# GRISEOFULVIN

## گرائی سو فل وین

افعال و منافع: جلد، بالوں، ناخن وغیرہ کے فنکس، انفکشن داد کی مفید دوا ہے۔ لگانے کی دوا سے افاقہ نہ ہو تو اس کو ضرور دینا چاہیے۔

مقدار و ترکیب: ۵۰۰ ملی گرام دن میں ۲ بار یا ۱۰۰۰ ملی گرام دن میں ۱ بار بچوں کو ۱۰ ملی گرام / کلو گرام وزن کے حساب سے دو خوراکوں میں تقسیم کر کے دی جائے دوا خالی پیٹ نہ کھائیں جلد اور بالوں کے انفکشن میں ۴ ہفتہ ناخن انگلی یا ایڑی کے انفکشن میں ۶ سے ۱۲ ماہ تک کھلائیں۔ مرض ختم ہونے تک علاج جاری رکھیں۔

منفی افعال: مونی لیال انفکشن اور جگر کے مریضوں کو استعمال نہیں کرنا چاہیے۔

مضر اثرات: خشکی، دردسر، فتور ہضم، پتی اچھلنا (شری) روشنی سے نفرت۔

دواؤں کا ردعمل: باربی ٹون کے مرکبات، خودنی مانع حمل ادویہ اور شراب کے ساتھ مضر ہے۔

## تجارتی مرکبات

**DEROMONORM TABS** (GLAXO) ڈرمونارم

**FUNGAL TABS** (INGA) فنگل ٹبلیٹ

125mg: 10, Rs.10.47; 500mg: 10, Rs.35.55

**FUNGIVIN** (EUPHORIC) فنگی وین

**GRISACTIN FORTE** (CFL) 10: Rs.22.27 گرائی سکٹین فورٹ

**GRISOFIL** (DEE PHARMA) tabs 6: Rs.3.54 گرائی سو فل

**GRISORAL** (MICRO LABS) 10: Rs.18.10 گرائی سورال

**GRISOVIN-FP** (GLAXO) tabs 10: Rs.5.89 گرائی سووین ایف پی

**IDIFULVIN** (IDPL) آئی ڈی فل وین

125mg: 10: Rs.6.50 250mg: 10: Rs.12.43

**WALAVIN-FP** (WALLACE) 10: Rs. 8.80 ولاوین ایف پی

## ہے مائی سین HAMYCIN

**افعال و منافع:** منہ کے زخم سفید چھالے Thrush جو کہ کنڈیڈا انفکشن کے سبب ہوں ورم مہبل، جلد، بالوں اور ناخنوں کے فنگل انفکشن میں مفید ہے۔

**مقدار و خوراک:** ۲ لاکھ یونٹ کا لوشن متاثرہ مقام پر لگائیں دوا کو منہ میں کافی دیر رو کے رکھیں، ویجائنل ٹبلیٹ ۴ لاکھ یونٹ ا سے ۲ ٹکیہ ویجائنا میں خوب اندر کو رکھوائیں، مرہم متاثرہ مقام پر دن میں ۲ بار لگائیں۔

**منفی اثرات:** حالت حمل میں۔

**مضر اثرات:** کبھی کبھی جلن اور گرمی کا احساس۔

### تجارتی مرکبات

ہے مائی سین لوشن
**HAMYCIN** (HAL)
Hamycin 200,000u per ml susp. 10ml Rs.14.86

ہے مائی سین گولی
**HAMYCIN OVULES** (HAL)
Hamycin 400,000u, 6 Rs.15.76

## کیٹوکونازول KETOCONAZOLE

**افعال و منافع:** جلد کے بالائی حصہ میں ہونے والا ایسٹ yeast انفکشن منہ اور ویجائنا میں ہونے والا کنڈیڈا انفکشن وغیرہ میں مفید ہے۔

**مقدار و ترکیب:** ۲۰۰ ملی گرام دن میں ۲ بار ۵ دن تک

**منفی اثرات:** دوا سے حساس مریضوں کو حمل اور ایام رضاعت میں ۲ سال سے کم عمر بچوں کو نہیں دینا چاہیے۔

**مضر اثرات:** ہضم کی خرابیاں، جلد پر الرجی کے اثرات، دردسر، تھرامبین کی کمی مردوں میں چھاتیوں کا بڑا ہو جانا اور ورم جگر ہو سکتا ہے۔

**احتیاط:** جگر کی خرابی میں احتیاط برتیں۔

دواؤں کا ردعمل: مانع افراز جگر ادویہ، دافع تیزابیت، مانع انجماد خون فین ٹائن، ری فام پی سین اور سائکلو سپورین کے ساتھ استعمال نہیں کرانا چاہیے۔

## تجارتی مرکبات

FUNAZOLE (KHANDELWAL) فونازول
200mg tabs 10: Rs.57.90
FUNGICIDE (TORRENT) 200mg tabs 10: Rs.123.00 فنگی سائیڈ
KETOZOLE TABS (GUFIC) 200mg tas 10: Rs.110.00 کیٹاکونازول
NIZRAL (ETHNOR) 200mg tabs 10: Rs.139.50 نزرال

## MICONAZOL مائی کونازول

افعال و منافع: منہ اور آنتوں کے کنڈیڈا انفکشن، داد Ring worm مہبلی انفکشن Viginal Candi Diasis اور فنگس انفکشن میں مفید ہے۔
مقدار و ترکیب: ویجائنل انفکشن میں ۲۰۰ ملی گرام کی ٹکیہ ویجائنا میں رکھوائیں کریم متاثرہ مقام پر دن میں ۲ بار ۷ سے ۱۰ دن تک استعمال کرائیں۔
منفی افعال: دوا سے حساس مریضوں کو نہیں دینا چاہیے۔
مضر اثرات: کھجلی جلن، جلد پر داغ، پتی (شرئی) جلد پر خراش ہو سکتی ہے۔

## تجارتی مرکبات

GYNODAKTARIN (ETHNOR) gel 20g Rs.27.10 گائنوڈاکٹرین کریم
GYNODAKTARIN OVULE (ETHNOR) گائنوڈاکٹرین ویجائنل ٹکیہ
200mg ovule 3:Rs.17.04

## ITRACONAZOLE آئی ٹراکونازول

افعال و منافع: یہ ایک زبردست دافع فنگس دوا ہے۔ ہر قسم کے کنڈیڈا انفکشن میں مفید ہے۔
دواؤں کے ساتھ مضر اثرات: سائیکلو سپورین، ٹرفینا ڈین، ایس ٹی می زول، ڈیجاکسن، سلفونائی یوریا، وارفین، ریفام پی سین، آئی این ایچ I.N.H. اور فین ٹائن کے ساتھ دینا مضر ہے۔

## تجارتی مرکبات

| | | |
|---|---|---|
| ITASPOR | (INTAS) | ای ٹاسپر |
| SPORANOX | (ETHNOR) | اسپورانا کس |

## NYSTATIN نائی سٹاٹن

انعال و منافع: کنڈی اور مونی لیال انفکشن میں مفید ہے۔ خصوصاً آنتوں کے مونی لیال انفکشن کی مفید دوا ہے۔

مقدار و ترکیب: ۵ لاکھ یونٹ دن میں ۳ بار مقدار ۱۰ لاکھ تک دی جاسکتی ہے۔

مضر اثرات: زیادہ مقدار میں ہاضمہ کی خرابی دست (اسہال) آسکتے ہیں۔

## تجارتی مرکبات

| | | |
|---|---|---|
| MYCOSTATIN | (SARABHAI) | مائی کوسٹاٹن |

Nystain 500,000u, tabs 10: Rss49.18

# دافع جذام ادویہ (انٹی لیپروسی)

# ANTILEPROSY DRUGS

## CLOFAZIMINE کلوفازی مائن

انعال و منافع: یہ جذام (کوڑھ) کی مفید دوا ہے وہ مریض جن پر ڈپ سون بے اثر ہویا، لیپراری ایکشن ہوایسی حالت میں یہ ایک بہترین دوا ہے۔

مقدار و ترکیب: جذام کے لئے ۵۰ ملی گرام روزانہ یا ۱۰۰ ملی گرام ایک دن کا ناغہ کر کے دی جائے، لیپراری ایکشن میں ۲۰۰ سے ۳۰۰ ملی گرام روزانہ ۳ ماہ سے زیادہ نہ دی جائے۔

منفی اثرات: حمل کے پہلے ۳ ماہ میں مضر ہے۔

مضر اثرات: جلد بال بلغم کی رنگت میں تبدیلی جلد خشک کھجلی، ہاضمے کی خرابی۔

احتیاط: جگر اور گردوں کی خرابی میں درد شکم، اسہال، ایام رضاعت میں۔

## تجارتی مرکبات

**CLOFODAP** (ASTRA IDL) tabs 100: Rs.94.13 کلوفوڈیپ

**CLOFOZINE** (ASTRA IDL) کلوفوزائن

caps 50mg : 100: Rs.109.11 100mg: 100: Rs.197.19

**HANSEPRAN** (S G PIMCLS) ہنسپران

caps 50mg: 10: Rs.8.13, 100mg: 10: Rs. 21.12

**LEPROMINE CAPS** (P&B LABS) لپرومائن

caps: 50mg: 10, Rs.9.52; 100mg: 10, 18.10

## CLOFAZINE کلوفازین

**افعال و منافع:** جذام ملٹی بے سلری لپرسی، لپراری ایکشن اور برص سفید داغ میں مفید ہے۔

**مقدار و ترکیب:** جذام، لپرسی کے لئے ۵۰ ملی گرام روزانہ اخوراک یا ۱۰۰ ملی گرام ایک دن کے وقفہ سے ۳۰۰ ملی گرام مہینہ میں ایک بار، دوا کھانے کے بعد لینا چاہیے۔ علاج ٦ ماہ جاری رکھیں، لپراری ایکشن میں ۱۰۰ ملی گرام دن میں ۳ بار ۳ ماہ تک برص کے لئے ۱۰۰ ملی گرام روزانہ یا ہفتہ میں ۳ بار، سورج کی تیز شعاعیں داغوں کو پہونچائیں۔

**منفی افعال:** C/1 حمل کے پہلے ۳ ماہ میں جگر اور گردوں کے امراض میں۔

**مضر اثرات:** پیشاب کی رنگت میں تبدیلی، جلد کی رنگت بدلنا، معمولی اسہال پیٹ کی خرابی، درد سر، ہو سکتا ہے۔

**احتیاط:** جگر اور گردوں کے مریضوں میں احتیاط برتیں۔

## DAPSONE ڈپ سون

**افعال و منافع:** ہر طرح کے جذام کی مانی ہوئی دوا ہے۔

**مقدار و ترکیب:** ابتدا میں ۲۵ ملی گرام ہفتہ میں ۲ بار ہر ماہ ۲۵ ملی گرام کا اضافہ کرتے رہیں۔ ۲۰۰ سے ۴۰۰ ملی گرام ہفتہ میں ۲ بار یا ۱۰۰ ملی گرام روزانہ دیتے رہیں۔

مضر اثرات: انیمیا، لپراری ایکشن۔
احتیاط: مقدار خوراک میں احتیاط برتیں۔

# ANTI MALARIAL | دافع ملیریا ادویہ

## AMODIA QUIN HCL اماڈو کوئن ہائڈرو کلورائیڈ

افعال و منافع: شدید ملیریا میں مفید و مستعمل ہے۔
مقدار و ترکیب: ۱۰ ملی گرام / کلوگرام وزن کے حساب سے ۵ سال سے کم عمر بچوں کو ۱۵۰ ملی گرام کی ایک خوراک ۵ سے ۱۰ سال کو ۱۵۰ سے ۴۵۰ ملی گرام کی ایک خوراک۔
منفی افعال: دوسری دواؤں کے ساتھ اس کا استعمال ممنوع ہے۔
مضر اثرات: ورم جگر، خون میں سفید ذرات کی کمی، متلی اسہال، کمزوری آنکھ کے طبقہ قرنیہ میں دھندلاپن، بصارت میں فرق، جلد اور ناخن کی رنگت میں تبدیلی۔
احتیاط: خون و جگر اور آنکھوں کا ٹسٹ کراتے رہیں۔

### تجارتی مرکبات

**BASOQUIN SUSP** (PARKE-DAVIS) باسوکوئن
150mg per 5ml susp 30ml: Rs.3.26
**CAMOQUIN** (PARKE-DAVIS).2g tabs 10: Rs.3.41 کاماکوئن

## CHLOROQUIN PHOSPHATE کلوروکوئن فاسفیٹ

افعال و منافع: ہر قسم کی ملیریا کی مشہور زمانہ دوا ہے۔ امیبک ورم جگر میں مفید ہے۔
مقدار و ترکیب: ملیریا سے بچاؤ حفظ ماتقدم کے لئے ۳۰۰ ملی گرام ہفتہ میں ۱بار ۴ ہفتہ تک۔
علاج کے لئے پہلی خوراک ۶۰۰ ملی گرام ۶ گھنٹہ بعد ۳۰۰ ملی گرام روزانہ ۳ دن، امیبائی ورم جگر میں ۳۰۰ ملی گرام دن میں ۲ بار دو دن پھر ۱۵۰ ملی گرام دن میں ۱بار ۲۔۳ ہفتہ۔
منفی افعال: ۵ سال سے کم عمر بچوں کو انجکشن نہیں دینا چاہیے۔

**مضر اثرات:** دردسر فتور ہضم، جلد کی رنگت میں تبدیلی و داغ پڑنا، بصارت میں فرق، قرنیہ میں دھندلاپن، ریٹینا میں خرابی، خون کا غیر طبعی ہونا، الرجی، قلبی صدمہ، Shock

**احتیاط:** زیادہ دن استعمال کرانے پر آنکھ کی جانچ کرائیں انیمیا میں، گردوں اور جگر کی خرابی میں، حمل ایام رضاعت میں، سر خبادہ Soriasis فسادخون G6PD کی کمی میں احتیاط لازم ہے۔

# تجارتی مرکبات

**CENOL QUINE SYRUP** (CARMINOL) سی نول کوئن سرپ
60ml Rs.9.90

**CHLOROMET 500** (BDH) 500mg: tabs:10: Rs.15.50 کلورومیٹ

**CHLOROMET SYRUP** (BDH) 60ml: Rs.10.10 کلورومیٹ سرپ

**CLO-KIT** (INDOCO) 1: kit:Rs.9.45 کلوکٹ

**CLOQUIN** (INDOCO) 250mg tabs 10, Rs.9.31 کلوکوئن

**EMQUIN** (MERCK) 150mg tabs 12, Rs.8.10 ایم کوئن

**EMQUIN DS TABS** (MERCK) 500mg tabs 5, Rs.8.36 ایم کوئن ڈی ایس

**LARIAGO TABS/SUSP/INJ** (IPCA) لاریاگوٹبلیٹ۔سرپ۔انجکشن
10: Rs.9.31: susp: chloroquine phos 60ml: Rs.10.17, inj: 5ml: Rs.2.68,

**IOQUIN** آئی او کوئن

**LA-QUIN** (STADMED) لاکوئن
100mg per 10ml 60ml:Rs.11.86, inj: chloroquine 30ml: Rs.14.58

**MELUBRIN** (RANBAXY) 250mg tabs 10, Rs.5.78 میلوبرن

**NIVAQUINE-P** (RHONE POULENC) نواکوئن پی
150mg tabs 10, Rs.9.31

**NIVAQUINE-P INJ** (RHONE POULENC) نواکوئن پی انجکشن
2ml: 10amps Rs.24.14: 5ml : 10amps Rs.35.20

**NIVAQUINE-P FLAV SUSP** (RHONE POULENC) نواکوئن سرپ
60ml Rs.10.93

**PREMOQUIN INJ** (PREM PHARMA) پری ماکوئن
30ml vial : Rs. 11.00

**QUINROS TABS/DS TABS** (TATA PHARMA) کوئن روس

**RESOCHIN** (BAYER) 10 Rs. 9.31 ری سوچن ٹبلیٹ

## MEPACRINE میپاکرین

**افعال و منافع:** ملیریا اور گیارڈیا انفکشن میں مفید ہے۔

**مقدار و ترکیب:** ملیریا سے حفاظت کے لئے ۶۰۰ ملی گرام فی ہفتہ کئی خوراکوں میں تقسیم کر کے دی جائے، علاج کے لئے ۹۰۰ ملی گرام پہلے دن دوسرے دن ۶۰۰ ملی گرام تیسرے دن ۳۰۰ ملی گرام ۳ دن تک کئی خوراکوں میں تقسیم کر کے دی جائے۔

**منفی افعال:** پرائی ماکوئن کے ساتھ اور حمل کی حالت میں مضر ہے۔

**مضر اثرات:** سر درد، چکر، قے خون میں بگاڑ پتی اچھلنا، جلد متورم جلد پر داغ پڑنا۔

**احتیاط:** زیادہ مقدار میں دینے سے دماغ و اعصاب متاثر ہوتے ہیں۔

### تجارتی مرکب

**MALADIN** (UNIQUE) میلاڈین

Mepacrine hcl 100mg and 300mg tabs: 100mg: 10 Rs.21.45: 300mg: Rs.62.70

## PRIMAQUINE پرائی ماکوئن فاسفیٹ

**افعال و منافع:** ملیریا خصوصاً P.vivox کے لئے مفید دوا ہے۔

**مقدار و ترکیب:** مکمل علاج کے لئے ۵ دن دوا کھلانا چاہیے۔ ا سے ۴ سال تک ۲ سے ۵ ملی گرام ۴ سے ۸ سال ۵ ملی گرام ۸ سے ۱۴ ۱۰ ملی گرام ۱۴ سے زائد ۱۵ ملی گرام کلور کوئن کی پوری مقدار کے ساتھ دی جائے۔ ۵ دن دوا کھلانا چاہیے۔

**منفی افعال:** ہڈی کے گودے (مخ العظام) کی خرابی میں ایک سال سے کم عمر بچوں کو G6PD کی کمی اور حالت حمل میں استعمال نہ کرائیں۔

**مضر اثرات:** درد شکم، فم معدہ پر بے چینی، خون کی کمی جسم نیلا ہونا خون میں سفید ذرات W.B.C. کی شدید کمی، ہائی بلڈ پریشر حرکات قلب کا بے ترتیب ہونا۔

**احتیاط:** کمزور اور نحیف مریضوں خون کے سفید ذرات کی کمی میں احتیاط برتنا چاہیے۔

## تجارتی مرکبات

PMQ INGA (INGA) 7.5mg tabs, 10 tabs Rs 7.98 پی۔ایم کیو

## PROGUANIL پروگوانل

افعال و منافع: ملیریا سے حفاظت اور علاج کے لئے موثر ہے۔
مقدار و ترکیب: ۱۴ سال سے زائد عمر والوں کو ۲۰۰ ملی گرام روزانہ ایک سال سے کم عمر کے بچوں کو ۵۰ ملی گرام ۵ سے ۸ سال کے بچوں کو ۱۰۰ ملی گرام ۹ سے ۱۴ سال والوں ۱۵۰ ملی گرام علاج ۶ ہفتہ جاری رکھیں۔
مضر اثرات: معدہ میں خرابی منہ میں زخم قلاع، جلد پر ری ایکشن، بالوں کا گرنا۔
احتیاط: حمل اور ایام رضاعت، گردوں کے فیل ہونے میں احتیاط رکھیں۔

## تجارتی مرکبات

LAVERAN (UNIQUE) لے وی ران

## PYRIMETHAMINE پائی ری میتھامین

افعال و منافع: ملیریا کے علاج اور حفظ ماتقدم کے لئے اور ٹوکسو پلاز موسس کی مفید دوا ہے۔
مقدار و ترکیب: ملیریا سے حفاظت کے لئے ۱۰ سال سے زائد عمر والوں کو ۲۵ ملی گرام ہفتہ میں ایک بار اس سے کم عمر میں ۶.۲۵ ملی گرام ہفتہ میں ایک بار علاج کے لئے ۲۵ ملی گرام یہ دوا سلفاڈایازین کے ساتھ دی جاتی ہے۔
منفی اثرات: دوا سے حساس مریضوں کو نہ دی جائے۔
مضر اثرات: نیند میں کمی، لیوکوسائیٹ خون و تھرامبین کی کمی متلی، درد شکم قے، اسہال، درد سر، چکر آنا منہ میں خشکی بخار بے چینی، جلد متورم اور رنگت میں تبدیلی۔
احتیاط: جگر اور گردوں کی خرابی میں احتیاط برتنا چاہیے۔

# تجارتی مرکبات

ڈیراپرم
**DARAPRIM** (BURROUGHS WELLCOME)
25mg tabs 50x4: Rs.20.00
لاری ڈوکس
**LARIDOX** (IPCA) 25mg tabs: 2: Rs.3.84
پائی رال فین ٹیبلیٹ
**PYRALFIN** (LUPIN)
Pyrimethanine 25mg Sulfadoxime 500mg tabs: 2: Rs.3.91
پائی رال فین سرپ
**PYRALFIN SUSP** (LUPIN)
Pyrimithamine 12.5mg tabs Sulfadoxime 250mg per 5ml susp 10ml Rs.6.74

## QUININE SULPHATE کونین سلفیٹ

افعال ومنافع: ملیریا حاد و مزمن کی اکسیر صفت دوا ہے۔
مقدار وترکیب: ۳۰۰ سے ۶۰۰ ملی گرام دن میں ۳ بار زیادہ سے زیادہ ۲ گرام دے سکتے ہیں۔
منفی اثرات: حمل ایام رضاعت، سماعت کی کمزوری، آنکھ میں درد کمزوری میں استعمال نہ کرائیں۔
مضر اثرات: انیمیا، دردسر، بصارت میں فرق، قے متلی اسہال درد شکم چکر آنا۔
دواؤں کارد عمل: مانع انجماد خون ادویہ، پرائی می تھامین، ڈی جاکسن، مرخی عضلات Relaxant کے ساتھ نہیں دیناچاہیے۔

# تجارتی مرکبات

کوئن انگا ٹیبلیٹ
**QUIN INGA** (INGA) 300mg 10 tabs Rs.42.00
کوئن انگا انجکشن
**QUIN INGA INJ** (INGA)
300mg per ml inj 2ml Rs.11.50

## SULPHADOXIN سلفاڈاکسن

افعال ومنافع: ملیریا کے وہ مریض جن پر کلورو کوئن اثر نہ کرے یہ مفید رہتی ہے۔
مقدار وترکیب: بالغوں کو ۵۰۰ ملی گرام ۹ سے ۱۴ سال کی عمر میں ۳۷۵ ملی گرام ۴ سے ۸

سال میں ۲۵۰ ملی گرام ۴ سال سے کم عمر میں ۱۲۵ ملی گرام کی صرف اخوراک دی جائے۔

منفی اثرات: سلفونامائیڈ سے حساس مریضوں کو حمل اور ایام رضاعت میں خراب اثر و نما ہو سکتے ہیں۔

احتیاط: G6PD فولک ایسڈ کی کمی میں احتیاط رکھیں۔

## تجارتی مرکبات

| | | |
|---|---|---|
| CROYDOXIN FM | (BIDDLESAWYER) tabs 2: Rs.3.91 | کرایوڈاکسین |
| LARIDOX | (IPCA) tabs: 2: Rs.3.84 | لاری ڈاکس |
| MALOCIDE | (TORRENT) tabs 2, Rs.3.85 | میلوسڈ |
| ONIL-2 | (KOPRAN) tabs 50x2, Rs.215.50 | اونل ۲ |
| RIMODAR | (AFD) tabs 2: Rs.3.83 | ری موڈار |
| SULFAMINE | (LA PHARMA) 25mg tabs 2, Rs.4.50 | سلفامین |

## SULPHAMETHOXY PYRAZINE سلفامیتھاکسی پائی رازین

افعال و منافع: ملیریا سے بچاؤ اور علاج کے لئے مفید دوا ہے۔

مقدار و ترکیب: علاج کے لئے بالغوں کو اگرام بچوں کو ۲۵ ملی گرام / فی کلو گرام کے حساب سے صرف اخوراک حفظ ماتقدم کے لئے اگرام ہفتہ میں ایک بار بچوں کو عمر کے مطابق۔

منفی اثرات: سلفونامائیڈ سے حساس، جگر و گردوں کے مریضوں کو خون کی خرابی نو مولود حاملہ اور مرضعہ کو دینا منع ہے۔

احتیاط: دوران علاج خون کی جانچ کرتے رہیں۔

مضر اثرات: جلد پر داغ، ورم حنجرہ، کھجلی، ہاضمہ کی خرابیاں، فساد خون ہو سکتا ہے۔

# انٹی پروٹوزوا ANTIPROTOZOA

(اجسام طفیلہ کو روکنے والی ادویہ)

## ڈی ہائیڈروایمی ٹن DEHYDROEMETINE

افعال و منافع: ای می با، اور اسکائی سٹومائی سے پیدا ہونے والے امراض میں مفید ہے ایبائی پیچش، امیبائی ورم جگر، دبیلہ جگر، میں مفید کام کرتی ہے۔

مقدار و ترکیب: ۱۰ سے ۲۰ ملی گرام دن میں ۳ بار ۶ سے ۱۰ دن تک ضرورت پر ۱۵ دن تک استعمال کرائیں معمولی حالت میں ۱۰ ملی گرام دن میں ۳ بار۔

منفی افعال: شدید عضوی بیماریوں میں اور حمل میں منع ہے۔

احتیاط: ایمی ٹین استعمال کرنے والوں کو ۴۵ دن سے پہلے نہ دی جائے۔

## ڈائی آیوڈوہائیڈروکسائی کیونولین DI IODOHYDROXY QUINOLINE

افعال و منافع: امیبائی پیچش، گیارڈ انفکشن، ای بک کولائی۔ انفکشن امیبائی قولنج کی مفید دوا ہے۔

مقدار و ترکیب: ۶۵۰ ملی گرام دن میں ۳ بار یومیہ ۲۰ دن تک بچوں کو ۳۰ سے ۴۰ ملی گرام / فی کلو گرام وزن کے حساب سے کئی خوراکوں میں تقسیم کر کے ۲۰ دن تک دی جائے۔

منفی افعال: شدید عضویاتی خرابیاں، جگر کی خرابی حمل کے ابتدائی ۳ ماہ ایام رضاعت آنکھوں میں تکلیف کی حالت میں نہیں دینا چاہیے۔

مضر اثرات: ہاضمے کی خرابیاں، لیوکوسائیٹ کی کمی، پتی (شرئی) بدن پر چھالے پڑنا، نظام عصبی میں خلل، پیشاب سیاہ آنا، مرگی جیسے دورے پڑنا، آنکھوں میں درد ہونا۔

احتیاط: حمل، عصبی کمزوری، عصب باصرہ میں خرابی، تھائرائیڈ کی خرابی میں اور مانع بلڈ پریشر دواؤں

کے ساتھ احتیاط برتیں۔

## DILOXANIDE FURATE ڈلوکسانائیڈ فیوریٹ

افعال و منافع: ایمی ٹین سے زیادہ موثر دافع امیبا دوا ہے لیکن دوسری دواؤں مثلاً میٹری نائیڈازول کے ہمراہ زیادہ موثر ہوتی ہے۔ امیبائی پیچش، درد شکم کے لئے مفید ہے۔

مقدار و ترکیب: بالغوں کو ۵۰۰ ملی گرام دن میں ۳ بار یومیہ ۱۰ دن تک، بچوں کو ۲۵ ملی گرام / فی کلو گرام وزن کے حساب سے دن میں ۳ بار، کئی خوراکوں میں تقسیم کر کے دینا چاہیے۔

مضر اثرات: نفخ شکم خلل ہضم۔

### تجارتی مرکب

**FURAMIDE** (KNOLL) فیورامائیڈ
Diloxanide furoate 500mg; tabs. 10 Rs.6.49

## FURAZOLIDINE فیورازولی ڈین

افعال و منافع: یہ ایک وسیع الاثر دافع بکٹریا دوا ہے جو آنتوں کے بیشتر طفیلی اجسام کو دفع کرتی ہے۔ جراثیمی پیچش اور اسہال کے لئے مفید ہے۔

مقدار و ترکیب: ۱۰۰ ملی گرام دن میں ۳ بار ۴ سے ۸ دن تک بچوں کو ۵۰ سے ۱۰۰ ملی گرام دن میں ۳ بار ۴ سے ۸ دن تک۔

مضر اثرات: ہاضمے کی خرابیاں، پیشاب کی رنگت سیاہ

احتیاط: حمل اور ایام رضاعت میں، خون کے سفید ذرات W.B.C. کی کمی میں میٹری نائی ڈازول کے ساتھ دینا زیادہ بہتر ہے۔

# آئی ڈو کلور ہائیڈروکسائی کیونولین

# IODO CHLORO HYDROXY QUINOLINE

انفعال و منافع: امیبائی پیچش مزمن یا حاد دونوں حالتوں میں مفید ہے۔ آنتوں میں ورم اسہال گرمائی بچوں کے دست نفخ شکم بد ہضمی میں مفید ہے۔

مقدار و ترکیب: ۲۵۰ سے ۵۰۰ ملی گرام دن میں ۲ بار کھانے کے بعد ۱۰ دن تک ایک ہفتہ بعد ضرورت ہو تو دوبارہ یہی کورس کھلائیں۔

منفی اثرات: عظم غدہ درقیہ، آیوڈین سے الرجی، جگر اور گردوں کی کمزوری میں نہیں دینا چاہیے۔

احتیاط: طویل علاج سے، عصب باصرہ کی خرابی میں احتیاط برتیں۔

## میٹری نائی ڈازول METRNIDAZOLE

انفعال و منافع: امیبائی پیچش Amoebic Dysentry آنتوں کے امیبائی امراض، جگر کا امیبائی ؛ وڑا اور گیارڈا انفکشن میں مفید و موثر ہے۔

مقدار و ترکیب: ۱ سے ۳ سال کے بچوں ۲۰۰ ملی گرام دن میں ۳ بار یومیہ ۴ سے ۷ سال کے بچوں کو ۲۰۰ ملی گرام دن میں ۴ بار ۸ سے ۱۰ سال میں ۴۰۰ ملی گرام ۱۰ سال سے اوپر ۸۰۰ ملی گرام دن میں ۲ بار ۵ دن تک گیارڈا انفکشن میں یہ علاج ۳ دن جاری رکھا جائے۔

منفی اثرات: خون کی غیر طبعی حالت میں عصبی امراض میں حمل کے ابتدائی ۳ ماہ میں اور ایام رضاعت میں مضر ہے۔

مضر اثرات: ہاضمے کی خرابیاں، زبان میلی، ذائقہ خراب لیوکوسائیٹ کی کمی پتی اچھلنا (شرٹی) جلد پر سرخ دانے نظام عصبی میں خلل، پیشاب گدلا، زیادہ دن استعمال سے مرگی کی طرح کے دورے پڑ سکتے ہیں۔

احتیاط: دافع بلڈ پریشر ادویہ کے ساتھ اس کی مقدار کم دیں حالت حمل میں احتیاط برتیں۔

دواؤں کا ردعمل: شراب خوردنی مانع انجماد خون ادویہ، فینو باربی ٹون، سیمی ٹی ڈین، فین ٹائن ڈائی

سلفی رم کے ساتھ دینا نقصان دہ ہے۔

(تجارتی مرکبات کے لئے نظام ہضم کی ادویہ کے تحت میٹری ناڈازول دیکھئے)

## QUINIODOCHLOR کوئینوڈوکلور

**افعال و منافع:** یہ امیبا پروٹوزوا اور اس کے سسٹ کو دور کرتی آنتوں کی خراش بار بار اور درد کے ساتھ اجابت آنے، حاد و مزمن امیبائی پیچش ورم قولون بچوں کے اسہال، پروٹوزوا، بیکٹریا اور فنگس سے پیدا ہونے والے اسہال میں مفید و موثر ہے۔

**مقدار و ترکیب:** ۵۰۰ ملی گرام دن میں ۳ بار کھانے کے بعد ۱۰ دن تک ۱۰ دن کے وقفہ سے دوبارہ یہی کورس دے سکتے ہیں۔

**منفی افعال:** آیوڈین سے حساس مریضوں کو جگر خراب ہونے بصارت کی خرابی غدہ درقیہ کے افراز کی زیادتی میں اس کا استعمال نقصان دہ ہے۔

**مضر اثرات:** عصب باصرہ میں درد، بصارت میں فرق، معدہ میں خراش ہو سکتی ہے۔

**احتیاط:** حمل اور ایام رضاعت میں احتیاط برتنا چاہیے۔

### تجارتی مرکب

**ENTERO QUINOL** (EAST INDIA) انٹروکیونال
quinodochlor, 250mg: tabs 20, Rs.8.50

## SECNIDAZOL سیکنی ڈازول

**افعال و منافع:** امیبا، گیارڈا۔و۔ٹرائی کو موناس سے پیدا ہونے والے امراض اور جراثیمی ویجائنل انفکشن میں مفید ہے۔

**مقدار و ترکیب:** آنتوں کے امیبائی، گیارڈا، ٹرائی کو موناس اور جراثیمی انفکشن میں صرف ۲ گرام کی ایک خوراک دی جائے، جگر کے امیبائی ورم اور پھوڑے میں ۵ء۱ گرام دن میں ۱ بار ۵ دن تک دی جائے

امیبائی دبیلۃ الکبد Liver Absces میں ۵۰۰ ملی گرام دن میں ۳ بار ۵ دن تک یا ۲ گرام روزانہ ۲ سے ۳ دن تک۔

**منفی افعال:** خون کی غیر طبعی حالت میں نظام عصبی کی خرابیوں میں ثناڈازول سے حساس مریضوں میں استعمال نہیں کرانا چاہیے۔

**مضر اثرات:** ذائقہ اور ہاضمہ میں خلل، متلی، بھوک کی کمی، قے، چکر آنا، کمزوری لیوکو سائیٹ کی کمی، پتی اچھلنا، کھجلی، چہرے پر سرخی۔

**احتیاط:** علاج سے قبل اور بعد خون کی جانچ کرائیں، عصبی الجھن بے چینی پریشانی ہو تو دوا بند کر دی۔ شرابی، حاملہ اور مرضعہ کو استعمال نہ کرائیں۔

**دواؤں کا رد عمل:** وارفارین، ڈائی سلفی رم کے ساتھ دینا مضر ہے۔

## تجارتی مرکبات

**AMID** (ELDER) 500mg tabss 4: Rs.48.00 — اے مڈ

**SAGENTYL-DS** (SYSTOPIC) — سے گینٹل ڈی ایس
1000mg: tabs: 2: Rs.31.80

**SECNIL** (RHONE-POULENC) — سیکنل
500mg tabs: 4: tabs Rss.35.00

**SECNIL FORTE** (RHONE-POULENC) — سیکنل فورٹ
1g tabs: 2tabs Rs.35.00

**SECZOL** (INTAS) — سیک زول
500mg tabs; 4 tabs Rs.32.00

**SECZOL DS** (INTAS) 1gm : tabs: 2: Rs.27.80 — سیک زول ڈی ایس

**TAGERA** (UNICHEM) — ٹیگرا
500mg: 4: Rs.31.00 1g: 2: Rs.31.00

# دافع ٹی بی ادویہ

# ANTI TUBER CULAR DRUGS

## CYCLOSERINE

## سائکلوسیرین

**افعال و منافع:** ٹی بی کے وہ مریض جن پر دوسری دائیں بے اثر ہو جائیں تو یہ دوا کام کرتی ہے ٹی بی کی نمبر(۱) لائن کی دوا ہے۔

**مقدار و ترکیب:** ۲۵۰ ملی گرام ہر ۱۲ گھنٹہ بعد ۲ ہفتہ تک شدید حالت میں ۵۰۰ ملی گرام بھی دی جاسکتی ہے۔ بچوں کو ۱۰ ملی گرام / فی کلوگرام وزن کے حساب سے دی جائے۔

**منفی اثرات:** گردوں کی شدید خرابی میں، مرگی، ڈپریشن، بے چینی، گھبراہٹ نفسیاتی عوارض شراب کے عادی افراد میں اس کا استعمال نقصان دہ ہے۔

**مضر اثرات:** دردسر، چکر، ہاتھ پیر کانپنا، دورے پڑنا، نفسیاتی الجھن ڈپریشن، جلد پر داغ پڑنا، انیمیا، اور جگر کے ٹسٹ کا غیر طبعی ہونا۔

**احتیاط:** الرجی یا عصبی نظام کی خرابی میں دوا بند کردیں، گردوں کی خرابی میں مقدار خوراک کم کریں، خون جگر اور گردوں کے افعال پر نگاہ رکھیں حمل اور رضاعت کے ایام میں دوا استعمال نہ کرائیں۔

### تجارتی مرکبات

| | | |
|---|---|---|
| CYCLOSERINE | (PANACEA) | سائکلوسیرین |
| CYCLORINE | (LUPIN) | سائکلورین |

250mg : caps 6: Rs.183.72

## ETHAMBUTOL

## ای تھم بیوٹال

**افعال و منافع:** ہر قسم کی ٹی بی کی مفید دوا ہے۔

**مقدار و ترکیب:** ۱۵ ملی گرام / فی کلوگرام وزن کے حساب سے ۲۴ گھنٹہ میں ایک خوراک دینا

چاہیے۔اگر دوبارہ یہ علاج کرنا پڑے تو مقدار و خوراک ۲۵ ملی گرام / فی کلوگرام دیں دو ماہ بعد مقدار کم کردیں۔

منفی افعال: دواسے حساس مریضوں کو، عصب باصرہ کی تکلیف میں نہیں دینا چاہیے۔

مضر اثرات: بصارت کو کمزور کرتی ہے۔

احتیاط: علاج سے قبل آنکھوں کی جانچ کرالیں، گردوں کی خرابی حاملہ و مرضعہ کے استعمال میں احتیاط برتنا چاہیے۔

## تجارتی مرکبات

کمبونکس
**COMBUNEX** (LUPIN)
800mg isoniazid 300mg tabs 10 Rs.25.27

کمبوٹال
**COMBUTOL** (LUPIN) 10:Rs.29.16

ڈی بوٹال ۲۰۰/۴۰۰/۸۰۰
**DEMBUTOL 200/400/800** (DEYS)
200mg: 800mg: 6 Rs.10.18

ای ٹی ۴۰۰/۸۰۰
**ET-400/800** (WOCKHARDT)
tabs: 400mg: 10: Rs.7.98, 800mg: 10: Rs.15.08

انابوٹال
**INABUTOL FORTE** (THEMIS CHEMICALS) 10: Rs.14.79

لائی بوٹال
**LYBUTOL** (LYKA) 10: 800mg: 10: Rs.14.26

میم بوٹال
**MYAMBUTOL** (LEDERLE)
400mg: 10: Rs.13.00 800mg: 10: Rs.24.00

مائی کو بوٹال
**MYCOBUTOL** (CADILA)
800mg: 10: Rs.19.55 1g: 10: Rs.24.01

مائی کونیکس ۸۰۰
**MYCONEX-800** (CADILA)
Ethanbutol 800mg isoniazid 300mg; tabs 10: Rs.19.51

مائی کونیکس ۶۰۰
**MYCONEX-600** (CADILA)
Ethambutol 600mg isoniazid 300mg; tabs 10: Rs.11.67

تھیمی بیوٹال
**THEMIBUTOL** (THEMIS CHEMICALS)
800mg: 10: Rs.25.75; 1g: 10:Rs.31.92

تھیمی بیوٹال پلس
**THEMIBUTOL PLUS** (THEMIS CHEMICALS)
Ethambutol hcl 800mg, isoniazid 300mg: tabs: 10: Rs.27.40

## ETHIONAMIDE

## ای تھیوناماسئیڈ

افعال و منافع: پھیپھڑوں کی ٹی بی کی مفید ترین دوا ہے جب دوسری دوائیں فیل ہو جائیں یا خراب اثرات رونما ہوں تو اس کو استعمال کرنا چاہیے۔

مقدار و ترکیب: ۵۰۰ سے ۷۵۰ ملی گرام روزانہ کھانے کے بعد ۲۔ ۳ خوراکوں میں تقسیم کر کے دوسری دافع ٹی بی کے ساتھ ملا کر دینا چاہیے۔

منفی افعال: دوا سے حساس مریضوں کو حمل اور جگر کی کمزوری میں نہیں دینا چاہیے۔

مضر اثرات: ورم جگر بھوک کی کمی، متلی قے، ذائقہ خراب شدید لو بلڈ پریشر دماغی الجھن، خشکی، دورے، عصبی کمزوری، قوت شامہ میں خلل، بصارت میں فرق دو اشیاء نظر آنا، چکر آنا، خدر، ہاتھ پیر کانپنا ضعف باہ، کثرت حیض چہرے پر مہاسے اور بالوں کا گرنا۔

احتیاط: دوران علاج جگر کے فعل کی جانچ کراتے رہیں۔

### تجارتی مرکبات

**ETHIOCID** (THEMIS CHEMICALS) ای تھیوسڈ
Ethionamide 250mg: tabs: 10: Rs.124.60

**MYOBID** (PANACEA) مایوبڈ
Ethinomide 250mg: tabs: 10: Rs.135.00

## ISONIAZID (I.N.H)

## آئی سونیازڈ

افعال و منافع: بالغوں اور بچوں کی ٹی بی کے علاج اور اس سے حفاظت کی مانی ہوئی دوا ہے۔ دوسری دواؤں کے ساتھ زیادہ موثر رہتی ہے۔

مقدار و ترکیب: بچوں کو ۳ سے ۵ ملی گرام / فی کلوگرام وزن کے حساب سے بالغوں کو ۳۰۰ ملی گرام ایک خوراک میں یا کئی خوراکوں میں تقسیم کر کے دی جائے۔

منفی اثرات: دوا سے حساس مریضوں کو جگر کی شدید بیماریوں میں مضر ہے۔

مضر اثرات: جگر میں خرابی عصب باصرہ میں خرابی، نفسیاتی الجھن خون کا غیر طبعی ہونا۔

احتیاط: شرابیوں اور گردوں کی خرابی میں احتیاط برتنا چاہیے۔

## تجارتی مرکبات

**COXRID** (NICHOLAS) کاکس رڈ
1 tab isoniazid 300mg 1 tab ethambutol 800mg: 1 pack: Rs.4.25

**GOCOX COMP** (IPCA) گوکاکس کمپونڈ
Isomazid 300mg, Rifampicin 450mg, Vit B6 10mg tabs; 4 tabs Rs.23.91

**ERBAZIDE** (MAC) اربازائیڈ
100mg: 1000 Rs.35.50; 400mg: 10 Rs.3.90

**IPCAZIDE LIQUID** (IPCA) اپکازائڈ لکوڈ
Isoniazid IP 100mg, Vit B6 IP 5mg, per 5ml 100ml: Rs.9.61

**IPCACIN KID TABS** (IPCA) اپ کاسین کڈ ٹبلیٹ
Isoniazid 100mg, Rifampicin 100mg, Vit B6 5mg tabs 10: Rs.14.36

**IPCAZIDE TABS** (IPCA) اپ کازائیڈ
Isoniazid 100mg Vit B6 5mk kid tabs 10: Rs.2.51

**ISOKIN TAB** (WARNER) 100: Rs.5.92 آئی سوکن ٹبلیٹ

**ISOKIN-TF** (WARNER) آئی سوکن ٹی ایف
Isoniazid 300mg thiacetazone 150mg; tabs 10 Rs.3.85

**ISONEX** (PFIZER) 300mg: 1000: Rs.444.71 آئی سونیکس

**ISORIFAM** (BIOCHEM) 10: Rs.64.00 آئی سوری فام

**R-CINEX** (LUPIN) آرسی نیکس
Isoniazid 300mg, Rifampicin 450mg caps: 4: Rs.22.49

**RIFADIN-INH** (TATA PHARMA) ریفاڈین
Isoniazid 300mg, Rifampicin 450mg tabs; 4: Rs.23.73

**RIFATER** (TATA PHARMA) ریفاٹر
Isoniazid 80mg, Rifampicin 120mg tabs, Pyrazinamide 250mg tabs; 10: Rs.23.68

**RIFINEX** (KOPRAN) ریفانیکس
Isoniazid 300mg, Rifampicin 450mg caps; 10: Rs.65.86

**RIMACTAZID** (H.CIBA GEIGY) ری ماکٹازڈ
Isoniazid 300mg, Rifampicin 450mg tabs; 8: Rs.44.94

**RIMPINAH** (LYKA) رمپی نا
Rifampicin 450mg, isoniazid 300mg caps

**RINIZIDE** (LUPIN) رائی نائی زائیڈ
Isoniazid 100mg, Fifampicin 150mg, Pyrazinamide 375mg caps, 10 Rs 33 85

**SIOZIDE** (ALBERT DAVID) سایوزائیڈ سرپ
Isoniazid 100mg, vit B6 5mg per 5ml, liq 114ml Rs 9 78

**TIBIRIM-INH** (STANCARE) ٹیبرم آئی این ایچ
Isoniazid 300mg, Rifampicin 450mg tabs, 3 Rs 18 89

**TRICOX** (THEMIS CHEMICALS) ٹرائی کوکس
Isoniazid 100mg, Rifamicin 225mg, Pyrazinamide 500mg tabs, 10 Rs 55 34

## PARA AMINO SALICYLIC ACID (P.A.S.) پیرا امینو سیلی سیلک ایسڈ (پاس)

**افعال و منافع:** تپ دق (ٹی بی) کے جراثیم کو ختم کرنے اس کے اثرات کو کم کرنے کی مفید و معاون دوا ہے یہ ہمیشہ (I.N.H) آئی سونیازاڈ کے ساتھ استعمال کرائی جاتی ہے یہ ہر قسم کی ٹی بی میں مفید ہے۔

**مقدار و ترکیب:** ۱۰ گرام دن میں ۳ بار یا ۶ گولی دن میں ۲ بار کھانے کے بعد۔

**منفی افعال:** گردوں کی خرابی، مرگی، بغیر نمک کی غذا کھانے والوں کو دینا مضر ہے۔

**مضر اثرات:** متلی قے، اسہال تھائراکسین کی کمی کے سبب گھیگھا Goitre ہو سکتا ہے۔

**دواوں کے اثرات:** پروبے نی سڈ، انٹی کواگولینٹ سیلی سیلیٹ ریفام پی سین کے ساتھ اثرات خراب ہو سکتے ہیں۔

## PYRAZINAMIDE پائی رازی نامائیڈ

**افعال و منافع:** ہر قسم کی ٹی بی کی مفید دوا ہے علاج کی مدت کو مختصر کر دیتی ہے۔

**مقدار و ترکیب:** ضعف جگر، نقرس تحجر المفاصل ایام رضاعت میں دینا مناسب نہیں۔

**مضر اثرات:** جگر میں خراب اثر پیدا کرتی ہے۔

احتیاط: اس کو دوسری دافع ٹی بی دواؤں کے ساتھ دینا چاہیے۔ حمل ذیابطس میں احتیاط برتیں، اور Liver فنکشن اور، یورک اسڈ ٹسٹ کراتے رہنا چاہیے۔
دواؤں کا رد عمل: مدارات بول اور سلفی پائی رازون کے ساتھ نقصان دہ ہے۔

## تجارتی مرکبات

**LYNAMIDE** (LYKA) لائی نامائیڈ
500mg: 10: Rs.13.39, 750: 10: Rs.20.48

**PIRALDINA** (PHARMED) پائی رال ڈینا
200mg: 10: Rs.9.90 : 500mg: 10: Rs.17.99: 750mg: 10: Rs.26.76: 1g: 10: Rs.35.42

**P-ZIDE** (CADILA) پی زائیڈ
tab 500mg: 10: Rs.18.06 750mg: 10: Rs.32.50 1000mg: 10: Rs.35.42

**PYRAPHASE 500/750** (KOPRAN) پائی رافیس
500mg: 10; Rs.18.06 750mg: 10: Rs.26.88

**PYZINA** (LUPIN) پائی زینا
500mg: 10: Rs.21.86 750mg: 10: Rs.34.40

**PZA-CIBA-500/750** (H.CIBAGEIGY) پی۔زیڈ۔اے
500mg: 10: Rs.23.10, 750mg: 10: Rs.34.40

## RIFAMPICIN ریفام پی سین

افعال و منافع: ٹی بی کے ایسے مریض جن پر آئی سونیازائیڈ (I.N.H) بے اثر ہو جائے، پھیپھڑوں کی ٹی بی، سرسام دقی جذام اور دق کے اثرات کو ختم کرنے کی بہترین دوا ہے۔
مقدار و ترکیب: ۴۵۰ سے ۶۰۰ ملی گرام دن میں ۱ بار کھانے سے ۱ گھنٹہ پہلے یا ۲ گھنٹہ بعد دی جائے بچوں کو ۱۰ سے ۲۰ ملی گرام / کلو گرام وزن کے حساب سے۔
منفی افعال: دوا سے حساس مریضوں کو، یرقان، حمل ایام رضاعت وہمی اور نفسیاتی مریضوں کو استعمال نہ کرائیں۔
مضر اثرات: فتور ہضم، جلد پر داغ، بخار، جگر کے مریضوں میں تھرامبین ولیو کو سائیٹ کی کمی، اسنو

فیلیا، الجھن پریشانی خشکی، دردسر، چکر آنا، حرکات غیر ارادی عضلات کی کمزوری الرجی ہو سکتی ہے۔
احتیاط: یرقان، خرابی جگر معمر اور نقص تغذیہ کا شکار افراد میں احتیاط برتیں۔
دواؤں کارد عمل: مانع انجماد خون ادویہ، ڈیجی ٹیلس، شکر کی مقدار کم کرنے والی ادویہ، مانع حمل گولیاں، ڈائی سلفی رم، فین ٹائن، کارٹی سون، سائکلو سیرین، کوائی ڈین اور منوم ادویہ کے ساتھ دینا مضر ہے۔

## تجارتی مرکبات

**COXCIDE INH** (DEE PHARMA) 6: Rs.25.50 کاکسائیڈ
**FAMCIN** (IDPL) فام سین
150mg: 4: Rs.7.58, 300mg: 4: Rs.15.07, 450mg: 3: Rs.18.42, 600mg: 3: Rs.24.37.
**FAMCIN H** (IDPL) 10: Rs.39.43 فام سین ایچ
**GOCOX** (IPCA) 450mg: 4: Rs.26.16 گوکوکس
**GOCOX COMP** (IPCA) گوکوکس کمپونڈ
Rifampicin 450mg isoniazid 300mg vit B6 10mg tabs 4: Rs.23.91
**ISORIFAM** (BIOCHEM) آئی سوریفام
Rifampicin 450mg, isoniazid 300mg: caps: 10: Rs.60.80
**ISO-RIPHARMED** (PHARMED) آئی سوریفامڈ
Rifampicin 450mg isonazid 300mg caps: 4: Rss.25.06
**R-CIN** (LUPIN) آر سین
caps; 150mg: 4: Rs.9.05; 300mg: 4: Rs.18.50; 450mg: 3: Rs.18.42; 600mg: 3: Rs.27.26
**R-CIN SYRUP** (LUPIN) 200ml Rs.7052 آر سین سرپ
**R-CINEX** (LUPIN) آر سی نیکس
Rifampicin 450mg isoniazid 300mg; caps 4: Rs.25.04
**R-CINEX Z** (LUPIN) آر سی نیکس زیڈ
Rifampicin 225mg isoniazid 150mg pyrazinamide 750mg tabs: Box o 10x5x2: Rss.711.00
**RIFA 1-6 ADULT** (CONCEPT) ریفاڈلٹ
**RIFACOM** (INDOCO) ریفاکوم
Rifampicin 450mg, isoniazid 300mg tabs: 4: Rs.26.29

**RIFACOM EZ** (INDOCO) kit: Rs.18.00 ریفاکام ای زیڈ
**RIFACOM-Z KIT** (INDOCO) 1 kit: Rs.13.00 ریفاکام زیڈ کٹ
**RIFADIN-INH** (TATA PHARMA) ریفاڈین
Rifampicin 450mg isoniazid 300mg: tabs 4: Rs.25.52
**RIFAMPILA** (ALBERT DAVID) 4: Rs.15.46 ریفام پلا
**RIFAKIN** (WARNER HINDUSTAN) ریفاکن
Rifampicin 450mg isoniazid 300mg 4: Rs.14.00
**RIFAMYCIN** (BIOCHEM) ریفامائی سین
Rifampicin 450mg caps: 4: Rs.9.78
**RIFINEX** (KOPRAN) ریفی نیکس
Rifampicin 450mg isoniazid 300mg caps 10x4: Rs.252.00
**RIFINEX PLUS** (KOPRAN) ریفی نیکس پلس
Rifampicin 150mg, isoniazid 100mg: pyrazinamide 500mg tabs: 10x6: Rss.269.27
**RIMACTANE** (H.CIBAGEIGY) 4: Rs.26.85 ریماکٹین
**RIMACTANE SYRUP** (H.CIBAGEIGY) 150ml: Rs.67.29 ریماکٹین سرپ
**RIMACTAZID** (H.CIBAGEIGY) ریماکٹازڈ
Rifampicin 450mg isoniazid 300mg; tabs 10x8: Rs.511.20
**RIMACTAZID+Z** (H.CIBAGEIGY) ریماکٹازڈ ۔زیڈ
10 composite packs of 3x3 tabs R.331.80
**RIMPAZID-450** (CADILA) رم پازڈ ۴۵۰
Rifampicin 450mg isoniazid 300mg tabs 10: Rs.63.53
**RIMPIN** (LYKA) رم پن
300mg: 4: Rs.12.08 450mg: 10: Rs.43.98
**RIMPIN SYRUP** (LYKA) رم پن سرپ
Rifampicin 100mg per 5ml, 60ml Rs.15.82
**RIMPINAH** (LYKA) رم پی نا
Rifampicin 450mg isoniazid 300mg; tabs 4: Rs.16.21
**RINIZIDE** (LUPIN) رنی زائڈ
Rifampicin 150mg, isoniazid 100mg, pyrazinamide 375mg: caps 10, Rs.38.39

**RIPHARMED** (PHARMED) ری فارمڈ
300mg: 4: Rs.17.89: 450mg: 4: Rs.26.23
**RIPHARMED SYRUP** (PHARMED) 150ml Rs.51.09 ری فارمڈ سرپ
**TIBICIN SUSP** (THEMIS CHEMICALS) ٹی بی سین سرپ
Rifampicin 100mg per 5ml susp; 60ml Rs.15.20
**TIBIKIT PLUS** (STANCARE) 1kit: Rs.15.28 ٹی بی کٹ پلس
**TIBINEX-450** (THEMIS CHEM) ٹی بی نیکس ۴۵۰
Rifampicin 450mg, isoniazid 300mg; caps 10: Rs.64.08
**TIBIRIM** (RANBAXY) ٹیبریم
300mg; 450mg: 3: Rs.11.70
**TIBIRIM-INH** (RANBAXY) ٹیبریم آئی۔این۔ایچ
Rifampicin 450mg INH 300mg 3: Rs.18.78
**TRICOX FORTE** (THEMIS CHEMICALS) ٹرائی کوکس فورٹ
Rifampicin 225mg, isoniazid 150mg, pyrazinamide 500mg tabs: 10: Rs.55.34
**WOKEX-4** (WOCKHARDT) ووکیکس ۴
Rifampicin 450mg, isoniazid 300mg 1 tab, pyrazinamide 750mg 2 tabs, ethambutol 800mg 1 tab, vit B6 5mg 1 tab. Blister strip: 10: Rs.143.40
**ZUCOX KIT** (GLAXO) Rs. 13.65 زوکاکس کٹ

## STREPTOMYCIN اسٹرپٹومائی سین

**افعال و منافع:** ٹی بی کی مخصوص و مشہور دوا ہے پھیپھڑوں آنتوں غدد میں ورم ٹی بی کے اثرات دور کرنے میں مدد دیتی ہے۔

**مقدار و ترکیب:** ۷۵ء گرام یا ۱ گرام عضلاتی انجکشن یومیہ لگائیں۔

**منفی افعال:** دواسے الرجک مریضوں کو، کان کے ورم، انفکشن میں نہ دیں۔

**احتیاط:** حمل کے ابتدائی ۳ ماہ چھوٹے بچوں جگر اور گردوں کی خرابی میں شدید ضرورت پر ہی استعمال کرائیں۔

# تجارتی مرکبات

AMBISTRYN-S (SARABHAI) 1g vial: Rs.8.60 ایم بس ٹرین

COMYCIN SYRUP (GLAXO) کومیئی سین سرپ
STREPTO-ERBAZIDE (MAC) per vial inj: Rs.5.96 اسٹر پٹوار بازائیڈ

## THIACETAZONE تھیاسیٹازون

**افعال و منافع:** پھیپھڑوں کی ٹی بی کی لائن نمبر (۲) کی دوا ہے۔

**مقدار و ترکیب:** ابتدائی خوراک ۵۰ ملی گرام روزانہ اخوراک ۱ سے ۲ ہفتہ بعد مقدار میں اضافہ کر کے ۲۰۰ ملی گرام تک کر دینا چاہیے۔

**منفی افعال:** جگر کی خرابی میں نہیں دینا چاہیے۔

**مضر اثرات:** بھوک کی کمی، متلی، قے، مخ العظام کی خرابی، لیوکو سائیٹ W.B.C کی کمی شدید انیمیا، جلد پر داغ پڑ سکتے ہیں۔

**احتیاط:** دوران علاج خون اور جگر کی جانچ کراتے رہیں۔

### تجارتی مرکب

**ISOKIN FORTE** **(WARNER)** آئی سوکن
Isoniazid 300mg Thiacetazone 150mg tabs 10 Rs.3.85

# ANTIVIRAL DRUGS دافع وائرس ادویہ

## ACYCLOVIR اے سائی کلووِیر

**افعال و منافع:** یہ ہرپیز وائرس کی مخصوص دوا ہے۔ سادہ ہرپیز Herpez Simplex جس میں جلد پر گچھوں کی شکل میں دانے نکلتے ہیں غشاء مخاطی اور جلد کا وائرس انفکشن تناسلی اعضاء کا ہرپیز انفکشن Herpes Genitel تمام جسم پر دانے پھیل جائیں Herpes Zoster کی بہترین دوا ہے۔

**مقدار و ترکیب:** تناسلی اعضاء کے انفکشن میں پہلی خوراک ۲۰۰ ملی گرام ہر ۴ گھنٹہ بعد دن میں ۵ بار

دس دن تک دی جائے مرض کی شدت کم ہونے پر ۲۰۰ گرام دن میں ۴ بار ۶ ماہ تک دی جائے۔ شدید انفکشن میں ۸۰۰ ملی گرام دن میں ۴ بار ے دن ۲ سال تک کے بچوں کو ۱۰۰ ملی گرام دن میں ۵ بار ۲ سال سے زائد عمر میں ۲۰۰ ملی گرام دن میں ۵ بار۔

احتیاط: گردوں کی خرابی میں مقدار خوراک کم کر دینی چاہیے حمل میں احتیاط برتیں۔

دواؤں کا ردعمل: پروبنی سڈ کے ساتھ دینا مضر ہے۔

## تجارتی مرکبات

**CYCLOVIR** (CADILA) سائکلوویر
200mg/tab: 10: Rs.199.00

**CYCLOVIR OINT** (CADILA) سائی کلوویر مرہم

**HERPERAX OINT** (MICRO LABS) ہرپی ریکس مرہم
3% w/w oint 5g Rs. 50.70

**HERPERAX TABS** (MICRO LABS) ہرپی ریکس ٹبلیٹ
200mg tabs 6 Rs. 108.10

**HERPEX** (TIDE) 200mg tabs 10: Rs.210.00 ہرپیکس

**ZOVIRAX** (BURROUGHS-WELLCOME) زوی ریکس ٹبلیٹ
inj for infusion 250mg vial Rs.775.14

# PROTEIN HYDROLYSATE پروٹین ہائیڈرولائی سیٹ

افعال و منافع: وائرل انفکشن میں مفید ہے۔

مقدار و ترکیب: ۲ ملی لٹر عضلاتی انجکشن دن میں ۱ یا ۲ بار شدید حالت میں ہر ۶ گھنٹہ بعد لگائیں۔

منفی افعال: شدید الرجک افراد کو اور ٹی بی کے مریضوں کو نہ دی جائے۔

## تجارتی مرکبات

**NULIP** (GUFIC) inj: 2ml: Rs.6.50 نولپ

## RIBAVIRIN ربا وائرین

**افعال و منافع:** شدید وائرل ورم جگر میں، آلات تنفس کے وائرل انفکشن کے لئے مفید ہے۔

**مقدار و ترکیب:** ۲۰۰ ملی گرام دن میں ۳۔ ۴ بار یومیہ بچوں کو ۱۰ ملی گرام / کلو گرام کے حساب سے کئی خوراکوں میں تقسیم کر کے۔

**منفی افعال:** دوا سے حساس مریضوں کو اور حمل میں دینا مناسب نہیں۔

**احتیاط:** خون کی کمی گردوں اور جگر کی خرابی میں احتیاط برتنا چاہیے۔

### تجارتی مرکبات

**VIRAZIDE** (LUPIN) ورازائیڈ کیپسول

100mg, 4, Rs. 113.37, 200mg, 4, Rs.233.74

**VIRAZIDE SYRUP** (LUPIN) 30ml, Rs.81.47 ورازائیڈ سیرپ

## ZIDO VUDIN زائی ڈو ووڈین

**افعال و منافع:** H.I.V. وائرس انفکشن کی روائتی اور تسکین دہ دوا ہے۔

**مقدار و ترکیب:** ۲۰۰ ملی گرام دن میں ۶ بار۔ پھر ۱۵۰ ملی گرام ۴ خوراکوں میں تقسیم کر کے بچوں کو ۱۸۰ ملی گرام / فی مربع میٹر جسم کے حساب سے ۳ ماہ سے کم عمر بچوں کو نہ دی جائے۔

**منفی افعال:** نیوٹرو فل اور ہیموگلوبین کی کمی میں ایام رضاعت میں استعمال سے احتیاط برتیں۔

**مضر اثرات:** خون میں نیوٹرو فل اور لیوکو سائیٹ کی کمی متلی، جلد پر داغ، درد شکم بخار، خدر (سن پن)، بھوک کی کمی، عضلات میں درد نیند کی کمی۔

**احتیاط:** دوا کے دوران ہر ۲ ہفتہ بعد خون کی جانچ کراتے رہیں، انیمیا میں مقدار و خوراک کم کریں، جگر اور گردوں کے امراض میں معمر اور حاملہ کو احتیاط برتیں۔

**دواؤں کے ساتھ رد عمل:** دافع درد دوائیں، جگر کے افراز کو روکنے والی دوائیں، پروبینی سڈ، میتھاڈرون کے ساتھ استعمال نہیں کرنا چاہیے۔

## تجارتی مرکبات

**RETROVIR** (WELLCOME) ری ٹراوو یر
100mg: caps: 10: Rs.535.25

**ZIDOVIR** (CIPLA) زی ڈو و یر
100mg: caps : 10: Rs.185.31

# دافع زہر اور تریاقی ادویہ

# DRUGS ANTIPOISONS & ANTIDOTES

## LEUCOVORIN CALCIUM لیوکوورین کیلسیم

**افعال و منافع:** یہ میتھوٹریکسیٹ اور فولک ایسڈ کو تحلیل ہونے سے رکتی ہے میگالوبلاسٹک انیمیا میں مفید ہے۔

**مقادر و ترکیب:** ۷۵ ملی گرام بذریعہ بوتل چڑھائیں ۱۲ گھنٹہ میں پھر ہر ۶ گھنٹہ بعد ۱۲ ملی گرام عضلاتی لگائیں، انیمیا میں ۱ ملی گرام یومیہ عضلاتی یا خوردنی۔

**منفی افعال:** پرنی شس انیمیا اور وٹامن B12 کی کمی والے مریضوں کو مضر ہے۔

**مضر اثرات:** انجکشن کے بعد بخار ہو سکتا ہے کبھی ری ایکشن بھی ہوتا ہے۔

## تجارتی مرکبات

**FERBON KOREA** (SHREE GANESH) فربون
3mg 1ml amps: Rs.26.00, 15mg 1ml amps: Rs.100.00

**LEUCOVORIN CALCIUM** (BIO CHEM) لیوکوورن
3mg per·ml inj. 10 amps: Rs.243.75

## نالکسون ہائیڈروکلورائیڈ
## NALOXONE HCL

**افعال و منافع:** افیون اور اس کے مرکبات کے استعمال سے ہونے والا ڈپریشن، دل بیٹھنا۔ پنٹازوکین، ڈیکسٹروپروپاکسی فین وغیرہ سے ہونے والی کمزوری گھبراہٹ میں مفید ہے۔

**مقدار و ترکیب:** بالغوں کے لئے ۰.۴، ۵ ملی گرام زیر جلد عضلاتی یا وریدی ہر ۲۔ ۳ منٹ پر ضرورت کے مطابق لگائیں یا بوتل میں ڈال کر بچوں کو ۱۰ مائکروگرام / فی کلووزن کے حساب سے لگائیں۔

**مضر اثرات:** متلی قے، پسینہ کی زیادتی، وجع القلب، بلڈ پریشر میں اضافہ دورے پڑنا سینہ میں تنگی ہو سکتی ہے۔

**احتیاط:** حمل کی حالت میں، افیون کے عادی افراد میں احتیاط برتیں۔

### تجارتی مرکبات

**NARCOTAN** (TROIKAA) نارکوٹان
5x2ml (20mg) amp: Rs.175.00, 5x1ml (40mg) amp: Rs.400.00

## پائی ری ڈین الڈوکسائم میتھیوڈائیڈ
## PYRIDINI ALDOXIME, METHIODIDE

**افعال و منافع:** ارگن فاسفورس کے زہریلے اثرات کا تریاق ہے۔

**مقدار و ترکیب:** آکسیجن اور اٹروپین سے دم گھٹنے سانس رکنے کی حالت دور کرنے کے بعد اسے ۲ گرام عضلاتی یا وریدی ۵ فیصدی ۱۰ ملی لٹر نارمل سیلائن یا واٹر میں ملا کر ۱۵ سے ۳۰ منٹ میں چڑھائیں ضرورت پر دوبارہ دیں۔

**مضر اثرات:** خشکی، چکر آنا، بصارت میں فرق، متلی سینہ میں درد، درد سر، ہوا کی شدید خواہش عضلاتی کمزوری۔

**احتیاط:** جگر کے مریضوں میں احتیاط برتیں۔

## PRALIDOXIME پرالی ڈاکسائم کلورائیڈ

**افعال و منافع:** پیراتھیان اور میتھائل پیراتھیان کے زہر کو دور کرنے میں مستعمل ہے۔

**مقدار و ترکیب:** اگرام دن میں ۱ بار وریدی بہت آہستہ لگائیں شدید حالت میں ۱ سے ۲ گرام سوڈیم کلورائیڈ سولیوشن میں ۳۰ منٹ میں چڑھائیں۔ بچوں کو ۲۰ سے ۴۰ ملی گرام / کلوگرام وزن کے حساب سے دن میں ۱ بار

**منفی اثرات:** عضلات کی کمزوری اور نقاہت میں نہ دینا چاہیے۔

**مضر اثرات:** چکر آنا دو تصاویر دکھائی دینا، خشکی دردسر منہ میں گرمی قے وجع القلب، رگوں میں کھنچاؤ اور پھیل جانا حرکات قلب کا بے ترتیب ہونا، سانس اور بلڈ پریشر میں اضافہ۔

**احتیاط:** دوا کے استعمال سے پہلے اٹروپین کا استعمال ضرور کر لینا چاہیے۔

### تجارتی مرکبات

**NEOPAM** (TROIKAA) نیوپام
(PAM) 25mg per ml inj. 20ml amps: Rs.152.00

**PAM-A INJ KOREA** (SHREE GANESH) پام اے انجکشن
500mg per 20ml inj. vial 20ml: Rs.160.00

**PAM-A TABS KOREA** (SHREE GANESH) پام اے ٹبلیٹ
500mg tab: 1: Rs.20.00

# معاون تشخیص مرکبات

# DIAGNOSTIC REAGENT

## ورم جگر بی وائرس ٹسٹ کے لئے HEPATITIS .B. LATEX AGGLUTNATION, QUICK TEST ہے

اس سے بی وائرس سے ہونے والے ورم جگر کی جانچ بہت جلد اور آسانی سے ہو جاتی ہے تفصیلات کے لئے لٹریچر دیکھئے۔

### تجارتی مرکبات

**HEPALEX** (BIOGENICS) ہی پالیکس
Hepatitis B Latex Agglutiuation Quick Test.

## IODAMIDE آیوڈامائیڈ

**افعال و منافع:** گردوں، پیڑو Pelvis اور پیشاب کی نالی کی جانچ Pyelography کے لئے ورید شکم، خون کی رگوں اور غدد لمفاوی کی جانچ میں کام آتی ہے۔

**مقدار و ترکیب:** ۲ سے ۴ ملی لٹر / فی کلوگرام وزن کے حساب سے۔

**منفی اثرات:** جگر گردوں و قلب کی کزوری مائی لوما عظم غدد رقیہ میں دینا مضر ہے۔

### تجارتی مرکبات

**UROMIRO 24% INFUSION** (PHARMED) یورومیرو بوحل

## IOHEXOL آیوہکسال

**افعال و منافع:** یہ پائی لوگرافی، سسٹی موگرافی، آنتوں کی جانچ، تھرامبوگرافی، ہڈیوں کی جانچ، یوروگرافی، پیشاب کی نالیوں کی جانچ، عروق قلبیہ کی جانچ میں مستعمل ہے۔

ترکیب واستعمال، منفی اور مضر اثرات، احتیاط کے لئے دوا کے ساتھ کا پرچہ دیکھئے۔

## تجارتی مرکب

OMNIPAQUE 140 (NYCOMED) اومنی پیک

# IOPANOIC ACID آیوپے نوایک ایسڈ

افعال و منافع: مرارہ(پتہ) Gall Bladder اوراس کی نالیوں کی جانچ کے لئے مستعمل ہے۔
مقدار و خوراک: ۳ گرام
منفی افعال: جگر کی کمزوری عظم غدود رقیہ قلب و گردوں کی خرابی میں استعمال نہیں کرنا چاہیے۔

## تجارتی مرکبات

CISTOBIL TABS (PHARMED) 6: tabs: Rs.14.67 سسٹوبل ٹبلیٹ
IOPAC (DEYS) 6: Rs.54.00 آیوپیک

# IOPHEN DYLATE آیوفین ڈائی لیٹ

افعال و منافع: پائی لوگرافی، وین ٹری کیولر گرافی، بطون قلب کی جانچ مادر رحم میں بچے کی جانچ کے لئے مستعمل ہے۔
مقدار و ترکیب، مضر اثرات و احتیاط کے لئے دیکھئے پرچہ ترکیب استعمال۔

## تجارتی مرکب

MYODIL (GLINDIA) مایوڈل

# MEGLUMINE DIATRIZOATE میگ لومین ڈایاٹرائی زویٹ

افعال و منافع: انجیوگرافی (عروق کی جانچ، یوروگرافی (عروق کلیہ کی جانچ) میں مستعمل ہے۔
مقدار و خوراک، منفی و مضر اثرات و احتیاط کیلئے دیکھیں ساتھ والا پرچہ۔

## تجارتی مرکبات

| | | |
|---|---|---|
| ANGIOGRAFIN 65% | (GERMAN REMIDIES) | انجیوگرافین |
| UROGRAFIN | (GERMAN REMIDIES) | یوروگرافین |
| UROVIDEO 76% INJ | (PHARMED) | یورو ویڈیو انجکشن |

1x20ml: Rs.117.54

# MEGLUMIN IODOPAMIDE میگلومین آیوڈوپامائیڈ

افعال و منافع: پتہ کی پتھری اور پتہ کی نالیوں کی جانچ کے لئے مستعمل ہے۔

منفی اثرات: دوران خون اور قلب کے فعل کی کمی میں، آیوڈین سے حساس اور غدہ درقیہ کے اضافہ میں جگر اور گردوں کی خرابی میں نہیں دینا چاہیے۔

## تجارتی مرکبات

BILIGRAFIN I.V. FORTE 50% (GERMAN REMEDIES) بلی گرافین

250mg per ml amp 10x20ml Rs.792.45

UROMIRO 24% INFUSION (PHARMED) یورومیرو

# MEGLUMINE IOTHALMATE میگلومین آیوتھالمیٹ

افعال و منافع: پیشاب کی نالیوں کی جانچ، دماغی عروق کی جانچ ورید شکم کی جانچ اور طحال کے افعال کی جانچ قلبی عروق کی جانچ طحال کی جانچ ران کی ورید کی جانچ میں مستعمل ہے۔

ترکیب استعمال: منفی، مضر اثرات کے لئے کمپنی کا پرچہ دیکھ کر استعمال کریں۔

## تجارتی مرکب

CONRAY-280 INJ (RHONE POULENC) کون رے انجکشن

inj; 20ml Rs.146.23

# PRO PYLIODONE پروپائی لیوڈون

پھیپھڑوں کی بڑی عروق کی جانچ کے لئے مستعمل ہے۔

(ترکیب استعمال، مضر و منفی اثرات و احتیاط کے لئے پرچہ ترکیب استعمال ملاحظہ فرمائیں)

## تجارتی مرکب

**DIONOSIL** (GLINDIA) ڈایونوسل

## SODIUM IOTHALMATE سوڈیم آیوتھال میٹ

استعملات: گردوں کی عروق ورید شکم (اور طی) جوف صدر کی عروق، عروق قلبیہ طحال اور ران کی وریدوں کی جانچ میں مستعمل ہے۔

(مقدار منفی و مضر اثرات کے لئے ساتھ کا پرچہ ترکیب استعمال دیکھئے۔

## تجارتی مرکب

**CONRAY 420 INJ** (RHONE POULENC) 20ml:Rs.180.11 کون رے ۴۲۰

## ٹیوبرکیولین پیوری فائیڈ پروٹین ڈرائی ویٹو

## TUBERCULIN PURIFIED PROTIEN DERIVATIVE

افعال ومنافع: مرض ٹی بی کی تشخیص کے لئے یہ انجکشن لگایا جاتا ہے۔

(ترکیب استعمال مقدار منفی و مضر اثرات کے لئے پرچہ ترکیب استعمال دیکھئے)

## تجارتی مرکب

**OLD TUBERCULIN** (BHAGAT) اولڈ ٹیوبرکولین

# اندرونی غدد کے افراز کو تحریک دینے والی ادویہ

# ENDOCRINE SYSTEM

# ANABOLIC DRUGS

## DE SOXY CORTI COSTERON ڈی سکسی کارٹی کاسٹیرون

افعال و منافع: معمر افراد میں طاقت اور نئی توانائی پیدا کرنے لو بلڈ پریشر کے مریض، ہڈیوں کی کمزوری اضمحلال سستی نقاہت میں مفید ہے۔

مقدار و ترکیب: ۱۰ ملی گرام ہفتہ وار شدید حالت میں ۲۰ ملی گرام ہفتہ میں ایک بار دے سکتے ہیں۔

منفی افعال: حمل، ہائی بلڈ پریشر، قلب و جگر و گردوں کی خرابی میں مردوں کی چھاتیوں کے کینسر غدہ قدامیہ کے کینسر جسم میں پانی رکنے میں استعمال نہیں کرانا چاہیے۔

احتیاط: مرگی شقیقہ Migraine ذیابطیس میں احتیاط برتیں۔

### تجارتی مرکب

**DOCABOLIN** (INI) 10ml per ml inj 1ml Rs.25.00 ڈوکابولین

## ETHYLESTRE NOL ایتھائل ایسٹری نال

افعال و منافع: مزمن بیماریوں کے سبب ہونے والی کمزوری، پروٹین کے انجذاب میں کمی میں مفید ہے۔

مقدار و ترکیب: بالغوں کو ۲ سے ۴ ملی گرام ۱۰ سے ۲۰ کلو وزن کے بچوں کو آدھی ملی گرام دن میں ۱ بار ۲۰ سے ۳۰ کلو کو ۱ ملی گرام ۳۰ کلو سے زائد وزن والوں کو ۱.۵ ملی گرام یومیہ۔

منفی افعال: حمل، غدہ قدامیہ اور چھاتی کے کینسر، جگر کی شدید خرابی میں دینا منع ہے۔

### تجارتی مرکب

**ORABOLIN** (INFAR) 2mg:tabs: 10: Rs.19.70 اورابولین

# NANDROLONE نان ڈرولون

**افعال و منافع:** گردوں کی خرابی، زہریلی دواؤں، غذاؤں سے ہونے والا انیمیا اے پلاسٹک انیمیا، پستان کے کینسر طویل بیماریوں کے سبب ہونے والی کمزوری اور انیمیا میں مفید ہے۔

**مقدار و ترکیب:** ۵۰ سے ۲۰۰ ملی گرام ہفتہ میں ۱ بار

**منفی افعال:** حمل غدہ قدامیہ اور مردوں کی چھاتیوں کے کینسر میں نہیں دینا چاہیے۔

**مضر اثرات:** جسم میں پانی جمع ہونا، ورم تہیج Oedema عورتوں میں مردانہ خصوصیات پیدا ہونا کیلیم میں اضافہ۔

**احتیاط:** جگر اور گردوں کی خرابی میں، ہائی بلڈ پریشر مرگی شقیقہ، ذیابطیس کے مریضوں میں احتیاط برتیں دوران علاج پروٹین کی مقدار بڑھائیں۔

## تجارتی مرکبات

**DECADURABOLIN** (INFAR) Rs.125.50 ڈیکاڈیورابولین

**DECANEURABOL** (CADILA) ڈیکانیوروبال

25mg per ml inj. 1ml amp: Rs.39.90

**DECA-NEUROPHEN INJ** (SWIFT) ڈیکانیورفین

25mg amp: Rs.49.99, 50mg amp: Rs.83.99

**METADEC** (JAGSONPAL) میٹاڈیک

25mg: 1amp: Rs.42.50, 50mg: 1amp: Rs.74.25

**MYOBOLIN** (MAX) مایوبولین

25mg per ml amp: Rs.36.80

## نان ڈرولون فینائل پروپائی نیٹ

# NONDROLONE PHENYL PROPIONATE

**افعال و منافع:** مزمن بیماریوں کے سبب ہونے والی کمزوری، آپریشن جلنے اور حادثات کے سبب ہونے والی نقاہت، نظام استحالہ Metabolism کی خرابیاں ہڈیوں کی کمزوری میں مفید ہے۔

مقدار و ترکیب: بالغوں کو ۲۵ سے ۵۰ ملی گرام عضلاتی ہفتہ وار یا ۲ ملی گرام کھانے کے ساتھ ۲ سے ۱۲ سال کے بچوں کو ۵ سے ۱۵ ملی گرام عضلاتی انجکشن ہفتہ وار یا ۲ ملی گرام ہفتہ میں ۲ بار۔
منفی افعال: حمل چھاتیوں اور غدو قدامیہ کے کینسر میں دینا منع ہے۔
مضر اثرات: تہیج، ورم Oedema عورتوں میں مردانہ خصائل پیدا ہونا، کیلشیم میں اضافہ۔
احتیاط: عروق قلبیہ میں تنگی .C.C.F جگر اور گردوں کی خرابی میں ہائی بلڈ پریشر، مرگی، شقیقہ اور ذیابطیس میں احتیاط لازم ہے۔
دواؤں کا ردعمل: مانع انجماد خون اور محرک جگر ادویہ کے ساتھ دینا مناسب نہیں۔

## تجارتی مرکبات

| | | |
|---|---|---|
| **DOCABOLIN** | (INFAR) 25mg, 1ml amp: Rs.32.50 | ڈوکابولین |
| **DURABOLIN** | (INFAR) 25mg 1ml :Rs.24.00 | ڈیورابولین |
| **EVABOLIN** | (CONCEPT) 1amp: Rs.12.98 | ایوابولین |
| **GROTHIC** | (LYKA) 1ml:Rs.6.95, 5ml: Rs.23.08 | گروتھک |
| **METABOL** | (JAGSONPAL) | میٹابول |
| Nadrolone phenylpropionate 25mg 1ml: Rs.17.50 | | |
| **NEURABOL INJ.** | (CADILA) | نیوروبال |

## OXY METHOLONE آکسی میتھولون

افعال و منافع: اے پلاسٹک انیمیا میں بطور معاون ادویہ مستعمل ہے۔
مقدار و ترکیب: ۲ ملی گرام / فی کلو گرام وزن کے حساب سے علاج ۲ سے ۶ ماہ جاری رکھیں۔
منفی افعال: حمل میں، مردوں کی چھاتیوں اور غدہ قدامیہ کے کینسر میں، عورتوں کے مخصوص اعضاء کے کینسر میں جگر و گردوں کی خرابی میں خراب اثر ہوتا ہے۔
مضر اثرات: جگر میں ٹیومر کا خطرہ، یرقان ورم جگر، عورتوں میں مردانہ خصائل، قبل از وقت بچے کی پیدائش، بندش حیض خون میں شحمی اور کیلسیم کے اجزا میں اضافہ۔
احتیاط: امراض قلبیہ ذیابطیس ورم غدہ قدامیہ میں احتیاط رکھیں دوران علاج جگر کے فعل کی جانچ

کرائیں۔

دواؤں کا ردعمل: کارٹی سون کے مرکبات اور مانع انجماد خون ادویہ۔

## تجارتی مرکب

**ADROYD** (PARKE DAVIS) 500mg: tabs: 100: Rs.256.50 ایڈرائیڈ

## STANOZOLOL اسٹےنوزولول

**افعال و منافع:** ایک زبردست محرک اور مقوی جسم دوا ہے جسم میں نئی امنگ پیدا کرتی ہے۔ پروٹین کی کمی، ہڈیوں میں کمزوری اور اضمحلال، اندمال فریکچر میں تاخیر، عام جسمانی کمزوری، بیماریوں، کے بعد کی نقاہت پیشاب کا خون میں سرایت کرنا، اسے پلاسٹک انیمیا، آپریشن کے بعد کی نقاہت میں مفید ہے۔

**مقدار خوراک:** ۲ سے ۴ ملی گرام دن میں ۲ یا ۳ بار کھانے کے ساتھ کھلائیں۔

**منفی افعال:** غدہ قدامیہ کے کینسر میں مردوں عورتوں کی چھاتیوں کے کینسر میں، حمل، گردوں کی خرابی ورم گردہ، ذیابطیس میں دینا مضر ہے۔

**مضر اثرات:** جگر میں خرابی، عورتوں میں مردانہ خصوصیات، قبل از وقت بلوغت جلد پر دھبے پڑنا، بدہضمی، تشنج عضلات، دردسر، عورتوں میں جسم پر بالوں کی زیادتی آواز باریک، جلد چکنی بالوں کا گرنا، مہاسے نکلنا، لڑکیوں میں بظر کا بڑا ہونا جنسی خواہش میں اضافہ، حیض کا بے ترتیب آنا موئے زیر ناف کا قبل از وقت نکلنا، فریسموس، معمر افراد میں غدہ قدامیہ کا بڑا ہونا پیشاب میں رکاوٹ ہو سکتی ہے۔

**احتیاط:** جگر گردوں اور قلب کے امراض میں حیض کی بے اعتدالی میں پیشاب میں شوگر اور جگر کے ٹسٹ کے نتائج میں، غدہ قدامیہ کے مہلک امراض میں اور بچوں میں احتیاط برتیں۔

**دواؤں کا ردعمل:** خوردنی مانع انجماد خون ادویہ کے ساتھ خراب ردعمل ہوتا ہے۔

## تجارتی مرکبات

**MENABOL** (CFL PHARMA) مینابول
Stanozolol 2mg: tabs: 10: Rs.28.00

**NEURABOL CAPS** (CADILA) نیورابول
Stanozolol 2mg: caps: 10: Rs.14.60

# دافع ذیابیطس ادویہ

# ANTI DIABETIC DRUGS

## SOLUBLE NEUTRAL سالیوبل نیوٹرل انسولین INSULINE

یہ انسولین بیل کے غدہ بانقراس سے تیار کی جاتی ہے ۴۰ سے ۸۰ یونٹ / فی ملی لٹر میں ملتی ہے۔

**افعال و منافع:** ذیابطیس شکری، نوعمروں کی ذیابیطس میں مفید ہے، انسولین پر انحصار کرنے والے (IDDM) مریضوں کے لئے نعمت ہے۔

**مقدار و ترکیب:** بالغوں اور بچوں کو عمر، مرض کی کیفیت کے لحاظ سے متعین کرنا چاہیے یہ زیر جلد اور وریدی لگائی جاتی ہے زیر جلد ۳۰ منٹ میں اثر کرتی ہے اس کا اثر ۶ سے ۸ گھنٹہ تک رہتا ہے وریدی انجکشن صرف ہنگامی حالت میں لگائیں انجکشن کے ساتھ ہی کھانے ناشتہ کا انتظام رکھیں۔

**منفی اثرات:** خون میں شکر کی مقدار کم ہونے پر دینا خطرناک ہے۔

**مضر اثرات:** اچانک خون میں شکر کی مقدار کم ہو جانا، مقام انجکشن پر الرجی ورم جلد پر داغ پڑنا صدمہ کی کیفیت ہونا۔

**احتیاط:** اگر انسولین تبدیل کر کے لگانا پڑے تو بہت احتیاط سے لگائیں جگہ بدل کر لگائیں حمل کی حالت میں احتیاط برتیں۔

**دواؤں کے ساتھ ردعمل:** کارٹی سون کے مرکبات خوردنی مانع حمل ادویہ، غدہ درقیہ کے ہارمون تھیازائیڈ مدر بول ادویہ اور زیادہ مقدار میں دینے سے شدید ردعمل ہوتا ہے۔

### تجارتی مرکبات

**HUMAN ACTRAPHANE** (TORRENT) ہومن اکٹرافین
40iu per ml inj. 10ml Rs.159.18

**HUMAN ACTRAPID** (BOOTS) ہیومن اکٹراپڈ
40iu per ml inj; 10ml vial Rs.170.00

**HUMAN MIXTARD** (BOOTS) ہیومن مکس ٹارڈ
40iu per inj; 10ml vial Rs.170.00

**HUMAN NORDISULIN** (BOOTS) ہیومن نارڈی سولن
40iu per ml inj; 10ml vial : Rs.159.86

**INSULIN** (BOOTS) ان سولن
40iu: 10ml Rs.33.50 80iu: 10ml: Rs.54.55

**MIXTARD** (BOOTS) مکس ٹارڈ
40iu per ml inj 10ml vial Rs.102.96

## INSULIN ZINC SUSPENSION انسولین زنک سس پنشن

**افعال و منافع:** ہر قسم کی ذیابیطس شکری میں مفید ہے ۴۰ / ۸۰ یونٹ / ملی لٹر میں ملتی ہے۔

**مقدار و ترکیب:** مریض کی ضرورت کے مطابق زیر جلد انجکشن لگانے سے ۲ گھنٹہ میں پورا اثر ہوتا ہے ۲۴ گھنٹہ بر قرار رہتا ہے یہ وریدی نہیں دینا چاہیے۔

**منفی افعال:** خون میں شکر کی مقدار کم ہونے پر دینا خطرناک ہے۔

**مضر اثرات:** شکر کی مقدار گھٹ جانا، جلد اور آنکھوں پر ری ایکشن ہو سکتا ہے۔

**احتیاط:** انسولین کی تبدیلی، انفکشن، حمل جگر و گردوں کی خرابی ذہنی اور دماغی الجھن میں احتیاط لازم ہے۔

**دواؤں کے ساتھ رد عمل:** کارٹی سون کے مرکبات، خوردنی مانع حمل ادویہ، تھائی رائیڈ ہارمون، تھیازائیڈ مدرات بول کے ساتھ دینا خراب اثر کرتا ہے۔

## تجارتی مرکبات

**HUMAN MONOTARD** (BOOTS) ہیومن مونوٹارڈ
40iu 10ml vial: Rs.176.80, 100iu 10ml: Rs.431.34

**INSULIN ISOPHANE (NPH)** (BOOTS) انسولین آئی سوفین
40iu per ml inj; 10ml Rs.33.50

# آنکھوں کی بیماریاں

## ضعف بصارت۔ بینائی کی کمزوری

**سرمہ نرگسی** یہ ایک بہترین سرمہ ہے، بینائی کو طاقت پہنچاتا ہے، آنکھوں کو روشن اور چمک دار بناتا ہے، رو ہے، جالے، پھولے اور ناخنہ کو دور کرتا ہے۔

طریقہ استعمال: صبح اور رات کو سلائی سے آنکھوں میں لگائیں۔

**کحل الجواہر** یہ آنکھوں کو تقویت دینے والا لاجواب سرمہ ہے قیمتی اجزاء سے تیار کیا جاتا ہے، بینائی کو بڑھاتا اور اسے آخر عمر تک قائم رکھتا ہے۔ روزانہ لگاتار لگاتے رہنے سے آنکھوں کو تمام بیماریوں سے بچاتا ہے۔

طریقہ استعمال: صبح اور رات کو سلائی سے آنکھوں میں لگائیں۔

## نزول الماء۔ موتیابند

کحل الجواہر جو اوپر لکھا گیا ہے، نزول الماء (موتیابند) میں بھی مفید ہے۔

---

# کان کی بیماریاں

## کان کا درد

**روغن ترب** کان کے درد کو دور کرتا ہے۔

طریقہ استعمال: روئی کی پھریری بھگو کر ۲۔۳ قطرے نیم گرم کان میں ٹپکائیں۔

**ضماد راحت** کان کے درد کو تسکین دیتا ہے۔ اس کے علاوہ دوسرے اعضاء کے دردوں کو تسکین دینے کے لیے بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

طریقہ استعمال: ۵ گرام لے کر کان کے چاروں طرف نیم گرم لگائیں۔

قلزم ۲ قطرے روغن گل آٹھ قطرے میں ملا کر نیم گرم کان میں ٹپکائیں۔ کان کے درد کو تسکین دیتا ہے۔ مشترک فائدہ رکھنے والی دواؤں میں مذکور ہے۔

## کان کی پھنسیاں

**مرہم کافور** کان کی پھنسیوں کے لیے نہایت مفید ہے۔

طریقہ استعمال : نیم کے پتوں کے جوشاندہ سے کان کو دھو کر پھنسیوں پر لگائیں۔

اطریفل شاہترہ اور صافی جو فساد خون کی بیماریوں میں لکھی گئی ہے، کان کی پھنسیوں میں بھی مفید ہے

## کان کی کھجلی

کان کی کھجلی کو دور کرنے کے لیے اندرونی طور پر اطریفل شاہترہ اور صافی استعمال کرائیں یا قلزم ۲ قطرے روغن گل ۵ قطرے میں ملا کر نیم گرم ٹپکائیں۔

## بہرہ پن۔ اونچا سننا

**روغن سماعت کشا** کم سننا، اونچا سننا اور کان بجنا کی شکایتوں میں مفید ہے۔

طریقہ استعمال : ۲۔ ۳ قطرے نیم گرم صبح و شام کان میں ٹپکائیں۔

## کان کا بہنا

کان بہنے کی حالت میں اطریفل شاہترہ اور صافی کا استعمال بھی مفید ہے۔ بچوں میں " نونہال بے بی ٹانک " بھی فائدہ دیتا ہے۔ چائے کا ایک ایک چمچہ دن میں دو بار دیں۔

## طنین و دوی (کان کی جھنجھناہٹ اور بھنبھناہٹ)

اطریفل زمانی، اطریفل کشنیزی اور اطریفل ملین کا استعمال طنین و دوی میں مفید ہے۔ ان کا بیان گذشتہ صفحات میں ہو چکا ہے۔

---

# ناک کی بیماریاں

## ناک کی بدبو

اطریفل زمانی، اطریفل اسطو خودوس، اطریفل شاہترہ، اطریفل ملین ناک کی بدبو میں مفید ہے۔ درد سر میں لکھے جا چکے ہیں۔

**روغن انف** ناک کی جھلی کے ورم اور ناک کی بدبو کو دور کرتا ہے۔

طریقہ استعمال : اس تیل کے ۳۔ ۴ قطرے نیم گرم ناک میں ٹپکائیں۔

قلزم دوسرے فائدے رکھنے کے علاوہ ناک کی بدبو میں بھی مفید ہے، قلزم دو قطرے روغن گل ۵ قطرے میں ملا کر صبح و شام ناک میں ٹپکائیں، اس کا مفصل بیان مشترک فائدہ رکھنے والی دواؤں میں درج ہے۔

## ناک کے کیڑے

اطریفل شاہترہ اور صابی کا استعمال ناک میں کیڑے پیدا ہو جانے کی حالت میں مفید ہے۔

## نکسیر

قرص بندش خون، قرص حابس، قرص گلنار اور کشتہ فولاد کشتہ سنگ جراحت کے استعمال سے نکسیر کا خون بند ہو جاتا ہے۔ ان کا بیان "نفث الدم" (خون تھوکنا) میں ہو چکا ہے، جوارش آملہ کھانے سے نکسیر بند ہو جاتی ہے۔ "مصنف قلب" میں مذکور ہے۔

## نزلہ وزکام۔ انفلوائنزا

**اطریفل اسطوخودوس** دائمی نزلہ میں خصوصیت سے مفید ہے، لگاتار استعمال سے بالوں کی سیاہی کو قائم رکھتا ہے، اگر نزلہ یا کسی بیماری کی وجہ سے بال وقت سے پہلے سفید ہو جائیں تو ان کو صحیح حالت پر واپس لاتا ہے۔ دماغ کو فضلات سے صاف کرتا ہے، معدہ اور آنتوں کو قوت بخشتا ہے اور قبض کو دور کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام سے ۱۰ گرام تک۔

طریقہ استعمال: رات کو سوتے وقت پانی سے کھائیں۔ سفید بالوں کی حالت میں اس کے ساتھ قرص فولاد ایک عدد استعمال کریں۔

**انفیوزا** عام نزلہ وزکام، نزلہ وبائی (انفلوائنزا) اور ان سے پیدا ہونے والے کھانسی، بخار کے لیے ایک کامیاب دوا ہے۔ نزلہ وبائی میں بطور حفظ ماتقدم استعمال کیا جاتا ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ہمراہ ہے۔

**برشعشا** نزلہ وزکام کی خاص دوا ہے۔ ملیریا اور ہذیان میں فائدہ دیتی ہے۔ فالج و لقوہ، رعشہ، نسیان، سر چکرانا، نیند نہ آنا، کان بجنا، قولنج اور معدہ و جگر کے درد کو دور کرتا ہے۔ نئی اور پرانی کھانسی میں مفید ہے۔

مقدار خوراک: ایک گرام

طریقہ استعمال: نزلہ وزکام میں یہ دوا رات کو سوتے وقت خمیرہ گاؤزباں عنبری جواہر والا ۵ گرام میں ملا کر کھائیں۔ معدہ و جگر کے درد میں یہ دوا جوارش جالینوس ۵ گرام میں ملا کر کھائیں۔

**تریاق نزلہ** نزلہ کو روکتا ہے، نزلہ کی کھانسی کو دور کرتا ہے۔ اس کے لگاتار استعمال کرنے سے دائمی نزلہ جاتا رہتا ہے۔

مقدار خوراک: ۱۰ گرام

طریقہ استعمال: رات کو سوتے وقت کھائیں۔

**جوشاندہ** مفرد دواؤں کا ایک قدیم نسخہ ہے۔ جو دو ہزار سال سے کامیابی کے ساتھ استعمال ہوتے آ رہے ہیں، یہ کھانسی، نزلہ زکام، گلے کی خراش اور نزلی بخار میں مفید ہے۔ ہر وقت اور ہر موسم میں سب کے لیے یکساں مفید ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**جوشینا** طب یونانی میں جوشاندہ کا جو نسخہ نزلہ وزکام کے لیے مشہور ہے، جوشینا اسی کا خلاصہ (ایکسٹریکٹ) ہے اس کے استعمال سے نزلہ وزکام، کھانسی، گلے کی خراش اور نزلہ سے پیدا ہونے والا بخار دور ہو جاتا ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**حب سرفہ** یہ گولیاں نزلہ کو روکتی ہیں، حلق کی خراش اور خشک طبیعت والی کھانسی کو دور کرتی ہیں۔
مقدار خوراک: ۲۔۲ گولیاں
طریقہ استعمال: وقت ضرورت منہ میں رکھ کر ان کا رس چوسیں۔

**حب شفا** دائمی نزلہ وزکام کھانسی اور دمہ میں مفید ہے۔
مقدار خوراک: ایک ایک گولی
طریقہ استعمال: صبح وشام پانی سے کھائیں۔

**حب نزلہ** نزلہ وزکام میں مفید ہیں، نزلہ بہتا ہو، چھینکیں آتی ہوں، دردسر ہو، یہ سب شکایتیں ان کے استعمال سے دور ہو جاتی ہیں۔ ضعف دماغ اور ضعف اعصاب میں بھی ان کے استعمال سے فائدہ ہوتا ہے۔
مقدار خوراک: ۲۔۲ گولیاں
طریقہ استعمال: صبح وشام پانی سے کھائیں۔

**خمیرہ خشخاش** نزلہ وزکام کو روکتا ہے، نزلہ کی کھانسی کو دور کرتا ہے۔
مقدار خوراک: ۱۰ گرام
طریقہ استعمال: صبح یا رات کو سوتے وقت کھائیں۔

**خمیرہ نزلی جواہر والا** دائمی نزلہ وزکام میں خاص طور پر مفید ہے دماغ واعصاب کو طاقت دیتا اور عام جسمانی کمزوری کو دور کرتا ہے۔
مقدار خوراک: ۵ گرام
طریقہ استعمال: صبح یا رات کو کھائیں۔

**دیا قوزہ** نزلہ حار (گرم نزلہ) کو سینے کی طرف گرنے سے روکتا ہے اور اس کی وجہ سے کھانسی ستارہی ہو تو اس کو دور کرتا ہے، پھیپھڑوں سے بلغم کو آسانی سے نکالتا ہے۔
مقدار خوراک: ۱۰۔۱۰ گرام
طریقہ استعمال: صبح اور رات کو کھائیں۔

**شربت بنفشہ** نزلہ وزکام اور کھانسی بخاروں میں مفید ہے۔
مقدار خوراک: ۲۵ ملی لٹر
طریقہ استعمال: یہ شربت کسی مناسب دوا کے جوشاندے یا کسی مناسب عرق یا نیم گرم پانی میں ملا کر پئیں۔

**شربت صدر** نزلہ وزکام اور کھانسی میں مفید ہے، سل ودق اور دمہ میں بھی فائدہ بخشتا ہے۔
مقدار خوراک: ۲۵ ملی لٹر
طریقہ استعمال: عرق گاؤزباں ۱۲۵ ملی لٹر یا پانی میں ملا کر پئیں۔

**شربت خشخاش** نزلہ اور نزلہ سے پیدا ہونے والی کھانسی میں مفید ہے۔
مقدار خوراک: ۲۵ ملی لٹر
طریقہ استعمال: پانی میں ملا کر یا تنہا چٹیں۔

**شربت فریادرس** نزلہ وزکام اور کھانسی میں مفید ہے۔
مقدار خوراک: ۲۵ ملی لٹر
طریقہ استعمال: عرق گاؤزباں ۱۲۵ ملی لٹر یا پانی میں ملا کر پئیں۔

**کشتہ بسد** دائمی نزلہ اور کھانسی دمہ میں مفید ہے۔

634

مقدار خوراک: ۶۰ ملی گرام یا ۲ قرص
طریقہ استعمال: یہ کشتہ خمیرہ گاؤزباں ۱۰ گرام میں رکھ کر کھائیں۔

**کشتہ مرجان سادہ** نزلہ و زکام اور کھانسی میں مفید ہے۔ دماغ اور دل کو طاقت دیتا ہے۔
مقدار خوراک: ۶۰ ملی گرام یا ۲ قرص
طریقہ استعمال: یہ کشتہ خمیرہ گاؤزباں ۱۰ گرام میں رکھ کر کھائیں۔

**کشتہ مرجان جواہر والا** نزلہ و زکام، کھانسی اور درد سر میں مفید ہے، ضعف دماغ اور ضعف قلب کو دور کرتا ہے۔
مقدار خوراک: ۶۰ ملی گرام یا ۲ قرص
طریقہ استعمال: یہ کشتہ صبح سویرے نہار منہ خمیرہ گاؤزباں ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں۔

**لعوق سپستاں** نزلہ و زکام اور کھانسی میں مفید ہے۔ کھانسی کی شدت کو کم کرتا اور بلغم کو نکالتا ہے۔
مقدار خوراک: ۱۰ گرام سے ۲۰ گرام تک
طریقہ استعمال: صبح سویرے نہار منہ اور رات کو سوتے وقت عرق گاؤزباں ۱۲۵ ملی لٹر میں جوش دے کر پئیں۔

**لعوق سپستاں خیار شنبری** نزلہ و زکام اور اس کی وجہ سے پیدا ہونے والی شدید کھانسی میں مفید ہے۔ بلغم کو خارج کرتا اور قبض کو رفع کرتا ہے، حلق اور حنجرے کے ورم کو دور کرتا ہے۔
مقدار خوراک: ۱۰ گرام
طریقہ استعمال: صبح و شام نیم گرم پانی میں ملا کر پئیں۔

**لعوق معتدل** نزلہ و زکام اور کھانسی میں فائدہ دیتا ہے۔ گرم نزلہ میں رقیق رطوبت کو غلیظ کر کے خارج کرتا ہے۔
مقدار خوراک: ۱۰ گرام
طریقہ استعمال: دن میں تین بار صبح، دوپہر اور شام کھائیں۔

**لعوق نزلی** نزلہ و زکام اور ان سے پیدا ہونے والی کھانسی کو دور کرتا ہے۔
مقدار خوراک: ۱۰ گرام
طریقہ استعمال: یہ لعوق دن میں تین بار صبح، دوپہر اور شام کھائیں۔

**نزلی** یہ نزلہ و زکام کی خاص دوا ہے۔ اس مرض میں خاص قسم کا زہریلا مادہ ناک اور حلق کی جھلی میں ورم پیدا کرتا ہے، پھر چھینکیں آنے لگتی ہیں اور ان جھلیوں سے رقیق رطوبت بہنے لگتی ہے، اگر اس وقت اس کا مناسب علاج نہ کیا جائے تو اس سے طرح طرح کے خطرناک امراض پیدا ہو جاتے ہیں۔ اس حالت میں نزلی کے استعمال سے جھلیوں کی ورمی کیفیت دور ہو جاتی ہے اور اس سے پیدا ہونے والے عوارض زائل ہو جاتے ہیں۔
طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

# حلق کی بیماریاں

## درد و ورم حلق

**شربت توت سیاہ** حلق کے ورم اور درد کو دور کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۲۵ ملی لٹر

طریقہ استعمال: صبح و شام نیم گرم پانی میں ملا کر پئیں۔

**ضماد راحت** حلق کے ورم کو تحلیل کرتا ہے۔

طریقہ استعمال: گلے پر لگائیں اور اس پر پان گرم کرکے رکھیں اور اوپر سے روئی نیم گرم کرکے باندھ دیں۔

لعوق سپستاں خیار شمبری بھی ورم حلق میں فائدہ دیتا ہے، "نزلہ و زکام" میں درج ہے۔

## حلق کی پھنسیاں

شربت توت سیاہ اور لعوق سپستاں خیار شمبری یہ سب دوائیں حلق کی پھنسیوں میں بھی فائدہ دیتی ہیں۔

## ورم لوز تین (ٹانسلائیٹس)

لعوق سپستاں خیار شمبری، ضماد راحت، صدوری اور سعالین یہ سب دوائیں "ورم لوز تین" میں بھی مفید ہیں۔

## خناق وبائی

جو دوائیں اوپر "ورم لوز تین" کے لیے لکھی گئی ہیں وہ خناق وبائی میں بھی مفید ہیں۔

# منہ اور زبان کی بیماریاں

## قلاع۔ منہ آنا

**ذرور چھالوں والا** منہ اور زبان کے زخم اور چھالوں کے لیے مفید ہے۔

**طریقہ استعمال**: ایک چٹکی دوا منہ میں چھڑکیں۔

**قلاعی** منہ اور زبان کے دانوں اور چھالوں کے لیے استعمال کی جاتی ہے، نہایت مفید ثابت ہوئی ہے۔

**طریقہ استعمال**: منہ اور زبان پر روئی کی پھریری سے لگائی جاتی ہے۔

## لکنت

**دوائے لکنت** زبان کے کسی مقامی سبب سے جو لکنت (توتلاپن) پیدا ہو جاتی ہے، اس کے لیے یہ دوا خاص طور پر مفید ہے۔ بچوں کی نقل اتارنے سے یہ عادت راسخ ہو جاتی ہے، ان کو بھی فائدہ دیتی ہے۔ لیکن پیدائشی لکنت میں اس کے استعمال سے کوئی فائدہ نہیں ہوتا۔

**طریقہ استعمال**: ایک گرام یہ دوا صبح کو اور ایک گرام رات کو سوتے وقت زبان پر ملیں۔

## منہ کی بدبو

جوارش جالینوس، معجون فلاسفہ، سنون خاص منہ کی بدبو دور کرنے کے لیے مفید ہے۔

# دانتوں اور مسوڑھوں کی بیماریاں

## پائریا

**اکسیر پائریا** اکسیر پائریا دو چیزوں پر مشتمل ہے،(۱) منجن (۲) کلی کی دوا۔ منجن ایسے اجزاء سے بنایا گیا ہے جو پائریا کے زہریلے مادے کی اصلاح کرتے ہیں۔ اور مسوڑھوں کو پیپ سے پاک صاف کرنے اور مزید پیپ پڑنے سے محفوظ رکھتے ہیں، اس کے علاوہ ان کو محفوظ کرتے اور ہلتے دانتوں کو جماتے ہیں۔ کلی کی دوا سے منہ پیپ اور گندگی سے صاف ہو جاتا ہے۔ اور اس کے بعد منجن اپنے اثرات اچھی طرح دکھاتا ہے اور یہ خطرناک مرض بالکل دور ہو جاتا ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

## دانتوں کا درد

**سنون خاص** دانتوں کے درد کو دور کرتا ہے، مسوڑھوں کی سوجن کو تحلیل کرتا ہے، مسوڑھوں سے خراب رطوبت نکالتا ہے، منہ کی بدبو کو دور کرتا ہے۔

طریقہ استعمال: صبح و شام دانتوں پر ملیں اور پندرہ بیس منٹ کے بعد کلی کریں۔

## دانتوں کا ہلنا

**سنون پوست مغیلان** ہلتے ہوئے دانتوں کو جماتا ہے، بشرطیکہ دانت اپنی جگہ نہ چھوڑ چکے ہوں۔ مسوڑھوں کو مضبوط بناتا ہے۔

طریقہ استعمال: یہ منجن انگلی سے دانتوں پر ملیں اور پندرہ بیس منٹ کے بعد کلی کریں۔

**سنون مقوی دندان** ہلتے ہوئے دانتوں کو مضبوط بناتا ہے، مسوڑھوں کو سخت کرتا ہے، ان سے خون بہنے کو روکتا ہے، اگر مسوڑھے گل گئے ہوں تو ان کو درست کرتا ہے۔

طریقہ استعمال: رات کو سوتے وقت دانتوں پر مل کر سو رہیں یا صبح کو دانتوں پر ملیں اور آدھ گھنٹے کے بعد کلی کریں۔

اکسیر پائریا بھی دانتوں کے ہلنے میں مفید ہے۔

## دانتوں کا میل

**سنون مجلی** دانتوں کو صاف کرتا اور ان کو چمکاتا ہے۔

طریقہ استعمال: صبح و شام دانتوں پر ملیں۔

**ہمدرد منجن** دانتوں کو میل کچیل سے صاف کرتا اور ان کو موتیوں جیسا چمک دار بناتا ہے۔ لگاتار استعمال کرتے رہنے سے دانتوں کو مختلف بیماریوں سے بچاتا اور صحیح حالت میں رکھتا ہے۔

طریقہ استعمال: روزانہ صبح و شام دانتوں پر ملیں۔

**ہمدرد لال منجن** دانتوں کو موتی جیسا چمکاتا ہے، اس کا ایسی ٹرجینٹ ایکشن مسوڑھوں کو صحت مند رکھتا ہے اور ان سے خون بہنے کو بند کرتا ہے، اس کے مسلسل استعمال سے دانت صحت مند اور مضبوط رہتے ہیں۔ اور منھ کی بدبو دور ہو جاتی ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

---

# سینے کی بیماریاں

## ورم حنجرہ، قروح حنجرہ
## نرخرے کی سوجن اور زخم

**شربت توت سیاہ** حلق کے ورم اور زخم میں مفید ہے

مقدار خوراک: ۲۰ ملی لٹر

طریقہ استعمال: یہ شربت چاٹے یا نیم گرم پانی میں ملا کر پئیں۔

لعوق سپستاں خیار شنبری بھی ورم حنجرہ میں مفید ہے حنجرے کے زخموں میں سعالین بھی مفید ہیں، یہ "کھانسی" کے زیر عنوان درج ہیں۔

## آواز بیٹھ جانا

شربت توت سیاہ، لعوق آب تربوز والا اور سعالین آواز بیٹھ جانے کے لیے مفید ہیں۔ ان کا ذکر گزشتہ صفحات میں آچکا ہے، سعالین آئندہ صفحہ پر درج ہے۔

## نمونیا۔ پسلی کا درد

**کشتہ قرن الایل** نمونیا، پسلی کے درد (ذات الجنب) اور سینے

کے درد میں مفید ہے ۔ بلغمی کھانسی میں فائدہ دیتا ہے۔

مقدار خوراک: ۱۲۵ ملی گرام یا ۲ قرص

طریقہ استعمال: یہ کشتہ صبح کے وقت لعوق سپستاں خیار شبری ۱۰ گرام میں ملا کر کھائیں اور اسی مقدار میں شام کو استعمال کریں۔

## خون تھوکنا۔ نفث الدم

**شربت انجبار** ہر عضو کے جریان کو روکنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

مقدار خوراک: ۲۵ ملی لٹر

طریقہ استعمال: یہ شربت پانی میں ملا کر پئیں یا دوسری دواؤں کے ساتھ بطور دوائے معاون استعمال کریں۔

**قرص بندش خون** نفث الدم (خون تھوکنا) نکسیر، پیشاب میں خون، خون بواسیر، خون حیض، غرضیکہ کسی بھی عضو سے خون نکلتا ہو۔ ان قرصوں کے استعمال سے بند ہو جاتا ہے۔

مقدار خوراک: ۲ قرص

طریقہ استعمال: صبح و شام دونوں وقت دودھ سے کھائیں۔

**قرص حابس** بار بار نکسیر پھوٹتی ہو، کھانسی کے ذریعہ خون نکلتا ہو، پیشاب پاخانہ کے ساتھ خون خارج ہو، کثرت حیض کی شکایت ہو، ان سب حالات میں ان قرصوں کے استعمال سے خون رک جاتا ہے۔

مقدار خوراک: ایک قرص

طریقہ استعمال: صبح، دوپہر اور شام دن میں تین بار دودھ سے کھائیں۔

**قرص گلنار** ان قرصوں کے استعمال سے ہر ایک عضو کا جریان خون رک جاتا ہے۔

مقدار خوراک: ۳ قرص

طریقہ استعمال: صبح اور شام شربت انجبار ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر یا پانی سے کھائیں۔

## کھانسی

**اکسیر سعال** سینے پر جمے ہوئے بلغم کو نکالتی اور کھانسی میں آرام دیتی ہے۔

طریقہ استعمال: ایک ٹکیہ کو توڑ کر چورا کر کے ۱۰ گرام شہد میں ملا کر چاٹیں۔

**دوائے سرفہ سیاہ** بلغمی کھانسی میں مفید ہے، بلغم کو خارج کرتی ہے۔

مقدار خوراک: آدھا گرام

طریقہ استعمال: یہ دوا دن میں تین بار شہد ۱۰ گرام میں ملا کر کھائیں۔

**دوائے سیاہ کبوتر والی** بلغمی کھانسی اور دمہ میں نہایت مفید دوا ہے۔

مقدار خوراک: ۱۲۵ ملی گرام

طریقہ استعمال: یہ دوا شہد ۱۰ گرام میں ملا کر کھائیں۔

**سعالین** ہر قسم کی کھانسی میں مفید ہے۔ پھیپھڑوں سے بلغم کو نکالتی ہے گلے کی خراش کو دور کرتی اور بیٹھی ہوئی آواز کو کھولتی ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**صدوری** کھانسی کے لیے ایک زود اثر شربت ہے۔ اس مرکب میں برگ بانسہ اور ایفی ڈرین، تلسی، منتھول اور کوڈین فاسفیٹ جیسی دوائیں شامل ہیں، جو کھانسی اور پھیپھڑوں میں بلغم جمع

ہوجانے کی تکلیف، پرانے اور شدید برانکائٹس، زکام، بچوں کی کالی کھانسی اور دمہ وغیرہ میں مفید ہیں۔
طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**کشتہ ابرک سفید** کھانسی اور دمہ کو دور کرتا ہے۔ عام جسمانی کمزوری کو دور کرتا اور قوت باہ کو بڑھاتا ہے۔
مقدار خوراک: ۶۰ ملی گرام سے ۱۲۵ ملی گرام یا ایک سے ۲ قرص تک۔
طریقہ استعمال: یہ کشتہ شہد ۱۰ گرام میں ملا کر کھائیں۔

**کشتہ ابرک سیاہ** یہ کشتہ ابرک سفید جیسے فوائد رکھتا ہے لیکن اس سے زیادہ قوی الاثر ہے۔
مقدار خوراک: ۳۰ ملی گرام سے ۶۰ ملی گرام تک یا ایک سے ۲ قرص تک۔
طریقہ استعمال: یہ کشتہ شہد ۱۰ گرام میں ملا کر۔

**کشتہ ابرک کلاں** یہ کشتہ کھانسی اور دمہ میں مفید ہے۔ عام جسمانی کمزوری اور ضعف باہ کو دور کرتا ہے۔
مقدار خوراک: ۶۰ ملی گرام یا ۲ قرص
طریقہ استعمال: یہ کشتہ شہد خالص ۱۰ گرام میں ملا کر کھائیں۔ عام جسمانی کمزوری اور ضعف باہ کے لیے ملائی ۲۵ گرام میں ملا کر کھائیں۔

**لعوق آب تربوز والا** یہ لعوق خشک کھانسی اور سل میں مفید ہے۔
مقدار خوراک: ۱۰ گرام
طریقہ استعمال: یہ لعوق دن میں دوبار صبح و شام کھائیں۔

## ضیق النفس۔ دمہ

**بخور دمہ** مرض دمہ میں جب کہ مریض سانس کی تنگی سے بے چین ہو، بخور دمہ کے استعمال سے اس کا سانس درست ہو جاتا ہے۔
طریقہ استعمال: دو تین دہکتے ہوئے کوئلوں پر بخور دمہ ایک چٹکی ڈال کر مریض کو اس دھوئیں میں سانس لینے کی ہدایت کریں، جونہی یہ دھواں سانس کے ساتھ پھیپھڑوں میں پہنچے گا سانس کی تنگی دور ہو جائے گی۔

**حب ضیق النفس** یہ گولیاں دمہ کو روک دیتی ہیں۔
طریقہ استعمال: ایک گولی چورا کر کے شہد میں ملا کر کھائیں۔

**شربت ربوی** اس شربت کے استعمال سے دمہ کا دورہ بہت جلد رک جاتا ہے۔
مقدار خوراک: ۵ ملی لٹر
طریقہ استعمال: یہ شربت تین تین گھنٹے کے بعد پئیں۔

**شربت زوفا سادہ** ضیق النفس (دمہ) اور کھانسی میں مفید ہے۔
مقدار خوراک: ۲۵ سے ۵۰ ملی لٹر تک
طریقہ استعمال: یہ شربت نیم گرم پانی میں ملا کر پئیں۔

**شربت زوفا مرکب** ضیق النفس (دمہ) اور کھانسی میں مفید ہے۔
مقدار خوراک: ۲۵ سے ۵۰ ملی لٹر تک
طریقہ استعمال: یہ شربت نیم گرم پانی میں ملا کر پئیں۔

**لعوق ربوی** دمہ کے دورہ اور کھانسی کی شدت کو کم کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام
طریقہ استعمال: تھوڑے گرم پانی میں ملا کر پلائیں۔

## لعوق ضیق النفس
دمہ میں مفید ہے، بلغم نکالتا ہے۔
مقدار خوراک: ۱۰ گرام
طریقہ استعمال: یہ لعوق دن میں تین بار کھائیں۔

## لعوق کتاں
دمہ میں فائدہ دیتا ہے، بلغم کو خارج کرتا ہے۔
مقدار خوراک: ۱۰ گرام
طریقہ استعمال: یہ لعوق دن میں تین بار کھائیں۔

## معجون راح المومنین
ضیق النفس (دمہ) اور خفقان کے لیے مفید ہے۔ ضعف باہ کو دور کرتی ہے۔
مقدار خوراک: ۵ گرام
طریقہ استعمال: دن میں دو بار صبح و شام کھائیں۔

---

# دل کی بیماریاں

## ضعف قلب۔ اختلاج قلب
## (دل کی کمزوری، دل کی دھڑکن)

### جوارش آملہ سادہ
یہ جوارش ضعف قلب اور اختلاج قلب میں مفید ہے، دل، دماغ اور معدے کو طاقت دیتی ہے، اور دل و جگر کی بڑھی ہوئی گرمی کو دور کرتی ہے، تبخیر کو روکتی اور دستوں کو بند کرتی ہے۔
مقدار خوراک: ۱۰ گرام
طریقہ استعمال: یہ معجون صبح سویرے نہار منہ کھائیں۔

### جوارش آملہ عنبری بہ نسخہ کلاں
یہ جوارش دل کی کمزوری اور دل کی دھڑکن کو بہت جلد دور کرتی ہے۔ دوسرے فائدے جوارش آملہ جیسے ہی رکھتی ہے لیکن یہ اس کے مقابلے میں زیادہ مفید ہے اور بہت جلد اپنا اثر دکھاتی ہے۔
مقدار خوراک: ۵ گرام سے ۱۰ گرام تک
طریقہ استعمال: صبح سویرے نہار منہ کھائیں۔

### جوارش شاہی
دل و دماغ کو طاقت دیتی ہے۔
مقدار خوراک: ۵ گرام سے ۱۰ گرام تک
طریقہ استعمال: یہ جوارش صبح سویرے نہار منہ کھائیں۔

## جواہر مہرہ

یہ دل کو طاقت دینے اور حرارت غریزی کو بڑھانے کے لیے طب یونانی کی چوٹی کی دواؤں میں سے ہے۔ عالم نزع میں جب کہ مریض کی حرارت غریزی گھٹ جائے اور کمزوری بڑھ جائے، اس کا استعمال حیرت انگیز اثر دکھاتا ہے۔

مقدار خوراک: ۶۰ ملی گرام یا ایک قرص

طریقہ استعمال: یہ جواہر مہرہ دواء المسک معتدل جواہر والی یا شہد خالص ۵ گرام میں ملا کر کھائیں۔

## حب جواہر

یہ گولیاں دل، دماغ اور جگر کو طاقت دیتی ہیں، حرارت غریزی کی حفاظت کرتی ہیں، بیماری سے اچھا ہونے کے بعد کی عام جسمانی کمزوری کو بہت جلد دور کر دیتی ہیں۔

مقدار خوراک: ایک گولی

طریقہ استعمال: صبح نہار منہ یہ گولی دواء المسک ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں اور اوپر سے دودھ ۲۵۰ ملی لٹر پئیں۔

## خمیرہ ابریشم سادہ

دل و دماغ کو طاقت دیتا ہے، دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتا ہے، آنکھوں کی بینائی کو بڑھاتا ہے۔

مقدار خوراک: ۱۰ گرام

طریقہ استعمال: یہ خمیرہ صبح سویرے نہار منہ کھائیں۔

## خمیرہ ابریشم حکیم ارشد والا

یہ خمیرہ دل کی کمزوری کو دور کرنے کے لیے خاص طور پر مفید ہے۔ دل کی دھڑکن، گھبراہٹ اور خیالات کی پریشانی کو بہت جلد دور کر دیتا ہے۔ دماغ اور جگر کو بھی طاقت دیتا ہے اور بیماریوں کے بعد کی عام جسمانی کمزوری کو دور کرنے کی مخصوص مقوی دوا ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ خمیرہ کھا کر اوپر سے دودھ ۲۵۰ ملی لٹر پئیں۔

## خمیرہ ابریشم شیرہ عناب والا

دل کی کمزوری، دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتا ہے۔ قوت حافظہ اور بینائی کو بڑھاتا ہے۔ سل و دق کی خشک کھانسی کو دور کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ خمیرہ صبح سویرے نہار منہ کھائیں۔

## خمیرہ ابریشم عود مصطگی والا

دل و دماغ اور معدے کو طاقت دیتا ہے۔ خیالات کی پریشانی کو دور کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ خمیرہ صبح سویرے نہار منہ کھائیں۔

## خمیرہ صندل

دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۱۰ گرام

طریقہ استعمال: یہ خمیرہ صبح سویرے نہار منہ کھائیں۔

## خمیرہ مروارید

یہ خمیرہ دل کو طاقت دینے اور فرحت پیدا کرنے کے لیے مخصوص ہے۔ دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ اس کے استعمال سے دور ہو جاتی ہے۔ موتی جھرہ، خسرہ اور چیچک جیسی بیماریوں میں دل اور حرارت غریزی کی حفاظت کرتا ہے۔ ان بیماریوں کے بعد کی کمزوری اس کے استعمال سے بہت جلد دور ہو جاتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ خمیرہ صبح و شام دن میں دو وقت کھائیں۔

**خمیرہ مروارید خاص** اس خمیرہ کے وہی فائدے ہیں جو خمیرہ مروارید کے لکھے گئے ہیں۔ لیکن یہ خمیرہ اس سے زیادہ قوی الاثر ہے اور اپنے اثرات جلد دکھاتا ہے۔

مقدار خوراک: ۳ گرام سے ۵ گرام تک

طریقہ استعمال: یہ خمیرہ دن میں دو بار صبح و شام یا بوقت ضرورت استعمال کریں۔

**خمیرہ مروارید بہ نسخہ کلاں** یہ خمیرہ بھی پہلے خمیرے سے زیادہ فائدے رکھتا اور فوری اثر دکھاتا ہے۔ دل کی کمزوری سے دل دھڑکتا ہو یا گھبراہٹ رہتی ہو، اس خمیرے کے استعمال سے بہت جلد دور ہو جاتی ہے، عام جسمانی کمزوری کو دور کرنے کے لیے نہایت مفید ہے۔

مقدار خوراک: ۳ گرام سے ۵ گرام تک

طریقہ استعمال: یہ خمیرہ صبح و شام یا بوقت ضرورت کھائیں۔

**خمیرہ مرکب** دل و دماغ کی کمزوری اور عام جسمانی کمزوری کو دور کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: صبح کو دودھ کے ساتھ یا بغیر دودھ کے کھائیں۔

**دواء المسک بارد جواہر والی** گرم مزاجوں میں دل کو طاقت دینے کے لیے نہایت مفید ہے، دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتی ہے، دماغ اور جگر کو بھی طاقت دیتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ دواء المسک صبح سویرے نہار منہ کھا کر اوپر سے عرق گاؤزباں ۱۲۵ ملی لٹر پی لیں۔

**دواء المسک بارد سادہ** گرم مزاجوں کے دل کو قوت دیتی اور فرحت بخشتی ہے۔ دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ دواء المسک صبح سویرے نہار منہ کھا کر اوپر سے عرق گاؤزباں ۱۲۵ ملی لٹر پئیں۔

**دواء المسک معتدل جواہر والی** یہ عام مقوی جسم ہے، دل کی تقویت کے لیے مخصوص ہے، دل کو طاقت دے کر بدن میں دوران خون کو تیز کرتی ہے، دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتی ہے، خون کی پیدائش کو بڑھاتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ دواء المسک صبح کو یا صبح و شام دونوں وقت کھائیں اور اوپر سے ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

**دواء المسک معتدل جواہر والی خاص** اوپر لکھی ہوئی دواء المسک جیسے صفات رکھتی ہے لیکن اس سے زیادہ قوی الاثر ہے اور اپنا اثر بہت جلد دکھاتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ دواء المسک صبح کو یا صبح و شام دونوں وقت کھائیں اور اوپر سے ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

**دواء المسک معتدل سادہ** عام مقوی قلب و جسم ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ دواء المسک صبح کو یا صبح اور شام دونوں وقت کھائیں اور اوپر سے ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

**سفوف فضہ** دل کو قوت و فرحت بخشتا ہے، دل کی گھبراہٹ اور دھڑکن کو دور کرنے کے لیے نہایت مفید دوا ہے۔

مقدار خوراک: ۵ ۱۲ملی گرام

طریقہ استعمال: یہ سفوف مفرح یا قوتی معتدل یا دواء المسک معتدل جواہر والی ۵ گرام میں ملا کر صبح سویرے کھائیں۔

**شربت آملہ** آملہ کے دوائی خواص اور علاجی افادیت دیسی طبوں میں صدیوں سے مسلم ہے۔ ہمدرد نے آملہ پر طویل مدت میں مسلسل سائنٹی فک ریسرچ کے بعد تازہ آملوں کا اعلا معیار کا شربت تیار کیا ہے۔ یہ شربت دل، دماغ اور حافظہ کو طاقت دیتا ہے۔ معدہ، جگر کی بڑھی ہوئی گرمی اور صفراء کو اعتدال پر لاتا ہے۔ گھبراہٹ اور پیاس کو دور کرتا ہے اور گرمی کے دستوں کو روکنے میں مدد دیتا ہے۔

مقدار خوراک: ۳۰ ملی لٹر (دو بڑے چمچے)

طریقہ استعمال: صبح و شام دونوں وقت استعمال کریں۔ آٹھ سال کی عمر کے بچوں کو چوتھائی خوراک اور اس سے بڑے بچوں کو آدھی خوراک دی جائے۔ گھبراہٹ اور پیاس وغیرہ جیسی شکایت میں اس شربت کی ایک خوراک بروقت دی جائے۔

**شربت انار شیریں** دل اور جگر کو طاقت دیتا ہے، فرحت بخشتا ہے اور پیاس کو بجھاتا ہے۔

مقدار خوراک: ۲۵ سے ۵۰ ملی لٹر تک

طریقہ استعمال: یہ شربت پانی میں ملا کر پئیں۔

**شربت انار ترش** دل کو قوت و فرحت بخشتا ہے، معدے کو قوت دیتا اور بھوک لگاتا ہے۔ صفراوی دستوں، متلی اور قے کو روکتا ہے۔ صفراوی بخاروں میں استعمال کیا جاتا ہے۔

مقدار خوراک: ۲۵ سے ۵۰ ملی لٹر تک

طریقہ استعمال: یہ شربت کسی عرق یا پانی میں ملا کر پئیں۔

**شربت انگور شیریں** دل کو قوت و فرحت بخشتا ہے، کسی قدر ملین تاثیر رکھتا ہے۔

مقدار خوراک: ۲۵ سے ۵۰ ملی لٹر تک

طریقہ استعمال: یہ شربت کسی عرق یا پانی میں ملا کر پئیں۔

**شربت بہی** دل کو قوت و فرحت بخشتا ہے معدے اور آنتوں کو طاقت دیتا ہے، قے اور دستوں کو روکتا ہے، صفراء کی زیادتی کو گھٹاتا ہے۔

مقدار خوراک: ۵۰ ملی لٹر

طریقہ استعمال: یہ شربت عرق گاؤزباں ۱۲۵ ملی لٹر یا پانی میں ملا کر پئیں۔

**شربت صندل** گھبراہٹ کو دور کرتا ہے، جگر اور معدے کی گرمی کو تسکین دیتا ہے، گرمی کے دردسر کو دور کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۵۰ ملی لٹر

طریقہ استعمال: یہ شربت ٹھنڈے پانی میں ملا کر پئیں۔

**شربت کیوڑہ** دل کو قوت و فرحت بخشتا ہے، دل کی گھبراہٹ اور دھڑکن کو دور کرتا ہے، پیاس کو بجھاتا ہے۔

مقدار خوراک: ۵۰ ملی لٹر

طریقہ استعمال: یہ شربت ٹھنڈے پانی میں ملا کر پئیں۔

**شربت گلاب** دل کو قوت و فرحت بخشنے اور دھڑکن و گھبراہٹ کو دور کرنے کے لیے نہایت مفید ہے۔
مقدار خوراک: ۵۰ ملی لٹر
طریقہ استعمال: یہ شربت ٹھنڈے پانی میں ملا کر پئیں۔

**عرق الائچی** مقوی قلب اور مفرح ہے، معدے کو طاقت دیتا ہے، تخمہ اور ہیضہ میں استعمال کیا جاتا ہے، متلی اور قے کو روکتا ہے۔
مقدار خوراک: ۷۵ ملی لٹر
طریقہ استعمال: یہ شربت دونوں وقت صبح و شام شربت نارنج یا شربت لیموں ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں یا بغیر شربت کے پئیں۔

**عرق عنبر** دل کو طاقت دیتا اور فرحت بخشتا ہے، اس کے علاوہ جگر اور معدے کو بھی طاقت دیتا ہے، غشی کو دور کرتا ہے۔ عام جسمانی کمزوری کو رفع کرتا ہے۔
مقدار خوراک: ۶۰ ملی لٹر
طریقہ استعمال: یہ عرق شربت انار ۱۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

**شربت کیوڑہ** دل کو تقویت اور فرحت کے لیے بہترین دوا ہے۔ گھبراہٹ کو دور کرتا ہے اور پیاس کو بجھاتا ہے۔
مقدار خوراک: ۶۰ ملی لٹر
طریقہ استعمال: عرق کیوڑہ میں شربت صندل ۱۵ ملی لٹر ملا کر پئیں۔

**عرق گاؤزباں** دل کو قوت و فرحت بخشتا ہے، دماغی بیماریوں میں مفید ہے، پیاس کو بجھاتا ہے۔
مقدار خوراک: ۱۲۵ ملی لٹر
طریقہ استعمال: یہ عرق شربت کیوڑہ ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

**عرق گزر سادہ** دل کو قوت و فرحت بخشتا ہے، دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتا ہے۔
مقدار خوراک: ۱۲۵ ملی لٹر
طریقہ استعمال: یہ عرق شربت صندل ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

**عرق گلاب** دل کو قوت دینے اور فرحت بخشنے کے لیے خوب ہے، دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتا ہے۔ دماغ، معدہ اور جگر کی بیماریوں میں بھی مفید ہے، گرمی کو تسکین دیتا اور پیاس کو بجھاتا ہے۔ غشی کی حالت میں نہایت مفید ہے۔
مقدار خوراک: ۶۰ ملی لٹر
طریقہ استعمال: یہ عرق شربت صندل ۱۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

**قرص فضہ** ضعف قلب اور اختلاج قلب (دھڑکن) کو دور کرتے ہیں، ضعف دماغ میں بھی مفید ہے۔
مقدار خوراک: ایک ٹکیہ
طریقہ استعمال: خمیرہ گاؤزباں عنبری جواہر والا ۵ گرام میں رکھ کر وقت ضرورت کھائیں۔

**کشتہ زہر مہرہ** دل کو قوت و فرحت بخشتا ہے، دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتا ہے۔
مقدار خوراک: ۱۲۵ ملی گرام یا ۲ ٹکیاں

طریقہ استعمال : خمیرہ مروارید ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں۔

### کشتہ عقیق

دل کو طاقت دیتا ہے ، اختلاج قلب (دل کی دھڑکن) اور وحشت (گھبراہٹ) کو دور کرتا ہے۔

مقدار خوراک : ۶۰ ملی گرام یا ۲ رتیاں

طریقہ استعمال : یہ کشتہ صبح سویرے نہار منہ خمیرہ مروارید ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں۔

### کشتہ نقرہ

دل، دماغ اور جگر کو طاقت دیتا ہے۔ دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتا ہے قوت باہ کو بڑھاتا ہے۔

مقدار خوراک : ۶۰ ملی گرام یا ۲ رتیاں

طریقہ استعمال : یہ کشتہ خمیرہ گاؤزباں عنبری جواہر والا ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں۔ قوت باہ کے لیے لبوب کبیر ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں اور اوپر سے دودھ پئیں۔

### کشتہ یاقوت

دل و دماغ کو طاقت دیتا اور فرحت بخشتا ہے۔

مقدار خوراک : ۶۰ ملی گرام یا ایک رتی

### کشتہ یشب

دل کو قوت و فرحت بخشتا ہے دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتا ہے۔

مقدار خوراک : ۶۰ ملی گرام یا ۲ رتیاں

طریقہ استعمال : یہ کشتہ خمیرہ مروارید ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں۔

### مفرح اعظم

دل کو قوت دیتی اور فرحت بخشتی ہے ، دماغ ، جگر اور معدے کو طاقت دیتی ہے۔

مقدار خوراک : ۵ گرام

طریقہ استعمال : یہ مفرح صبح یا بعد دوپہر کھائیں۔

### مفرح بارد جواہر والی

دل و جگر کی بڑھی ہوئی گرمی کو دور کرتی ہے۔

مقدار خوراک : ۵ گرام

طریقہ استعمال : یہ مفرح صبح یا بعد دوپہر کھائیں۔

### مفرح بارد سادہ

دل کو فرحت و قوت دیتی ہے۔

مقدار خوراک : ۵ گرام

طریقہ استعمال : یہ مفرح صبح کو یا بعد دوپہر کھائیں۔

### مفرح شیخ الرئیس

یہ مفرح عام جسمانی کمزوری اور ضعف قلب کو دور کرنے کی عجیب تاثیر رکھتی ہے ، دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتی ہے ، سل ، دق اور سوداوی بخاروں میں فائدہ دیتی ہے۔

مقدار خوراک : ۵ گرام

طریقہ استعمال : یہ مفرح تنہا یا کسی عرق یا پانی سے کھائیں۔

### مفرح شاہی

فرحت بخشتی اور تبخیر کو روکتی ہے ، گرمی کے دستوں کو بند کرتی ہے۔

مقدار خوراک : ۵ گرام

طریقہ استعمال : یہ مفرح صبح و شام کھائیں۔

### مفرح یاقوتی معتدل

یہ اعلا درجہ کی مفرح ہے ، عام جسمانی کمزوری کو دور کرتی اور دل کو خاص طور پر قوت بخشتی ہے ، دل کی دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتی ہے ، دماغ اور جگر کو طاقت دیتی ہے۔

مقدار خوراک : ۵ گرام

طریقہ استعمال : یہ مفرح صبح کو تنہا کھائیں یا اس کو کھا کر

لوپرے ۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

## غشی

غشی میں دواء المسک معتدل جواہر والی، دواء المسک معتدل سادہ، عرق عنبر، عرق گلاب کا استعمال مفید ہے، ان کا بیان گذشتہ صفحات میں ہو چکا ہے۔ دواء المسک کو عرق عنبر یا عرق گلاب میں گھول کر چمچہ سے مریض کے منہ میں ڈالیں اور عرق گلاب چہرے پر چھڑکیں۔

## خون کا دباؤ۔ ہائی بلڈ پریشر

**اسروفین** اسروفین خون کا دباؤ بڑھ جانے (ہائی بلڈ پریشر) کی تکلیف کے لیے ایک بہترین دوا ثابت ہو چکی ہے، اس کے علاوہ یہ عصبی تناؤ (نروس ٹینشن) دماغی ہیجان، جنون (پاگل پن) اختناق الرحم (ہسٹیریا)، مرگی اور نیند نہ آنے کی شکایت کو بھی دور کر دیتی ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**تریاق فشار** آج کل خون کا دباؤ بڑھ جانے (ہائی بلڈ پریشر) کا ایک خاص سبب یہ ہے کہ بدن کے بعض غدد (کلاہ، گردہ، اور غدۃ نخامیہ) کے افعال میں تیزی آجانے سے ان کی خاص رطوبت زیادہ مقدار میں رسنے لگتی ہے جو خون میں شامل ہو کر اس کے دباؤ کو بڑھا دیتی ہے، اس کے استعمال سے ان غدد کا فعل حالت اعتدال پر آجاتا ہے اور خون کا دباؤ بڑھانے والی رطوبت کی پیدائش کم ہو جاتی ہے، نیز خون کی رگوں میں لچک پیدا ہو جاتی ہے۔ غرضیکہ تریاق فشار اس مرض کی خاص دوا ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

## خون کے دباؤ کا کم ہو جانا۔ لو بلڈ پریشر

جب خون کا دباؤ کم ہو جاتا ہے تو عام جسمانی کمزوری بڑھ جاتی ہے، کام کرنے کو دل نہیں چاہتا، اگر کام کیا جاتا ہے تو جلد ہی تھکن پیدا ہو جاتی ہے۔ اکثر سستی اور غنودگی چھائی رہتی ہے۔ ایسی حالت میں کشتہ فولاد، کشتہ طلا، دواء المسک معتدل جواہر والی، معجون اذاراقی، حب عنبر مومیائی اور ماء اللحم دو آتشہ کا استعمال مفید ہے۔

## خون کے سفید دانے

**حب سین** بعض اوقات خون کی کیمیاوی ترکیب میں خلل پڑ جاتا ہے، خون کے سفید دانوں (اسنوفیل) کی تعداد حالت اعتدال سے بڑھ جاتی ہے اور اس صورت میں سانس تنگی سے آنے لگتا ہے اور کھانسی ستانے لگتی ہے۔ ان حالات میں ان گولیوں کے استعمال سے فائدہ ہوتا ہے۔

مقدار خوراک: ایک گولی

طریقہ استعمال: صبح کو ہلکا ناشتہ کرنے کے بعد کھائیں۔

# معدے کی بیماریاں

## ضعف معدہ

**پچول** بد ہضمی، کھٹی ڈکاریں، پیٹ میں اپھارا، سینے میں جلن، متلی، بھوک کی کمی، پیٹ کا درد اور کھانا کھانے کے بعد طبیعت کی سستی آپ سے پچول کے استعمال کا تقاضہ کرتی ہے۔ پچول پیٹ کی تمام شکایتوں کو تیزی سے دور کرتی ہے اور اس کا اثر دیر تک قائم رہتا ہے۔
**طریقہ استعمال** : دوا کے ساتھ ہے۔

**جوارش اناریں** گرم مزاجوں کے معدے اور جگر کو طاقت دیتی ہے۔ بھوک لگاتی ہے، صفراء کی زیادتی کو کم کرتی اور متلی، قے کو روکتی ہے۔
**مقدار خوراک** : ۱۰ گرام
**طریقہ استعمال** : یہ جوارش صبح کو یا ضرورت کے وقت کھائیں۔

**جوارش پودینہ ولایتی** معدے اور جگر کو طاقت دیتی ہے، متلی، قے اور ہچکی کو روکتی ہے۔
**مقدار خوراک** : ۵ گرام
**طریقہ استعمال** : صبح اور شام دن میں دو بار کھائیں۔

**جوارش جالینوس** معدہ، جگر، آنتوں اور مثانہ کو طاقت دیتی ہے، غذا کو ہضم کرتی اور بھوک بڑھاتی ہے، ریاح کو تحلیل کرتی اور بھوک خوب لگاتی ہے، منہ کی بدبو کو دور کرتی ہے، پیشاب کی زیادتی کو روکتی ہے، بلغمی کھانسی اور بواسیر میں مفید ہے۔ گردہ و مثانہ میں بار بار پتھری پیدا ہونے کی صورت میں اس کے استعمال سے پتھری کی پیدائش رک جاتی ہے۔ اگر بال وقت سے پہلے سفید ہو جائیں تو اس کے لگاتار استعمال سے وہ صحیح حالت میں آجاتے ہیں۔
**مقدار خوراک** : ۵ گرام سے ۱۰ گرام تک
**طریقہ استعمال** : کھانا کھانے کے بعد دونوں وقت پانی کے ساتھ کھائیں۔

**جوارش زرعونی سادہ** معدہ، جگر، آنتوں اور مثانہ کو قوت دیتی ہے۔ تخمہ اور بد ہضمی میں مفید ہے۔
**مقدار خوراک** : ۵ گرام سے ۱۰ گرام تک
**طریقہ استعمال** : یہ جوارش صبح یا رات کو کھائیں۔

**جوارش زرعونی عنبری بہ نسخہ کلاں** دماغ، معدہ، آنتوں اور گردہ

مثانہ کو طاقت دیتی ہے، درد کمر کو دور کرتی اور پشت کو مضبوط کرتی ہے۔ مادہ تولید پیدا کرتی اور قوت باہ کو بڑھاتی ہے۔ پیشاب کی زیادتی، بلغمی کھانسی اور نقرس میں فائدہ پہنچاتی ہے۔ ریاح کو خارج کرتی اور بالوں کی سیاہی کو قائم رکھتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: معدہ، جگر اور گردہ و مثانہ کی تقویت کے لیے یہ جوارش قرص فولاد ایک عدد کے ساتھ کھائیں اور گردہ و مثانہ کی تقویت اور بلغمی کھانسی کیلئے یہ جوارش قرص زمرد ایک عدد کے ساتھ استعمال کریں۔

**جوارش زنجبیل** معدے کو طاقت دیتی ہے، غذا کو ہضم کرتی اور بھوک خوب لگاتی ہے، ریاح کو خارج کرتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ جوارش دونوں وقت کھانا کھانے کے بعد کھائیں۔

**جوارش عود ترش** معدے کو قوت دیتی ہے، بھوک لگاتی ہے۔ غذا کو ہضم کرتی ہے، صفراء کی زیادتی میں خاص کر مفید ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: دونوں وقت کھانا کھانے کے بعد کھائیں۔

**جوارش عود شیریں** معدے کو تقویت بخشتی ہے، غذا کو ہضم کرتی اور بھوک لگاتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ جوارش کھانا کھانے کے بعد کھائیں۔

**جوارش عود ملین** معدے کو قوت دیتی ہے اور قبض دور کرتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کو نیم گرم پانی سے کھائیں۔

**جوارش قرطم** معدے کو تقویت بخشتی ہے، قبض کو دور کرتی ہے، پیشاب لاتی اور حیض جاری کرنے میں مدد دیتی ہے۔

مقدار خوراک: ۱۰ گرام

طریقہ استعمال: یہ جوارش صبح سویرے نہار منہ کھائیں۔

**جوارش مصطگی** معدہ، جگر اور آنتوں کو طاقت دیتی ہے، معدہ اور آنتوں کی کمزوری سے دست آرہے ہوں تو ان کو روکتی ہے، منہ سے رال بہنے کو بند کرتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام سے ۱۰ گرام تک

طریقہ استعمال: یہ جوارش صبح اور شام کھائیں۔

**جوارش مصطگی بہ نسخہ کلاں** معدے، آنتوں اور جگر کو قوت دیتی ہے، معدے اور آنتوں کی کمزوری سے آنے والے دستوں اور منہ سے بہنے والی رال کو روکنے کے لیے نہایت مفید ہے، تبخیر کو روکتی اور پیشاب کی زیادتی کو دور کرتی ہے۔ جوارش مصطگی سادہ سے زیادہ قوی الاثر ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ جوارش صبح و شام کھائیں۔

**حبوب مقوی معدہ** یہ گولیاں معدہ، جگر اور آنتوں کو طاقت دینے کے لیے نہایت مفید ہیں، غذا کو ہضم کرتی، بھوک

لگاتی اور ریاح کو خارج کرتی ہیں اور آنتوں سے فضلات کو نکالتی ہیں۔

مقدار خوراک: ۲ گولی

طریقہ استعمال: کھانا کھانے کے بعد دونوں وقت کھائیں۔

## زنجبیلا
معدہ کو ٹھیک رکھتی ہے اور قوت ہضم کو بڑھاتی ہے۔ ورزش یا جسمانی محنت کے کام کرنے سے اور زیادہ عمر میں معدہ اور آنتوں کا فعل سست ہو جاتا ہے۔ اس کے نتیجہ میں بھوک کم لگتی ہے۔ کھانا وقت پر ہضم نہیں ہوتا اور دوسری کئی تکلیفیں پیدا ہو جاتی ہیں۔ دفتروں میں کام کرنے والے اور زیادہ عمر کے لوگ عام طور پر خرابی ہضم اور معدہ کی دوسری تکلیفوں میں مبتلا ہو جاتے ہیں، زنجبلا ایسے لوگوں کے لیے خصوصیت سے مفید ہے۔ زنجبلا خواتین کے لیے حمل کے دنوں کی متلی اور قے کی شکایت کو بھی دور کرتی ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے

## سفوف نعناع
معدے کو طاقت دیتا ہے، بھوک لگاتا ہے۔

مقدار خوراک: ۳ گرام

طریقہ استعمال: یہ سفوف کھانا کھانے کے بعد کھائیں۔

## سفوف نمک شیخ الرئیس
گرم مزاجوں کے معدے کو قوت دیتا ہے، بھوک لگاتا اور غذا کو ہضم کرتا ہے۔ متلی اور قے کو روکتا ہے۔

مقدار خوراک: ۳ گرام۔

طریقہ استعمال: یہ سفوف بعد غذا دونوں وقت کھائیں۔

## شربت زنجبیل
معدے کو قوت دیتا اور غذا کو ہضم کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۲۵ ملی لٹر

طریقہ استعمال: یہ شربت کھانے کے بعد دونوں وقت پئیں۔

## شربت نانخواہ
معدے کو طاقت دیتا ہے اور بھوک لگاتا ہے۔

مقدار خوراک: ۲۵ ملی لٹر

طریقہ استعمال: یہ شربت پانی ۱۲۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

## عرق اجوائن
معدے کو طاقت دیتا ہے، بھوک لگاتا اور ریاح کو خارج کرتا ہے بلغمی بخاروں میں فائدہ دیتا ہے۔

مقدار خوراک: ۷۵ ملی لٹر

طریقہ استعمال: یہ عرق صبح اور شام دونوں وقت پئیں۔ اگر اس میں ۱۵ ملی لٹر شربت نانخواہ ملا کر پئیں تو زیادہ قوی الاثر ہو جائے۔

## عرق بادیان
جگر، معدہ اور آنتوں کی بیماریوں میں استعمال کیا جاتا ہے، معدے کو طاقت دیتا اور ریاح کو خارج کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۱۲۵ ملی لٹر

طریقہ استعمال: صبح اور شام دن میں دو بار پئیں۔

## عرق پودینہ
معدے کو طاقت دیتا ہے، غذا کو ہضم کرتا ہے، بھوک لگاتا ہے۔ تخمہ اور ہیضہ میں استعمال کیا جاتا ہے۔

مقدار خوراک: ۱۲۵ ملی لٹر

طریقہ استعمال: اس عرق میں ۲۵ ملی لٹر سکنجبین لیموں ملا کر پئیں۔

## قرص پودینہ
معدے اور جگر کو قوت دیتے ہیں۔ بھوک لگاتے اور غذا کو

ہضم کرتے ہیں۔ ریاح کو خارج کرتے ہیں۔
مقدار خوراک : ۲ ٹکیاں
طریقہ استعمال : کھانا کھانے کے بعد دونوں وقت کھائیں۔

**معجون مقوی معدہ** یہ معدے کے طبقات کو قوت دیتی ہے ، ہضم اور جذب غذا کے نظام کو درست کر کے بھوک خوب لگاتی ہے ، قبض کو دور کرتی ہے ، جگر کو بھی تقویت بخشتی ہے۔
مقدار خوارک : ۵۔ ۵ گرام
طریقہ استعمال : کھانا کھانے کے بیس منٹ بعد دونوں وقت پانی سے کھائیں۔

**معجون نانخواہ** یہ معجون معدے کو قوت دیتی ہے ، غذا کو ہضم کرتی اور بھوک لگاتی ہے۔
مقدار خوراک : ۵ گرام
طریقہ استعمال : یہ معجون کھانا کھانے کے بعد دونوں وقت کھائیں۔

**نمک جالینوس** معدہ اور آنتوں کو طاقت دیتا ہے اور معدے کی اس رطوبت کی پیدائش کو بڑھاتا ہے جو ہضم غذا میں مدد دیتی اور بھوک لگاتی ہے ، اس کے علاوہ اس نمک کے استعمال سے دائمی قبض دور ہو جاتا ہے اور ریاح خارج ہونے لگتے ہیں۔ بدن میں صالح خون کی پیدائش بڑھ جاتی ہے۔
مقدار خوراک : ۲ ٹکیاں
طریقہ استعمال : کھانا کھانے کے بعد دونوں وقت کھائیں۔

**نمک سلیمانی** معدے کو قوت دیتا ہے ، غذا کو ہضم کرتا اور بھوک خوب لگاتا ہے پیٹ کے ریحی درد کو دور کرتا اور ریاح کو خارج کرتا ہے۔
مقدار خوراک : ایک گرام سے تین گرام تک۔
طریقہ استعمال : کھانا کھانے کے بعد دونوں وقت کھائیں

**نمک مرگانگ** معدے کو طاقت بخشتا اور بھوک لگاتا ہے ، پیٹ کی گرانی اور ریاح کو دور کرتا ہے ، غذا کو ہضم کرتا ہے۔
مقدار خوراک : ۶۰ ملی گرام یا ایک قرص
طریقہ استعمال : یہ نمک یا اس کا ایک قرص جوارش بسباسہ ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں۔

**نوشدارو سادہ** معدے اور آنتوں کو طاقت دیتی ہے اور ان کی کمزوری سے جو دست آجاتے ہیں ان کو روکتی ہے۔
مقدار خوراک : ۱۰ گرام
طریقہ استعمال : یہ نوشدارو صبح کو نہار منہ کھائیں۔

**نوشدارو لولوی** معدہ، جگر اور آنتوں کو طاقت دیتی ہے ، دل کو قوت و فرحت بخشتی ہے ، دھڑکن اور گھبراہٹ کو دور کرتی ہے ، دستوں کو روکتی ہے۔
مقدار خوراک : ۵ گرام
طریقہ استعمال : صبح سویرے نہار منہ کھائیں۔

## درد معدہ

**جوارش کمونی** معدہ اور آنتوں کے ریحی درد کو روکتی ہے ، ریاح کو خارج کرتی اور قوت ہضم کو بڑھاتی ہے ، ہچکیوں کو روکتی ہے ، قبض کو دور کرتی ہے۔

مقدار خوراک : ۵ گرام سے ۱۰ گرام تک۔
طریقہ استعمال : دونوں وقت کھانا کھانے کے بعد کھائیں۔

### جوارش کمونی اکبر

معدے کی خراب رطوبتوں اور ریاح کو خارج کرتی اور معدے کے درد کو تسکین دیتی ہے، ہاضمہ کو درست رکھتی اور قبض کو رفع کرتی ہے۔
مقدار خوراک : ۵ گرام سے ۱۰ گرام تک
طریقہ استعمال : یہ جوارش صبح کو یا کھانا کھانے کے بعد دونوں وقت کھائیں۔

### جوارش کمونی کبیر

معدے کے درد اور قولنج ریحی کو دور کرتی ہے، ریاح کو خارج کرتی اور غذا کے ہضم میں مدد دیتی ہے۔
مقدار خوراک : ۵ گرام سے ۱۰ گرام تک
طریقہ استعمال : صبح کو یا بوقت ضرورت کھانا کھانے کے بعد پانی سے کھائیں۔

### جوارش کمونی مسہل

معدے اور آنتوں کو فضلات سے پاک صاف کرتی اور ان کو طاقت پہنچاتی ہے اور ان کے دردوں کو دور کرتی ہے، منہ میں تھوک زیادہ پیدا ہوتا ہو یا رال بہتی ہو اس جوارش کے استعمال سے یہ شکایت دور ہو جاتی ہے۔
مقدار خوراک : ۵ گرام سے ۱۰ گرام
طریقہ استعمال : یہ جوارش صبح سویرے نہار منہ عرق بادیان یا پانی سے کھائیں۔ قبض کو دور کرنے کے لیے ۱۰ گرام استعمال کریں۔

### حب پپیتہ

یہ گولیاں معدے اور آنتوں کے درد کو دور کرتی ہیں، ہیضہ کے زمانہ میں ان کا استعمال ہیضہ کے اثرات سے بچاتا ہے۔

مقدار خوراک : ۲۔۲ گولیاں
طریقہ استعمال : صبح اور شام کھانا کھانے کے بعد کھائیں۔

### حب حلتیت

معدے اور آنتوں کے درد کو دور کرتی ہیں، ریاح کو خارج کرتی ہیں اور بھوک لگاتی ہیں۔
مقدار خوراک : ۲۔۲ گولیاں
طریقہ استعمال : کھانا کھانے کے بعد یا ضرورت کے وقت کھائیں۔

### سفوف الاملاح

پیٹ کے ریحی درد کو دور کرنے کے لیے نہایت مفید ہے، درد قولنج کو دور کرتا ہے، غذا کو ہضم کرتا اور بھوک خوب لگاتا ہے۔
مقدار خوراک : ۲۵۰ ملی گرام سے ۵۰۰ ملی گرام تک
طریقہ استعمال : یہ سفوف بوقت ضرورت یا کھانا کھانے کے بعد جوارش کمونی ۱۰ گرام میں ملا کر کھائیں۔

### سفوف برق

پیٹ کے ریحی درد کو دور کرتا اور ریاح کو خارج کرتا ہے۔
مقدار خوراک : ایک گرام
طریقہ استعمال : یہ سفوف بوقت ضرورت کھائیں یا کھانا کھانے کے بعد دونوں وقت استعمال کریں۔

### قرص حلتیت

پیٹ کے ریحی درد کو دور کرتے ہیں، ریاح کو خارج کرتے اور بھوک لگاتے ہیں۔
مقدار خوراک : ۲ ٹکیاں
طریقہ استعمال : بوقت ضرورت یا کھانا کھانے کے بعد دونوں وقت کھائیں۔

چھول، سفوف نمک سلیمانی، سفوف نمک شیخ الرئیس، سفوف نعناع، قرص پودینہ، معجون مقوی معدہ، معجون نانخواہ، نمک جالینوس، نمک مرگانگ، یہ سب معدے کے درد میں مفید ہیں، "ضعف معدہ" کے زیر عنوان بیان ہو چکے ہیں۔

## بد ہضمی

**حب ترش مشتہی** یہ گولیاں ہضم کی اصلاح کرتی ہیں، غذا کو ہضم کرنے میں مدد دیتیں اور بھوک خوب لگاتی ہیں، ریاح کو خارج کرتی ہیں۔

مقدار خوراک: ۲۔۲ گولیاں

طریقہ استعمال: دونوں وقت کھانا کھانے کے بعد کھائیں۔

**عرق نعناع** بد ہضمی کو دور کرتا ہے، غذا کو ہضم کرتا اور بھوک لگاتا ہے، قے اور متلی کو روکتا ہے۔

مقدار خوراک: ۸۰ ملی لٹر

طریقہ استعمال: یہ عرق سکنجبین ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

**عرق ہاضم** بد ہضمی، درد شکم اور ہیضہ میں مفید ہے۔

مقدار خوراک: ۵۰ ملی لٹر

طریقہ استعمال: یہ عرق کھانا کھانے کے بعد دونوں وقت پئیں۔

**قرص الکلی** جب معدے میں غذا کے اچھی طرح ہضم نہ ہونے کی وجہ سے کھٹی ڈکاریں آتی ہوں اور معدے، حلق اور سینے میں جلن معلوم ہوتی ہو تو ان حالات میں ان قرصوں کے استعمال سے فائدہ ہوتا ہے۔

مقدار خوراک: ۲ ٹکیاں

طریقہ استعمال: کھانا کھانے کے بعد دونوں وقت کھائیں۔

## متلی اور قے

**جوارش تمر ہندی** صفراوی دستوں اور متلی کو روکتی ہے، صفراوی مزاج اشخاص کے معدہ اور جگر کو طاقت دیتی اور بھوک لگاتی ہے، گرمیوں اور ہیضہ کے زمانے میں اس کا استعمال بہت مفید ہے۔

مقدار خوراک: ۱۰ گرام

طریقہ استعمال: کھانا کھانے کے بعد دونوں وقت کھائیں۔

**روغن الائچی** یہ روغن قے، متلی اور دستوں کو روکتا ہے۔

مقدار خوراک: ۴ یا ۵ قطرے

طریقہ استعمال: یہ روغن عرق گلاب ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

**سکنجبین سادہ** متلی اور قے کو روکتی ہے، صفراوی بخاروں میں مفید ہے، پیاس میں تسکین دیتی ہے۔

مقدار خوراک: ۲۵ ملی لٹر

طریقہ استعمال: عرق گاؤزباں ۱۲۵ ملی لٹر یا سادہ پانی میں ملا کر پئیں۔

**سکنجبین لیموں** متلی اور قے کو روکتی ہے ، صفراوی بخاروں میں بخار کی حرارت کو گھٹاتی اور پیاس بجھاتی ہے۔

مقدار خوراک : ۲۵ ملی لٹر

طریقہ استعمال : عرق گاؤزباں ۱۲۵ ملی لٹر یا سادہ پانی میں ملا کر پئیں۔

**سکنجبین نعناع** متلی اور قے کو روکتی ہے ، صفرا کی تیزی کو کم کرتی اور ہضم غذا میں مدد دیتی ہے۔

مقدار خوراک : ۲۵ ملی لٹر

طریقہ استعمال : عرق پودینہ ۱۲۵ ملی لٹر یا سادہ پانی میں ملا کر پئیں۔

**عرق پودینہ** متلی اور قے کو روکتا ہے ، تخمہ اور ہیضہ میں مفید ہے ، معدے کو طاقت دیتا ہے ، غذا کو ہضم کرتا اور بھوک لگاتا ہے۔

مقدار خوراک : ۱۲۵ ملی لٹر

طریقہ استعمال : اس عرق میں سکنجبین لیموں ۲۵ ملی لٹر ملا کر پئیں۔

**عرق نانخواہ** جگر کی سردی سے پیدا ہونے والی بیماریوں کو دور کرتا ہے۔ پیٹ بڑھنے کو روکتا ہے۔ اپھارہ ، ضعف ہضم ، معدہ اور آنتوں کے ریاحی درد میں مفید ہے۔

مقدار خوراک : ۵۰ ملی لٹر

طریقہ استعمال : کھانا کھانے کے بعد سادہ پانی میں ملا کر پئیں۔

جوارش سفرجلی قابض (" ضعف معدہ " میں درج ہے) شربت انار ترش ، شربت بہی (ضعف قلب میں لکھے گئے ہیں) اور عرق نعناع (" بدہضمی " کے زیر عنوان درج ہے) بھی متلی اور قے میں مفید ہیں۔

## قی الدم ۔ خون کی قے

**قرص بندش خون** ہر عضو کے جریان خون کو روکتا ہے ، نفث الدم (خون تھوکنا) کثرت حیض ، نکسیر ، پیشاب میں خون آنا ، خونی بواسیر وغیرہ کو روکنے کے لیے مفید ہے۔

مقدار خوراک : ایک قرص

طریقہ استعمال : صبح و شام دودھ یا پانی کے ساتھ کھائیں۔

**قرص حابس** بار بار نکسیر پھوٹنے ، پیشاب یا پاخانے میں خون آنے اور کثرت حیض کی شکایت میں مفید ہے۔

مقدار خوراک : ایک قرص

طریقہ استعمال : صبح و شام ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں۔

**قرص کہربا** خون کی قے کو روکتا ہے ، پھیپھڑوں سے خون آنے میں مفید ہے۔

مقدار خوراک : ۳ قرص

طریقہ استعمال : یہ قرص شربت انجبار ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر چاٹیں۔

## ضعف اشتہا ۔ بھوک کی کمی

چیوال ، جوارش جالینوس ، جوارش زنجبیل ، جوارش عود ترش ، جوارش کموگی ، جوہر سین ، حبوب مقوی معدہ ، حب ترش مشتہی ، زنجبلا ، سفوف نعناع ، سفوف نمک شیخ الرئیس ، شربت زنجبیل ، شربت نانخواہ ، قرص پودینہ ، معجون

مقوی معدہ، معجون نانخواہ، نمک سلیمانی، نمک مرگانگ، یہ سب دوائیں بھوک لگاتی ہیں۔ ان کا بیان "ضعف معدہ" وغیرہ کے زیر عنوان ہو چکا ہے۔

## ہچکی

جوارش کمونی، معجون نانخواہ، حب حلتیت، ہینگول، قرص حلتیت، یہ سب دوائیں ہچکی میں مفید ہیں اور گزشتہ صفحات میں درج ہو چکی ہیں۔

## تبخیر

قرص الکلی، جوارش آملہ، جوارش جالینوس، جوارش عود شیریں، جوارش طباشیر، جوارش مصطگی بہ نسخہ کلاں، معجون مقوی معدہ، نوشدارو سادہ اور نوشدارو لولوی معدہ کی تبخیر کو روکتی ہیں، ان کا بیان "ضعف معدہ" کے زیر عنوان ہو چکا ہے۔

## تخمہ۔ بدہضمی کے دست وقے

**اندمانی** پرانے دستوں اور پیچش میں مفید ہے۔ اس کے استعمال سے معدہ اور آنتوں کا ورم دور ہو جاتا ہے۔ ریحی درد اور مروڑ کی شکایت میں بھی مفید ہے۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام

**طریقہ استعمال:** رات کو سوتے وقت پانی سے پھانک لیں۔

**جوارش کموگی** معدہ اور آنتوں کی کمزوری سے آنے والے دستوں اور پیچش کے لیے مفید ہے۔ ریاحی درد کو دور کرتی اور ہچکیوں کو روکتی ہے۔

**مقدار خوراک:** ۵ سے ۱۰ گرام تک

**طریقہ استعمال:** دونوں وقت کھانا کھانے کے بعد پانی سے کھائیں۔

تخمہ کے قے دستوں کو روکنے میں جلدی نہ کریں، بلکہ دست لانے میں مدد دیں۔ مثلاً جوارش سفرجلی مسہل ۵ گرام کھلا کر سوڈا واٹر یا عرق پودینہ اور عرق الائچی پلائیں۔ قلزم اور عرق کا فور استعمال کریں جب قے دست آکر معدہ اور آنتیں صاف ہو جائیں تو تقویت معدہ کے لیے جوارش کمونی، جوارش زنجبیلی جیسی دوائیں دیں۔

## ہیضہ

**قلزم** وبائی بیماریوں کے دنوں میں، خاص کر برسات میں ہیضہ و بدہضمی کی شکایت سے بچنے کے لیے اس کا استعمال بے حد ضروری ہے۔

**طریقہ استعمال:** دوا کے ساتھ ہے۔

# جگر، پتہ اور تلی کی بیماریاں

## حرارت جگر۔ جگر کی گرمی

**شربت بزوری بارد** جگر کی گرمی کو دور کرتا ہے، پیشاب لاتا ہے اور پیشاب کی جلن کو دور کرتا ہے، جگر، گردہ اور مثانہ کی گرم بیماریوں میں مفید ہے۔

مقدار خوراک: ۵۰ ملی لٹر

طریقہ استعمال: یہ شربت ٹھنڈے پانی میں ملا کر صبح کو پئیں۔

**شربت بزوری** جگر، گردوں اور مثانہ کی گرمی کو دور کرتا ہے اور پیشاب لاکر ان کو صاف کرتا ہے، جگر کی گرمی سے بخار رہتا ہو تو وہ بھی دور ہو جاتا ہے۔

مقدار خوراک: ۵۰ ملی لٹر

طریقہ استعمال: پانی میں ملا کر پئیں۔

## برودت جگر۔ جگر کی سردی

جوارش جالینوس، جوارش املہ، جوارش شہریاراں، جوارش مصطگی، شربت بزوری حار جگر کی سردی کو دور کرنے کے لیے نہایت مفید ہیں۔

## ورم و عظم جگر

**جوہر نوشادر** عظم جگر (جگر کا بڑھ جانا) میں مفید ہے، غذا کو ہضم کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۱۰ ملی گرام

طریقہ استعمال: معجون دبید الورد ۶۰ گرام میں رکھ کر عرق مکوہ ۵۰ ملی لٹر کے ساتھ کھائیں۔

**حب کبد نوشادری** یہ گولیاں جگر کی بیماریوں میں خاص طور پر مفید ہیں۔ خصوصاً ورم جگر اور عظم جگر (جگر کا بڑھ جانا) میں بہت مفید ثابت ہوئی ہیں۔ غذا کو ہضم کرتی ہیں۔

مقدار خوراک: ۲ گولیاں

طریقہ استعمال: کھانا کھانے کے بعد دونوں وقت کھائیں۔

**روغن افسنتین** جگر اور معدے کے وروموں کو تحلیل کرتا ہے۔

طریقہ استعمال: یہ تیل نیم گرم لگائیں، اوپر سے ایک ارنڈ کا پتا اسی تیل سے چپڑ کر گرم کر کے باندھیں۔

**روغن مصطگی** جگر بڑھ گیا ہو، سخت ہو گیا ہو، اس روغن کے استعمال

ے صحیح حالت میں آجاتا ہے۔
طریقہ استعمال : پیٹ پر نیم گرم مالش کریں، اوپر سے ارنڈ کا پتا گرم کر کے باندھیں۔

**شربت بزوری حار** جگر، گردوں اور مثانہ کی بیماریوں میں استعمال کیا جاتا ہے۔
مقدار خوراک : ۵۰ ملی لٹر
طریقہ استعمال : عرق بادیان ۱۲۵ ملی لٹر یا پانی میں ملا کر پئیں۔

**شربت دینار** ورم جگر، درد جگر اور استسقاء میں مفید ہے، قبض کو دور کرتا ہے۔
مقدار خوراک : ۵۰ ملی لٹر
طریقہ استعمال : یہ شربت عرق بادیان ۱۲۵ ملی لٹر یا پانی میں ملا کر پئیں۔

**شربت کاسنی** جگر، معدہ اور آنتوں وغیرہ کے ورم، یرقان، صفراء کی زیادتی اور جگر کی بڑھتی ہوئی گرمی وغیرہ میں مفید ہے۔
مقدار خوراک : ۲۵ ملی لٹر سے ۵۰ ملی لٹر تک
طریقہ استعمال : پانی یا کسی مناسب عرق (۱۲۵ ملی لٹر) میں ملا کر پئیں۔

**ضماد جالینوس** یہ ضماد معدہ، جگر آنتوں اور رحم وغیرہ اندرونی اعضاء کے ورموں کو تحلیل کرنے کے لیے نہایت مفید ہے۔
طریقہ استعمال : ضرورت کے مطابق یہ ضماد چمچہ میں لے کر گرم کر کے ورم پر لگائیں اور اوپر ارنڈ کا پتا گرم کیا ہوا باندھیں۔

**عرق افسنتین** جگر کی سختی اور ورم کو دور کرتا ہے۔ ورم جگر کے سبب بخار ہو تو اس کے استعمال سے فائدہ ہوتا ہے۔
مقدار خوراک : ۷۵ ملی لٹر
طریقہ استعمال : یہ عرق صبح وشام دونوں وقت پئیں۔

**عرق برنجاسف** یہ عرق جگر، معدہ، آنتوں اور رحم وغیرہ اندرونی اعضاء کے ورموں کو تحلیل کرتا ہے اور ان اعضاء کی خرابی سے آنے والے بخار کو دور کرتا ہے۔
مقدار خوراک : ۱۲۵ ملی لٹر
طریقہ استعمال : یہ عرق شربت کشوث ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

**عرق کاسنی** ورم جگر میں مفید ہے، جگر کی گرمی کو دور کرتا ہے۔
مقدار خوراک : ۱۲۵ ملی لٹر
طریقہ استعمال : یہ عرق شربت کاسنی ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

**عرق مکوہ** تمام اندرونی اعضاء مثلاً جگر، معدہ آنتوں اور رحم کے ورموں کو تحلیل کرنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے اور ان کی گرمی کو تسکین دیتا ہے۔
مقدار خوراک : ۱۲۵ ملی لٹر
طریقہ استعمال : یہ عرق، شربت کاسنی ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

**معجون دبید الورد** ورم جگر، ورم، معدہ ورم رحم وغیرہ اندرونی اعضاء کے ورموں کو تحلیل کرتی ہے۔
مقدار خوراک : ۵ گرام
طریقہ استعمال : یہ معجون عرق بادیان اور عرق مکوہ ۶۰۔۶۰ ملی لٹر کے ساتھ کھائیں۔

**عرق ماء اللحم مکوہ کاسنی والا** معدے اور جگر کو طاقت دیتااور ان کے ورموں کو تحلیل کرتا ہے، عام جسمانی کمزوری کو دور کرتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ۱۲۵ ملی لٹر

**طریقہ استعمال:** یہ عرق، شربت کاسنی ۲۵ ملی لٹر میں ملاکر پئیں۔

## ضعف جگر

**دواء الکرکم کبیر** ضعف جگر میں مفید ہے، جگر اور تلی کی دوسری بیماریوں میں بھی مفید ہے، جب کہ ان کا سبب سردی ہو، گردہ و مثانہ کو بھی طاقت دیتی ہے، ریاح کو خارج کرتی ہے، استسقاء میں مفید ثابت ہوتی ہے۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام

**طریقہ استعمال:** یہ دوا صبح کو نہار منہ کھاکر اوپر سے ۱۲۵ ملی لٹر عرق بادیان پی لیں۔

**شربت کشوث** ضعف جگر کے سدوں کو کھولتا ہے، بخاروں میں مفید ہے جو جگر کی خرابی سے آتے ہیں۔

**مقدار خوراک:** ۵۰ ملی لٹر

**طریقہ استعمال:** یہ شربت، عرق بادیان ۱۲۵ ملی لٹر میں ملاکر پئیں۔

**کشتہ خبث الحدید** ضعف جگر میں مفید ہے، معدے کی کمزوری کو دور کرتا ہے، خون کی پیدائش کو بڑھاتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ۱۲۵ ملی گرام یا ۲ ٹکیاں

**طریقہ استعمال:** یہ کشتہ صبح نہار منہ جوارش جالینوس ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں۔

**کشتہ زمرد** ضعف جگر میں مفید ہے، جگر کو طاقت دیتا ہے، دل کو قوت بخشتا ہے، پیشاب کی زیادتی کو روکتا ہے، کھانسی میں مفید ہے۔

**مقدار خوراک:** ۳۰ ملی گرام یا ایک قرص

**طریقہ استعمال:** جوارش زرعونی عنبری ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں۔

**کشتہ فولاد** ضعف جگر میں مفید ہے، جگر کو قوت دے کر خون کی پیدائش کو بڑھاتا ہے، اور بیماریوں سے اچھا ہونے کے بعد کی کمزوری کو دور کر دیتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ۶۰ ملی گرام یا ۲ قرص

**طریقہ استعمال:** یہ کشتہ جوارش جالینوس ۵ گرام یا دواء المسک معتدل جواہر والی ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں۔

**کشتہ فولاد سونے چاندی والا** یہ دل و دماغ اور جگر کے لیے خاص چیز ہے، خون صالح بکثرت پیدا کرتا ہے، چہرے کو سرخ بنا دیتا ہے، ضعف معدہ اور ضعف جگر کو دور کرتا ہے، مقوی غذاؤں کو جزو بدن بناتا اور بدن میں فربہی لاتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ۳۰ ملی گرام یا ایک قرص

**طریقہ استعمال:** یہ کشتہ دواء المسک معتدل جواہر والی ۵ گرام یا جوارش جالینوس ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں۔

**کشتہ مرگانگ** ضعف جگر میں مفید ہے، معدہ اور جگر کو طاقت دیتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ۶۰ ملی گرام یا ۲ قرص

**طریقہ استعمال:** یہ کشتہ جوارش جالینوس ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں۔

خمیرہ ابریشم حکیم ارشد والا، دواء المسک معتدل جواہر والی، دواء المسک معتدل جواہر والی خاص، دواء

المسک معتدل سادہ، کشتہ طلا کلاں، مفرح اعظم، یہ سب دوائیں "ضعف جگر" میں مفید ہیں، اور یہ "ضعف قلب" کے زیر عنوان لکھی جا چکی ہیں۔ ان کے علاوہ جوارش انارین، نوشدارو سادہ اور نوشدارو لولوی بھی ضعف جگر میں فائدہ دیتی ہیں اور یہ "ضعف معدہ" میں لکھی گئی ہیں۔

## استسقاء۔ جلندھر

**معجون کلکلانج** استسقاء میں مفید ہے، پیشاب لاتی ہے اور درد قولنج کو تسکین دیتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام سے ۱۰ گرام تک

طریقہ استعمال: یہ معجون عرق بادیان ۱۲۵ ملی لٹر سے کھائیں۔

دواء الکرکم کبیر، شربت دینار، شربت کثوث، استسقاء میں مفید ہیں۔ اور یہ ضعف جگر اور ورم جگر میں لکھے گئے ہیں۔

## سنگ مرارہ۔ پتہ کی پتھری

**دوائے سنگ** گردہ و مثانہ کی پتھری کو ٹکڑے ٹکڑے کر کے نکال دیتی ہے اور گردہ کے درد کو تسکین بخشتی ہے۔ مرارے کی پتھری کو نکالنے کے لیے بھی استعمال کی جاتی ہے۔

مقدر خوراک: ۱۲۵ سے ۲۵۰ ملی گرام تک۔

طریقہ استعمال: یہ دوا سکنجبین بزوری ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر کھائیں۔

**معجون حجر الیہود** گردہ و مثانہ کی پتھری اور ریگ کو خارج کرتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال۔ یہ معجون کھا کر اوپر سے پانی میں شربت بزوری ۵۰ ملی لٹر ملا کر پئیں۔

**قرص کشتہ حجر الیہود** گردہ و مثانہ کی پتھری اور ریگ کو خارج کرتی ہے۔

مقدار خوراک: ایک قرص

طریقہ استعمال: یہ کشتہ، معجون عقرب ۳ گرام یا معجون حجر الیہود ۵ گرام میں رکھ کر یا سکنجبین بزوری ۱۰ ملی لٹر میں ملا کر استعمال کریں۔

سنگ مرارہ کے مریض کو اگر ضعف معدہ کی وجہ سے اپھارہ یا ریحی درد کی شکایت ہو تو حب حلتیت ۲۔ ۲ گولیاں کھانا کھانے کے بعد دونوں وقت دیں۔

## عظم طحال۔ تلی کا بڑھ جانا

**ذوبانی** بڑھی ہوئی تلی کو صحیح حالت میں لانے کے لیے ذوبانی ایک اکسیر دوا ہے۔ یہ معدے اور جگر کی بھی اصلاح کرتی ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

شربت افسنتین اور حناد جالینوس بھی ورم و عظم طحال میں مفید ہیں "ورم جگر" کے زیر عنوان درج ہیں۔

# آنتوں کی بیماریاں

## اسہال (دست)۔ پیچش

**پیچ** یہ اسہال و پیچش کی نہایت مفید دوا ہے۔ اسہال (دست) خواہ کیسی ہی شدت سے جاری ہوں اور پیچش خواہ کیسی ہی شدید ہو، اس کے استعمال سے دور ہو جاتی ہے۔

**مقدار خوراک** :ایک قرص

**طریقہ استعمال** : پانی یا دودھ کے ساتھ کھائیں۔ دن میں تین مرتبہ سے زیادہ ہرگز استعمال نہ کریں۔

**جوارش طباشیر** گرمی سے آنے والے دستوں کو بند کرتی ہے۔ معدے سے دماغ کی طرف بخارات کے چڑھنے (تبخیر) کو روکتی ہے۔

**مقدار خوارک** :۵ گرام

**طریقہ استعمال** : یہ جوارش صبح اور شام دونوں وقت کھائیں۔

**حب پیچش** یہ گولیاں دستوں کو روکتی ہیں، پیچش کو دور کرتی ہیں۔ درد اور مروڑ کی شکایت بھی ان کے استعمال سے جاتی رہتی ہے۔

**مقدار خوراک** :ایک گولی

**طریقہ استعمال** :رات کو پانی سے کھاکر سو رہیں۔ پیچش کی صورت میں (اگر گرانی محسوس ہو تو) ان گولیوں کے استعمال سے ایک دن پہلے روغن ارنڈی ۴۰ ملی لٹر دودھ میں ملاکر صبح کو پئیں اور رات کو حب پیچش کھائیں۔

**حب ساق** معدے اور آنتوں کی کمزوری سے آنے والے دست ان گولیوں کے استعمال سے رک جاتے ہیں۔

**مقدار خوراک** :ایک گولی

**طریقہ استعمال** : صبح اور رات کو پانی سے کھائیں۔

**دوائے سیاہ پیچش** سدی ہو یا غیر سدی، ہر حال میں اس کے استعمال سے فائدہ ہوتا ہے۔

**مقدار خوراک** :۵ گرام

**طریقہ استعمال** : یہ دوا صبح کو پانی سے کھائیں۔

**سفوف مقلیاثا** پرانے دستوں اور پیچش میں مفید ہے، درد اور مروڑ کو دور کرتا ہے۔ بواسیر ریحی میں بھی فائدہ دیتا ہے۔

**مقدار خوراک** :۵ گرام

**طریقہ استعمال** : یہ سفوف صبح و شام پانی سے کھائیں۔

پیچش میں سفوف پھانک کر اوپر سے ریشہ خطمی ۵ گرام کا لعاب پانی ۱۲۵ ملی لٹر میں نکال کر شربت بنفشہ ۲۵ ملی لٹر ملا کر پئیں۔

**شربت بیلگری** دستوں اور پیچش میں مفید ہے، گرمی کو تسکین دیتا اور پیاس کو بجھاتا ہے۔

مقدار خوراک: ۲۵ ملی لٹر سے ۵۰ ملی لٹر تک

طریقہ استعمال: یہ شربت پانی میں ملا کر پئیں۔

**شربت حب الاس** ہر قسم کے دستوں کو بند کرتا ہے، دستوں میں خون آتا ہو تو اس کو روکتا ہے، معدے اور آنتوں کو طاقت بخشتا ہے۔

مقدار خوراک: ۲۵ ملی لٹر سے ۵۰ ملی لٹر تک

طریقہ استعمال: یہ شربت پانی میں ملا کر پئیں۔

**معجون سنگدانہ مرغ** معدے اور آنتوں کی کمزوری کو دور کرتی ہے اور ان کی کمزوری سے آنے والے دستوں کو روکتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ معجون صبح و شام دونوں وقت پانی سے کھائیں۔

جوارش آملہ، جوارش آملہ عنبری، جوارش اناریں، جوارش سفر جلی قابض، جوارش مصطگی، جوارش مصطگی بہ نسخہ کلاں، شربت انار ترش، شربت بہی، نوشدارو سادہ اور نوشدارو لولوی جو "ضعف قلب" کے زیر عنوان لکھے جا چکے ہیں، معدہ اور آنتوں کی کمزوری سے آنے والے دستوں کے لیے بھی مفید ہیں۔

# قبض

**جوارش سفر جلی مسہل** یہ جوارش دست لاتی ہے، درد قولنج کو دور کرتی ہے، جگر کی حرارت کو کم کرتی ہے، بھوک لگاتی ہے، معدے کو طاقت دیتی ہے۔

مقدار خوراک: ۱۰ گرام

طریقہ استعمال: یہ جوارش صبح کو یا رات کو پانی سے کھائیں۔

**جوارش شہریاراں** قبض کو دور کرتی ہے، معدے اور جگر کی سردی کو دور کرتی اور ان کو طاقت دیتی ہے، قولنج میں مفید ہے۔

مقدار خوراک: ۱۰ گرام

طریقہ استعمال: یہ جوارش صبح یا رات کو پانی سے کھائیں۔

**خمیرہ بنفشہ** یہ ایک ہلکی قبض کشا دوا ہے۔ ہر قسم کے بخاروں، نزلہ زکام، کھانسی، دمہ اور سینے کے دوسرے امراض میں مفید ہے۔

مقدار خوراک: ۲۵ گرام سے ۵۰ گرام تک

طریقہ استعمال: یہ خمیرہ عرق بادیان ۱۲۵ ملی لٹر یا پانی میں ملا کر پئیں۔

**شربت ارزانی** آنتوں سے خشک فضلہ کو پھسلا کر قبض کو دور کرتا ہے، نزلہ زکام اور کھانسی کو دور کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۲۵ ملی لٹر سے ۵۰ ملی لٹر تک۔

طریقہ استعمال: یہ شربت صبح کو نیم گرم پانی میں ملا کر پئیں۔

**قرص تنکار** دائمی قبض کو رفع کرنے کے لیے استعمال کیے جاتے ہیں۔ پیٹ کی

گرانی کو دور کرتے اور بھوک لگاتے ہیں۔
مقدار خوراک: ایک یا دو قرص
طریقہ استعمال: رات کو دودھ یا پانی سے نگل کر سو رہیں۔

**قرص ملین** معدہ اور آنتوں کو فضلات سے پاک صاف کرنے کے لیے نہایت مفید ہیں۔ نزلہ زکام، آشوب چشم اور ناک کان کی بیماریوں میں رفع قبض کے لیے عموماً استعمال کیے جاتے ہیں۔
مقدار خوراک: ۲ قرص
طریقہ استعمال: رات کو سوتے وقت دودھ یا پانی سے کھائیں۔

**معجون انجیر** دائمی قبض کو دور کرنے کے لیے نہایت مفید ہے۔
مقدار خوراک: ۱۰ گرام
طریقہ استعمال: یہ معجون رات کو دودھ یا پانی سے کھائیں۔

**معجون قرطم** دائمی قبض کے لیے نہایت مناسب دوا ہے۔
مقدار خوراک: ۱۰ گرام
طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کو پانی سے کھائیں۔

**ہنزولیکس** قبض کشا ہے
مقدار خوراک: بڑوں کو ۲ قرص، بچوں کو نصف قرص سے ایک قرص تک۔
طریقہ استعمال: سوتے وقت گرم پانی یا گرم دودھ کے ساتھ کھائیں۔

اطریفل زمانی، اطریفل سنائی، اطریفل کشنیزی، اطریفل ملین، ایارج فیقرا، قبض کو رفع کرتے ہیں۔ یہ دماغی امراض میں "دردسر" کے زیر عنوان لکھی جا چکی ہیں۔

جوارش عود ملین اور جوارش کمونی مسہل قبض کشا ہیں، امراض معدہ میں درج ہو چکے ہیں۔
حب سورنجان، معجون سورنجان، قبض کشا ہیں، ان کو وجع مفاصل کے زیر عنوان لکھا گیا ہے۔
شربت دینار اور شربت ورد بھی ملین ہیں، امراض جگر میں درج ہیں۔

## کرم شکم۔ پیٹ کے کیڑے

**اطریفل دیدان** یہ دوا پیٹ کے ہر قسم کے کیڑوں خصوصاً کینچوؤں کو مار کر خارج کر دیتی ہے اور آئندہ کے لیے ان کی پیدائش کو روک دیتی ہے۔
مقدار خوراک: ۱۰ گرام
طریقہ استعمال: رات کو سوتے وقت پانی سے کھائیں، تین روز لگاتار کھانے کے بعد چوتھے دن رات کو قرص ملین ۲ عدد پانی سے کھائیں۔

**قرص دیدان** ان کے استعمال سے پیٹ کے کیڑے مر کر نکل جاتے ہیں۔
مقدار خوراک: ۲ قرص
طریقہ استعمال: یہ قرص صبح کو پانی سے کھائیں۔

## بواسیر

**اطریفل مقل** خونی اور بادی بواسیر میں فائدہ دیتا ہے، قبض کو دور کرتا ہے۔
مقدار خوراک: ۵ گرام سے ۱۰ گرام تک
طریقہ استعمال: رات کو سوتے وقت پانی سے کھائیں۔

**جوارش بسباسہ** بواسیر بادی کے لیے مفید ہے، معدے اور جگر کی سردی کو دور

کرتی ہے اور اس کی وجہ سے بدہضمی کی شکایت رہتی ہو تو وہ رفع ہو جاتی ہے۔ پیٹ کے بڑھنے کو روکتی ہے، کھانا کھانے کے بعد کھانے سے غذا کو ہضم کرتی اور پیٹ کے ریحی درد کو دور کرتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ جوارش صبح کو یا کھانا کھانے کے بعد دونوں وقت کھائیں۔

**حب بواسیر بادی** بواسیر بادی میں مفید ہیں۔

مقدار خوراک: ۲ گولیاں

طریقہ استعمال: صبح کو پانی سے کھائیں۔

**حب بواسیر خونی** بواسیر خونی کے لیے مفید ہیں۔

مقدار خوراک: ۲ گولیاں

طریقہ استعمال: صبح و شام دودھ یا پانی سے کھائیں۔

**حب رسوت** بواسیر خونی اور بواسیری دستوں میں مفید ہیں۔

مقدار خوراک: ۲ گولیاں

طریقہ استعمال: صبح و شام تازہ پانی سے کھائیں۔

**حب مقل** بواسیر بادی میں مفید ہیں، قبض کو دور کرتی ہیں۔

مقدار خوراک: ۳ گولیاں

طریقہ استعمال: رات کو پانی سے کھائیں۔

**مرکبی** بواسیر بادی میں مفید ہیں۔

مقدار خوراک: ایک قرص

طریقہ استعمال: رات کو جوارش جالینوس ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں، یا صبح و شام پانی سے کھائیں۔

**مرہم سائیدہ چوب نیم والا** بواسیری مسوں کے درد اور جلن کو تسکین دیتا اور ان کو خشک کر کے گرا دیتا ہے۔

طریقہ استعمال: آبدست کے بعد مسوں پر یہ مرہم لگائیں۔

**مرہم مازو** بواسیری مسوں کے درد اور جلن کو تسکین دیتا ہے۔

طریقہ استعمال: آبدست سے فارغ ہونے کے بعد پانی کو خشک کر کے یہ مرہم لگائیں۔

**معجون خبث الحدید** اس معجون کے استعمال سے خون بواسیر رک جاتا ہے، معدہ اور جگر کو تقویت پہنچتی ہے اور بھوک خوب لگتی ہے۔

مقدار خوراک: ۳ گرام سے ۵ گرام تک۔

طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کو چھاچھ سے کھائیں۔

**معجون مقل** خونی و بادی بواسیر میں مفید ہے، معدے کو طاقت دیتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کو پانی سے کھائیں۔

**نمک بواسیر** اس کی چند خوراک میں خون بواسیر بند ہو جاتا ہے۔

مقدار خوراک: آدھا گرام سے ایک گرام تک۔

طریقہ استعمال: یہ نمک دہی ۳۰ گرام میں ملا کر کھائیں۔

**ہمدرد رائڈ (مرہم اور کیپسول)** نئی اور پرانی بواسیر کا کامیاب اور دوہرا علاج ہے جو جدید و قدیم تحقیقات کو سامنے

رکھتے ہوئے ہمدرد کے تجربات کا حاصل ہے، یہ بیرونی اور داخلی، دونوں طرح اپنا تیز اثر دکھاتی ہے۔ درد میں سکون اور جلن میں کمی لاتی ہے، جراثیم کو مار ڈالتی ہے، خطرناک خون آنے کو روکتی ہے، مسوں کے ورم کو دور کرتی ہے اور زخم کو تیزی سے بھرتی ہے۔

**ہمدورائیڈ مرہم** اسے مقامی طور پر استعمال کیجیے۔ یہ تیزی سے درد اور جلن کو دور کرنے اور مسوں کے زخم کو بھرنے اور جراثیم سے پاک ہونے میں تیز مدد دے گا۔

**ہمدورائیڈ کیپسول** یہ کیپسول بہت جلد دوران خون میں جذب ہو کر خون کو روکتے ہیں اور ورم کو تحلیل کرتے ہیں۔
**طریقہ استعمال:** دوا کے ساتھ ہے۔

اطریفل کشنیزی جو "دردسر" میں بیان ہو چکا ہے، اور جوارش جالینوس جو "ضعف معدہ" میں درج ہے، قرص گلنار "نفث الدم" میں تحریر ہے، یہ سب دوائیں بواسیر میں بھی مفید ہیں۔

---

# گردہ ومثانہ کی بیماریاں

## ضعف گردہ ومثانہ

جوارش زرعونی عنبری، چندر پربھاوٹی، چیون پراش، سفوف کلاں، لبوب کبیر، لبوب معتدل، معجون فلاسفہ، معجون کندر ضعف گردہ ومثانہ میں مفید ہیں۔

## سنگ گردہ ومثانہ

**دوائے سنگ** گردہ ومثانہ کی پتھری کو ٹکڑے ٹکڑے کر کے نکال دیتی ہے اور گردہ کے درد کو تسکین بخشتی ہے۔ مرارے کی پتھری کو نکالنے کے لیے بھی استعمال کی جاتی ہے۔
**مقدار خوراک:** ۱۲۵ ملی گرام سے ۲۵۰ ملی گرام تک
**طریقہ استعمال:** یہ دوا سکنجبین بزوری ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر کھائیں۔

**شربت آلوبالو** گردہ ومثانہ کی پتھری اور ریگ کو خارج کرتا ہے اور پیشاب لاتا ہے۔
**مقدار خوراک:** ۲۵ ملی لٹر سے ۵۰ ملی لٹر تک
**طریقہ استعمال:** یہ شربت عرق انناس ۱۲۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

## قرص کاکنج

یہ قرص گردہ و مثانہ کی پتھری اور ریگ کو خارج کرتے ہیں اور پیشاب لاتے ہیں۔ درد گردہ میں مفید ہیں۔

مقدار خوراک: ۳ قرص

طریقہ استعمال: یہ قرص صبح و شام دونوں وقت عرق گاؤزباں ۱۲۵ ملی لٹر شربت بزوری ۲۵ ملی لٹر کے ساتھ کھائیں۔

## کشتہ حجر الیہود

گردہ و مثانہ کی پتھری اور ریگ کو خارج کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۱۲۵ ملی گرام یا ایک قرص

طریقہ استعمال: یہ کشتہ، معجون عقرب ۳ گرام یا معجون حجر الیہود ۵ گرام میں رکھ کر یا سکنجبین بزوری ۱۰ ملی لٹر میں ملا کر استعمال کریں۔

## کشتہ سنگ سرماہی

گردہ و مثانہ کی پتھری کو نکالنے کے لیے مستعمل ہے۔

مقدار خوراک: ۶۰ ملی گرام

طریقہ استعمال: یہ کشتہ، جوارش زرعونی عنبری بہ نسخہ کلاں ۵ گرام میں رکھ کر یا سکنجبین بزوری ۱۰ ملی لٹر میں ملا کر استعمال کریں۔

## معجون حجر الیہود

گردہ و مثانہ کی پتھری اور ریگ کو خارج کرتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کو کھا کر اوپر سے شربت بزوری معتدل ۲۵ ملی لٹر یا تازہ پانی میں ملا کر پئیں۔

## معجون سنگ سرماہی

گردہ و مثانہ کی پتھری اور ریگ کو خارج کرتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ معجون کھا کر اوپر سے عرق انناس ۱۲۵ ملی لٹر شربت بزوری ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

## معجون عقرب

یہ معجون گردہ و مثانہ کی پتھری کو ٹکڑے ٹکڑے کر کے نکال دیتی ہے۔

مقدار خوراک: ۳ گرام

طریقہ استعمال: یہ معجون کھا کر اوپر سے تخم کرفس اور بادیان ہر ایک ۵ گرام کو پانی میں جوش دے کر چھان کر پئیں۔

# گردہ اور مثانہ کی گرمی

## شربت وردمکرر

جگر، معدہ، آنتوں اور گردہ و مثانہ کی گرم بیماریوں میں مفید ہے۔ قبض کو دور کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۵۰ ملی لٹر

طریقہ استعمال: کسی مناسب عرق میں ملا کر پئیں۔

گردوں اور مثانہ کی گرمی کو دور کرنے کے لیے شربت بزوری بارد، شربت بزوری معتدل، شربت انناس اور عرق انناس مفید ہیں۔

# درد گردہ

درد گردہ کو دور کرنے کے لیے دوائے سنگ، قرص کاکنج، کشتہ حجر الیہود مفید ہیں اور یہ سب "سنگ گردہ و مثانہ" کے زیر عنوان لکھے گئے ہیں۔

## ذیابیطس۔ پیشاب میں شکر آنا

**دولابی** دولابی ذیابیطس کی کامیاب دوا ہے۔ اس کے استعمال سے پیشاب کا بار بار آنا اور اس میں شکر کا خارج ہونا رک جاتا ہے۔ اس کے ساتھ ہی یہ گردوں اور مثانہ کو طاقت بھی دیتی ہے۔

**طریقہ استعمال:** دوا کے ساتھ ہے۔

**کشتہ بیضہ مرغ** ذیابیطس میں مفید ہے، پیشاب کی زیادتی کو روکتا ہے، مردوں کے مرض جریان و رقت منی اور عورتوں کے مرض سیلان الرحم کو دور کرتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ۱۲۵ ملی گرام یا ۲ قرص

**طریقہ استعمال:** یہ کشتہ، جوارش مصطگی ۱۰ گرام یا معجون سپاری پاک ۱۰ گرام میں رکھ کر کھائیں، اوپر سے ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

## پیشاب کی زیادتی

**معجون ماسک البول** مثانہ کو طاقت دیتی اور پیشاب کی زیادتی کو روکتی ہے۔ رات کو نیند کی حالت میں پیشاب نکل جانے کے لیے بھی مفید ہے۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام

**طریقہ استعمال:** یہ معجون رات کو سوتے وقت پانی سے کھائیں۔

**معجون کندر** پیشاب کی زیادتی، سلس البول (پیشاب کا بلا ارادہ نکلنا) اور رات کو بستر پر پیشاب نکل جانے کی عادت کو دور کرتی ہے
گردوں اور مثانہ کو طاقت دیتی ہے۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام

**طریقہ استعمال:** یہ معجون صبح و شام کھائیں، اگر اس کے ساتھ کشتہ خبث الحدید یا کشتہ بیضہ مرغ ۱۲۵ ملی گرام کھائیں تو نمایاں فائدہ جلد ظاہر ہوتا ہے۔

بلوطی، معجون فلاسفہ، جوارش مصطگی اور کشتہ بیضہ مرغ بھی پیشاب کی زیادتی میں مفید ہیں۔

## پیشاب کی بندش

**شربت بزوری معتدل** جگر، گردوں اور مثانہ کی گرمی کو دور کرتا ہے اور پیشاب لا کر ان کو صاف کرتا ہے جگر کی گرمی سے بخار رہتا ہو تو وہ بھی دور ہو جاتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ۵۰ ملی لٹر

**طریقہ استعمال:** پانی میں ملا کر پئیں۔

**شربت نانخواہ** معدے کو طاقت دیتا ہے اور بھوک لگاتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ۲۵ ملی لٹر

**طریقہ استعمال:** ۱۲۵ ملی لٹر پانی میں ملا کر پئیں۔

اس کے علاوہ شربت بزوری، شربت کاسنی، شربت انناس، اور عرق کاسنی بھی پیشاب کو جاری کرتے ہیں۔

## بستر پر پیشاب نکل جانا

معجون ماسک البول، معجون کندر، کشتہ بیضہ مرغ، قرص سلاجیت اور ہلو ملی، یہ سب دوائیں بستر پر پیشاب نکل جانے کی عادت کو دور کرتی ہیں۔ پچھلے صفحات میں پیشاب کی زیادتی، ذیابیطس اور جریان کے تحت درج ہیں۔

## سلس البول (پیشاب کا بلا ارادہ قطرہ قطرہ نکلنا)

چدر پر بھاوٹی، معجون ماسک البول، یہ سب دوائیں سلس البول (پیشاب کا بلا ارادہ قطرہ قطرہ نکلنا) میں مفید ہیں۔ ذیابیطس اور پیشاب کی زیادتی کے زیر عنوان لکھی گئی ہیں، قرص سلاجیت اور ہلو ملی اس مرض میں مفید ہیں۔ "جریان" کے تحت درج ہیں۔

## پیشاب میں خون آنا

قرص بندش خون، قرص حابس، قرص گلنار اور کشتہ سنگ جراحت، یہ سب پیشاب میں خون آنے کو روکتے ہیں۔ "نفث الدم" کے زیر عنوان درج ہیں۔

## پیشاب کی جلن

شربت بزوری، شربت کاسنی، پیشاب کی جلن کو دور کرتے ہیں۔ امراض جگر میں لکھے گئے ہیں۔

---

# مردوں کی مخصوص بیماریاں

## ضعف باہ

**الاحمر** یہ دوا اعلا درجہ کی مقوی باہ ہے، لیکن اس کا استعمال جاڑوں کے موسم میں بوڑھوں اور بلغمی مزاج مریضوں کے لیے مناسب ہے۔

**مقدار خوراک:** ۱۵ ملی گرام

**طریقہ استعمال:** یہ دوا مکھن یا ملائی ۱۰ گرام میں ملا کر کھائیں، اوپر سے ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

**جوہر سین** معدے کو قوت دیتا اور قوت ہاضمہ کو بڑھاتا ہے، بھوک خوب لگاتا ہے، اعصاب کو قوی کرتا اور قوت باہ کو بڑھاتا ہے۔ جاڑوں کے موسم میں بوڑھوں اور بلغمی مزاج اشخاص کے لیے خصوصیت سے مفید ہے۔

**مقدار خوراک:** ۳۰ ملی گرام

**طریقہ استعمال:** یہ جوہر، مکھن یا ملائی ۲۵ گرام میں ملا کر کھائیں، اوپر سے ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

## حب احمر
یہ گولیاں اعصاب کو قوت دینے اور قوت باہ کو بڑھانے کے لیے مفید ہیں۔
جاڑوں کے موسم میں ان کا استعمال مناسب ہے۔
مقدار خوراک : آدھی گولی سے ایک گولی تک
طریقہ استعمال : جوان آدمی پہلے دن آدھی گولی مکھن یا ملائی میں رکھ کر کھائیں اوپر سے ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔ ایک ہفتے تک استعمال کرنے کے بعد پوری ایک گولی روزانہ اسی طرح استعمال کریں۔ بوڑھے آدمی پہلے دن سے ہی پوری ایک گولی اسی طرح کھائیں۔

## حب المسک
یہ دل و دماغ اور اعصاب میں تحریک پیدا کر کے قوت باہ میں ہیجان پیدا کر دیتی ہے۔
مقدار خوراک : ایک گولی
طریقہ استعمال : صبح یا رات کو دودھ سے کھائیں۔

## حب جالینوس
یہ گولیاں اعصاب کو قوت دیتیں اور قوت باہ کو بڑھاتی ہیں۔
مقدار خوراک : ۲ گولیاں
طریقہ استعمال : صبح یا رات کو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں۔

## حب جدوار
یہ گولیاں قوت باہ کو بڑھاتیں اور قوت امساک پیدا کرتی ہیں، جریان، رقت اور سرعت میں بھی مفید ہیں۔ نزلہ و زکام اور کھانسی میں بھی فائدہ دیتی ہیں۔
مقدار خوراک : ایک یا دو گولی
طریقہ استعمال : صبح یا رات کو کھا کر ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

## حب خاص
یہ گولیاں اعصاب کو قوت دیتیں اور قوت باہ کو بڑھانے کے لیے مخصوص ہیں۔ اس کے علاوہ دل، دماغ اور جگر کو تقویت بخشتی ہیں، بدن میں قوت و حرارت پیدا کرتیں اور دوران خون کو تیز کرتی ہیں، معدے کو قوت دیتیں اور بھوک بڑھاتی ہیں۔
مقدار خوراک : ایک گولی
طریقہ استعمال : صبح یا رات کو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں۔

## حب عنبر مومیائی
یہ گولیاں دل، دماغ اور اعصاب کو قوت دیتی ہیں، قوت باہ کو بڑھاتی ہیں، مادۂ تولید (منی) کی اصلاح کرتی ہیں۔
مقدار خوراک : ۲ گولیاں
طریقہ استعمال : رات کو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں۔

## مبہی خاص
یہ کیپسول قوت باہ کو بڑھانے کے لیے عجیب الاثر ہیں، عصبی کمزوری کو بہت جلد دور کر دیتے ہیں، نقص تغذیہ اور ضعف اعصاب سے جو مردانہ کمزوری لاحق ہوتی ہے اسے بھی دور کر دیتے ہیں۔
طریقہ استعمال : دوا کے ساتھ ہے۔

## حلوائے ثعلب
یہ حلوا اعلا درجہ کا مقوی باہ ہے۔ مادہ تولید (منی) کی پیدائش کو بڑھاتا اور عام جسمانی کمزوری کو دور کرتا ہے، دماغی کمزوری کے لیے بھی مفید ہے، بدن میں خون کی پیدائش کو بڑھاتا ہے اور اس کو فربہ بناتا ہے۔
مقدار خوراک : ۲۵ گرام

طریقہ استعمال : یہ حلوا صبح کو کھا کر ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

**ضعفین** یہ دوا اعصاب کی عام کمزوری اور ضعف باہ کو دور کرتی ہے، کثرت جماع اور جلق کی وجہ سے عام جسمانی کمزوری لاحق ہو جائے اور قوت باہ کمزور ہو جائے، خون کی پیدائش گھٹ جائے اور حرارت غریزی کم ہو جائے تو ضعفین کے استعمال سے حیرت انگیز فائدہ ہوتا ہے البتہ ذکاوت حس کی صورت میں اس کا استعمال مناسب نہیں ہے۔

طریقہ استعمال : دوا کے ساتھ ہے۔

**عصبول** نظام عصبی کی کمزوری کو دور کرتا ہے، کثرت احتلام سے ضعف باہ پیدا ہو جائے اس کے استعمال سے دور ہو جاتا ہے۔ یہ مردانہ عضو میں دوران خون کو جوش پیدا کرنے میں مدد دیتا ہے۔ بوڑھے لوگوں کے لیے خاص طور پر مفید ہے۔

مقدار خوراک : ایک ٹکیہ

طریقہ استعمال : رات کو سوتے وقت دودھ یا چائے سے کھائیں۔

**قرص خراطین** کثرت جماع کے نتیجے میں جو ضعف باہ لاحق ہو، اس کو دور کرنے کے لیے خاص طور پر مفید ہیں، نظام عصبی میں تحریک پیدا کر کے عضو مخصوص میں جوش اور طاقت پیدا کرتے ہیں۔

مقدار خوراک : ۲ قرص

طریقہ استعمال : صبح کو لبوب کبیر ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں اوپر سے دودھ پئیں، صرف دودھ کے ساتھ بھی یہ قرص کھا سکتے ہیں۔

**کشتہ سم الفار** اعلا درجہ کا مقوی باہ ہے، بھوک لگاتا اور قوت ہاضمہ کو بڑھاتا ہے دودھ گھی کو ہضم کرتا ہے۔

مقدار خوراک : ۳۰ ملی گرام یا ایک قرص۔

طریقہ استعمال : یہ کشتہ مکھن یا ملائی ۲۵ گرام میں رکھ کر کھائیں، اوپر سے ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

**کشتہ شنگرف** عام جسمانی کمزوری کو دور کرتا ہے، اعصاب کو طاقت دیتا ہے، قوت باہ کو بڑھاتا ہے، بھوک خوب لگاتا ہے، مقوی و مرغن غذاؤں کو ہضم کرتا ہے، خون کی پیدائش کو بڑھاتا ہے، بلغمی کھانسی اور دمہ میں مفید ہے۔ جاڑوں میں اس کا استعمال مناسب ہے۔

مقدار خوراک : ۶۰ ملی گرام یا ۲ قرص

طریقہ استعمال : یہ کشتہ شد ۱۰ ملی لٹر میں ملا کر کھائیں یا مکھن یا ملائی میں ملا کر کھائیں، اوپر سے ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

**لبوب اعظم** یہ لبوب دماغ و اعصاب کو طاقت دیتا ہے، مردانہ اعضاء کو غذائیت دے کر انہیں تقویت بخشتا ہے، قوت باہ کو بڑھاتا ہے اور مادہ تولید (منی) کی اصلاح کرتا ہے۔

طریقہ استعمال : دوا کے ساتھ ہے۔

**لبوب الاسرار** دل، دماغ اور اعصاب کو طاقت دیتا ہے، مادہ تولید کو زیادہ کر کے قوت باہ کو بڑھاتا ہے۔

مقدار خوراک : ۱۰ گرام

طریقہ استعمال : یہ لبوب صبح کو کھا کر ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

## لبوب بارد
قوت باہ کو بڑھاتا ہے، گرم مزاج لوگوں کے لیے مخصوص ہے۔
مقدار خوراک: ۱۰ گرام
طریقہ استعمال: یہ لبوب صبح کو کھا کر ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

## لبوب صغیر
مادہ تولید (منی) کی پیدائش کو زیادہ کرتا اور قوت باہ کو بڑھاتا ہے۔
مقدار خوراک: ۱۰ گرام
طریقہ استعمال: یہ لبوب صبح کو کھا کر ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

## لبوب کبیر
دماغ واعصاب کو طاقت دیتا ہے، مادہ تولید کی پیدائش کو زیادہ کرنے اور قوت باہ کو بڑھانے کے لیے لاجواب اثر رکھتا ہے، گردوں کو طاقت دیتا ہے، اور عام جسمانی کمزوری کو دور کرتا ہے۔
مقدار خوراک: دوا کے ساتھ ہے

## لبوب معتدل
دماغ اور گردہ و مثانہ کو طاقت دیتا ہے، مادہ تولید (منی) کو زیادہ کرتا اور قوت باہ کو بڑھاتا ہے
مقدار خوراک: ۱۰ گرام
طریقہ استعمال: یہ لبوب صبح کو کھا کر ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

## لحمینہ
لحمینہ ان چالیس اہم اجزاء کا مرکب عرق ہے جن سے انسانی جسم کو بے پناہ قوت تغذیہ ملتا ہے۔ لحمینہ صحت مند زندگی کا سبب بنتا ہے اور ان تمام حالتوں میں مفید ہے جو مردوں اور عورتوں میں عام کمزوری کے سبب پیدا ہوتی ہیں، جیسے گھریلو زندگی میں اکتاہٹ اور بیزاری، کام میں جی نہ لگنا یا تھکن، بدن میں سستی اور طبیعت میں پژمردگی وغیرہ۔ لحمینہ ایسی شکایتوں میں بہت تیزی سے اپنا اثر دکھاتا ہے۔
طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

## معجون اسپند سوختنی
مقوی باہ و ممسک ہے، عضو میں سختی پیدا کرتی ہے۔
مقدار خوراک: ۵ گرام سے ۱۰ گرام تک
طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کو دودھ کے ساتھ کھائیں۔

## معجون پنبہ دانہ
مقوی باہ و مولد منی ہے۔
مقدار خوراک: ۱۰ گرام
طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ کے ساتھ کھائیں۔

## معجون پیاز
مادہ تولید (منی) کو زیادہ کرتی اور قوت باہ کو بڑھاتی ہے۔
مقدار خوراک: ۱۰ گرام
طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کو کھا کر ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

## معجون ثعلب
یہ معجون مادہ تولید (منی) کو بڑھانے اور قوت باہ کو تحریک دینے والی مشہور معجون ہے، جریان اور رقت منی کی شکایتیں بھی اس کے استعمال سے دور ہو جاتی ہیں۔
مقدار خوراک: ۵ گرام
طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ کے ساتھ کھائیں۔

## معجون جالینوس لولوی
یہ معجون عام مقوی جسم، مقوی اعصاب اور مقوی باہ ہے، خون صالح پیدا کرتی اور چہرے کا رنگ نکھارتی ہے، ہر عضو کی کمزوری کو دور کر دیتی ہے۔
مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال : یہ معجون صبح کو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ کے ساتھ کھائیں۔

**معجون جلالی** اعلا درجہ کی مقوی باہ و ممسک ہے، اعصاب کو تقویت بخشتی اور عام جسمانی کمزوری کو دور کرتی ہے، مادہ تولید کو پیدا کرتی اور اسے غلیظ بناتی ہے۔

مقدار خوراک : ۵ گرام

طریقہ استعمال : یہ معجون صبح کو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ کے ساتھ کھائیں۔

**معجون شباب آور** ضعف باہ خواہ کسی وجہ سے ہو، اس معجون کے استعمال سے دور ہو جاتا ہے۔ دماغ و اعصاب پر اس کی نہایت زبردست محرک تاثیر ہوتی ہے، اس کے علاوہ یہ قوت امساک بھی پیدا کرتی ہے، عام جسمانی کمزوری کو دور کرنے میں حیرت انگیز اثر دکھاتی ہے۔

طریقہ استعمال : مکمل ترکیب استعمال دوا کے ہمراہ ہے۔

**معجون طلاء** کثرت جماع، جریان یا کسی عام بیماری کی وجہ سے ضعف باہ ہو تو اس کے استعمال سے دور ہو جاتا ہے، عضو میں کامل ایستادگی پیدا کرتی ہے، دل کو قوت و فرحت بخشتی اور عام جسمانی کمزوری کو دور کرتی ہے۔

مقدار خوراک : ۳ گرام

طریقہ استعمال : یہ معجون، ماء اللحم دو آتشہ ۶۰ ملی لٹر یا ۲۵۰ ملی لٹر دودھ کے ساتھ کھائیں۔

**معجون فلاسفہ** یہ معجون اعصاب کو طاقت دے کر اور مادہ تولید کی پیدائش زیادہ کرکے قوت باہ کو بڑھاتی ہے، گردہ و مثانہ کو طاقت دیتی اور پیشاب کی کثرت کو روکتی ہے، گھٹیا اور کمر کے درد کو دور کرتی ہے، بھوک کو بڑھاتی اور غذا کو ہضم کرتی ہے۔

مقدار خوراک : ۵ گرام سے ۱۰ گرام تک

طریقہ استعمال : یہ معجون صبح یا رات کو سوتے وقت ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں

**معجون کلاں** قوت باہ کو بڑھاتی ہے، مردوں کے جریان اور عورتوں کے سیلان میں فائدہ دیتی ہے۔

مقدار خوراک : ۵ گرام سے ۱۰ گرام تک

طریقہ استعمال : یہ معجون صبح کو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں۔

**معجون مومیائی** یہ اعلا درجہ کی مقوی اعصاب اور مقوی باہ ہے، مباشرت کے بعد کی کمزوری اس کے کھانے سے دور ہو جاتی ہے، حرارت غریزی کو بڑھاتی اور عام جسمانی کمزوری کو دور کرتی ہے۔

مقدار خوراک : ۳ گرام

طریقہ استعمال : یہ معجون صبح کو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں

**ہمدو جین** محرک، مقوی اور مؤثر دوا یہ کا ایک ایسا مخصوص مرکب ہے جو نظام جسم انسانی کی کھوئی ہوئی طاقت کو دوبارہ واپس لاتا ہے اور جنسی صحت بحال کرتا ہے۔ اس سے ماندگی اور تھکاوٹ دور ہوتی ہے۔ ہمدو جین مردانہ طاقت میں اضافہ کرتا ہے اور ضعف اعصاب کو دور کرتا ہے۔ صحت مند مردوں میں جنسی وظائف میں بہتری پیدا کرتا ہے۔ ہمدو جین اپنے دوائی خواص کی وجہ سے جوان اور عمر رسیدہ مردوں کے لیے ایک مثالی ٹانک ہے۔ اسے کسی نقصان کے احتمال کے بغیر عرصہ دراز تک استعمال کیا جاسکتا ہے۔

مقدار خوراک : ایک سے ۲ کیپسول
طریقہ استعمال : صبح و شام دودھ یا پانی سے کھائیں۔

عرق عنبر، عرق ماء اللحم عنبری، کشتہ طلاء کلاں، کشتہ نقرہ بھی ضعف باہ میں مفید ہیں۔ یہ "ضعف قلب" میں درج ہیں۔ معجون سپاری پاک بھی ضعف باہ میں فائدہ دیتی ہے، "جریانؔ" کے زیر عنوان لکھی گئی ہے۔

## جریان و کثرت احتلام

**بلوطی** ہر قسم کے جریان کی اکسیر دوا ہے، جریان منی، جریان مذی اور جریان ودی تینوں قسم کا جریان اس کے استعمال سے دور ہو جاتا ہے۔ اس کے علاوہ یہ دوا گردوں اور مثانہ کو طاقت پہنچاتی ہے۔ پیشاب کی زیادتی کو روکتی ہے، کمر کے درد کو دور کرتی ہے، بچوں کے بستر پر پیشاب کرنے کی عادت بھی اس دوا کے استعمال سے چھوٹ جاتی ہے۔
طریقہ استعمال : دوا کے ساتھ ہے

**جرنائڈ** یہ دوا اعضائے تناسل کی بڑھی ہوئی حس (ذکاوت حس) کو دور کر کے جریان منی، جریان مذی اور جریان ودی کو روک دیتی ہے۔ اس کے علاوہ آنتوں میں تحریک پیدا کر کے دائمی قبض کو رفع کرتی ہے۔ مستقل فائدے کے لیے اسے دو مہینے لگاتار استعمال کرنا چاہیے۔
طریقہ استعمال : دوا کے ساتھ ہے۔

**دوائے ڈپٹی صاحب والی** جریان منی کی نہایت مفید دوا ہے۔
مقدار خوراک : ۱۲۵ سے ۲۵۰ ملی گرام تک یا ایک قرص
طریقہ استعمال : یہ دوا مکھن ۱۰ گرام میں ملا کر کھائیں۔

**سفوف مؤلف** جریان، رقت و سرعت اور کثرت احتلام کو دور کرتا ہے۔
مقدار خوراک : ۵ گرام
طریقہ استعمال : یہ سفوف صبح کو دودھ سے کھائیں۔

**شربت سلاجیت** جریان، رقت اور احتلام میں مفید ہے۔
مقدار خوراک : ۵ ملی لٹر
طریقہ استعمال : یہ شربت صبح و شام پئیں۔

**قرص جریان** کثرت جماع، جلق اور جوانی کی دوسری غلط کاریوں کی وجہ سے اعضائے تناسل کی ذکاوت حس بڑھ جاتی ہے جس کی وجہ سے جریان منی، جریان مذی اور کثرت احتلام کی شکایت پیدا ہو جاتی ہے، ایسی حالت میں قرص جریان کے استعمال سے یہ شکایتیں بہت جلد دور ہو جاتی ہیں۔
طریقہ استعمال : دوا کے ساتھ ہے۔

**قرص سلاجیت** جریان منی، جریان مذی اور جریان ودی میں مفید ہیں۔ یہ بیماریاں ان کے استعمال سے بہت جلد دور ہو جاتی ہیں، اس کے علاوہ پیشاب کی زیادتی کو روکتے ہیں اور عام جسمانی کمزوری میں مفید ہیں۔
مقدار خوراک : ۲ ٹکیاں
طریقہ استعمال : صبح کو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں۔

**کشتہ جست** جریان اور رقت و سرعت کی شکایت کو دور کرتا ہے۔ سیلان الرحم میں بھی مفید ہے۔

مقدار خوراک: ۶۰ ملی گرام

طریقہ استعمال: یہ کشتہ مکھن میں رکھ کر کھائیں۔

**کشتہ سرب** جریان اور رقت و سرعت میں مفید ہے اور سیلان الرحم کو دور کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۶۰ ملی گرام یا ایک قرص

طریقہ استعمال: یہ کشتہ مکھن میں ملا کر کھائیں یا کسی مناسب معجون میں رکھ کر استعمال کریں۔

**کشتہ صدف** مردوں کے جریان اور عورتوں کے سیلان میں مفید ہے۔

مقدار خوراک: ۶۰ ملی گرام یا ایک قرص

طریقہ استعمال: یہ کشتہ مکھن ۲۵ گرام میں رکھ کر کھائیں۔

**کشتہ قلعی** رقت و سرعت ، جریان اور کثرت احتلام کی شکایت دور کرتا ہے۔ ضعف باہ (بوجہ جریان) میں بھی مفید ہے۔

مقدار خوراک: ۱۲۵ ملی گرام یا ۲ قرص

طریقہ استعمال: یہ کشتہ ، معجون آرد خرما ۱۰ گرام میں رکھ کر کھائیں اور اوپر سے ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

**کشتہ مثلث** جریان ، رقت و سرعت اور کثرت احتلام کو دور کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۶۰ ملی گرام یا ۲ قرص

طریقہ استعمال: یہ کشتہ ، معجون آرد خرما ۱۰ گرام میں رکھ کر کھائیں ، اوپر سے ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

**مثانی** اعصاب تناسل ، پیشاب کی نالی اور غدہ مذی کی ذکاوت حس کو دور کر کے حالت اعتدال پر لاتی ہے ، اور اس کے نتیجے میں احتلام کی شکایت خواہ کیسی ہی شدید ہو دور ہو جاتی ہے۔

مقدار خوراک: ایک قرص

طریقہ استعمال: صبح یا رات کو سوتے وقت دودھ یا پانی سے کھائیں۔

**معجون آرد خرما** یہ معجون جریان اور رقت و سرعت کو دور کرتی ہے ، قوت باہ کو بڑھاتی ہے

مقدار خوراک: ۱۰ گرام

طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کے وقت قرص قلعی ایک عدد کے ساتھ کھائیں اور اوپر سے ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

**معجون جریان خاص** جریان کے لیے نہایت مفید ہے ، مادہ تولید (منی) کو پیدا کرتی اور اسے غلیظ بناتی ہے۔

مقدار خوراک: ۱۰ گرام

طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کو کھا کر ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

**معجون مغلظ** جریان میں مفید ہے ، مادہ تولید (منی) کو غلیظ بناتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام سے ۱۰ گرام تک

طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کو کھا کر ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

**معجون مغلظ جواہر والی** یہ معجون رقت و سرعت اور جریان کے لیے نہایت مفید ہے۔ مادہ منویہ (منی) کو غلیظ بناتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کو کھا کر ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

## سرعت

**حب ممسک سرخ** یہ گولیاں قوت اساک کو بڑھاتی ہیں اور مقوی باہ ہیں۔
مقدار خوراک: ایک گولی
طریقہ استعمال: یہ گولی مباشرت سے دو گھنٹے پہلے ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں۔

**حب ممسک طلائی** قوت امساک کو بڑھاتی ہیں، اعصاب کو قوت دیتی ہیں۔
مقدار خوراک: ایک گولی
طریقہ استعمال: مباشرت سے دو گھنٹے پہلے جب کہ غذا ہضم ہو چکی ہو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں۔

**حب ممسک عنبری** یہ گولیاں اعلا درجہ کی ممسک ہیں، سرعت کی شکایت کو دور کرتی ہیں اور جسم کو طاقت دیتی ہیں۔
مقدار خوراک: ایک گولی
طریقہ استعمال: مباشرت سے دو گھنٹے پہلے جب کہ غذا ہضم ہو چکی ہو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں۔

**حب نشاط** یہ گولیاں مقوی باہ و ممسک ہیں، ان کے لگاتار استعمال سے رقت و سرعت کی شکایت دور ہو جاتی ہے۔
مقدار خوراک: ۲ گولیاں
طریقہ استعمال: غذا کے ہضم ہونے کے بعد مباشرت سے دو گھنٹے پہلے ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں۔

**قرص ابیض.** یہ قرص مادہ تولید (منی) کی رقت اور کثرت احتلام میں مفید ہیں، کچھ دنوں کے لگاتار استعمال سے سرعت کی شکایت کو دور کر دیتے ہیں۔

مقدار خوراک: ۴ ٹکیاں
طریقہ استعمال: صبح کو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں۔

**معجون مروح الارواح** یہ معجون قوت اساک پیدا کرتی اور قوت باہ کو بڑھاتی ہے۔ اس کے علاوہ اعصاب کو قوت دیتی اور عام جسمانی کمزوری کو دور کرتی ہے، نیز دل، دماغ، معدہ اور جگر کو تقویت بخشتی اور ذہن و حافظہ کو بڑھاتی ہے۔
مقدار خوراک: ایک گرام
طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ کے ساتھ یا ۶۰ ملی لٹر ہدرد ماء اللحم کے ساتھ کھائیں۔

**معجون مقوی و ممسک** یہ معجون قوت اساک پیدا کرنے اور قوت باہ بڑھانے میں نہایت مؤثر ہے۔
مقدار خوراک: ڈیڑھ گرام
طریقہ استعمال: مباشرت سے دو گھنٹے پہلے جب کہ کھانا ہضم ہو چکا ہو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ کے ساتھ کھائیں۔

**ملذذ عجیب** بعض اوقات طرفین فعل مباشرت سے لذت حاصل نہیں کرتے یا ایک فریق لذت اندوز ہوتا ہے اور دوسرا محروم رہتا ہے، اس دوا کا استعمال اس نقص کو دور کرتا ہے۔
طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**ممسک بے نظیر** یہ دوا قوت اساک پیدا کرنے میں بے نظیر ہے، اساک کے ساتھ کیف و سرور پیدا کرتی ہے۔
طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**میٹو سین** مردوں کے نظام جسمانی کمزوریاں، جیسے سرعت انزال، غیر ارادی طور پر

مادہ منویہ کا اخراج یا زیادہ عمر کے سبب عام کمزوری اور غدہ مذی کے سبب دوسری جسمانی کمزوریاں میتھو سین کے لگاتار استعمال سے ختم ہو جاتی ہیں۔ میتھو سین تناسلی نظام پر مسکن اثر ڈالتی ہے اور ہمدرد لیباریٹری کے سالہا سال کے تجربات سے اس کی افادیت ثابت ہو چکی ہے۔ میتھو سین جنسی نظام کو درست کرتی ہے اور مردوں میں بھرپور زندگی گزارنے کی خواہش کو بیدار بنائے رکھتی ہے۔ میتھو سین زہریلے یا پیچیدگی پیدا کرنے والے اثرات سے پاک ہے۔

مقدار خوراک: دو کیپسول

طریقہ استعمال: دن میں دو یا تین بار پانی، دودھ یا چائے کے ساتھ کھائیں۔ اس کے بعد بتدریج مقدار خوراک کم کی جا سکتی ہے

## عضو خاص کی نرمی اور لاغری و کجی

**جینٹول** عضو خاص کی رگوں اور پٹھوں کو طاقت دیتا ہے اور اس میں دوران خون کو تیز کرتا ہے، جو عضو خاص کی ساخت میں جذب ہو کر اس کی پرورش کرتا اور ڈھیلے اور مرجھائے ہوئے پٹھوں میں نیا جوش اور نئی طاقت پیدا کرتا ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**دوائے تکور** عام طور پر کسی طلاء کے استعمال سے پہلے دوائے تکور استعمال کی جاتی ہے، اس کے استعمال سے عضو کی اسفنجی ساخت میں پھیلنے اور بڑھنے کی طاقت پیدا ہوتی ہے اور جوانی کی غلط کاریوں سے عضو میں جو نقائص پیدا ہو جاتے ہیں انہیں دور کر کے آئندہ استعمال ہونے والے طلاؤں کی تاثیر کے لیے زمین ہموار کرتی ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**دوائے مالش** یہ دوائے تکور سے پہلے استعمال کی جاتی ہے، اس سے رگوں پٹھوں میں نرمی آتی ہے اور عضو کی ساخت کے بڑھنے میں مدد ملتی ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**ڈائنامول (طلاء)** یہ مرکب آزمودہ اور مجرب خارجی محرک، گردش خون کو تیز کرنے والی ادویہ پر مشتمل ہے۔ ڈائنامول طلاء عضو مخصوص کی اسفنجی بافتوں اور خلیات کو تغذیہ پہنچا کر عضو کی کھوئی اور خوابیدہ مردانہ طاقت کو بحال کر کے فطری اور مکمل ایستادگی پر آمادہ کرتا ہے۔ عضوی نقائص کو دور کرنے کے لیے ڈائنامول کی مالش بہت زود اثر ثابت ہوتی ہے۔ ڈائنامول طلاء سے عضو مخصوص میں گردش خون تیز ہو جاتی ہے۔ سستی اور کجی دور ہو جاتی ہے۔ نسوں اور بافتوں میں دوران خون کی بھرپور گردش بحال ہونے کی وجہ سے ان کو تغذیہ ملتا ہے۔ خوابیدہ اور غیر متحرک جنسی مراکز میں بیداری پیدا ہو جاتی ہے جس سے فطری ایستادگی بحال ہو کر آدمی جنسی فعل سے لطف اندوز ہوتا ہے۔

طریقہ استعمال: ڈائنامول طلاء ۱۰ قطرے مردانہ عضو پر دن میں ایک بار آہستہ آہستہ مالش کریں۔ اگر طلاء کے مسلسل استعمال سے دانے نکل آئیں یا جلن محسوس ہو تو طلاء کا استعمال روک دیں اور اس کی بجائے روغن ناریل لگائیں۔ یہ وقتی تکالیف دور ہونے پر طلاء بدستور سابق استعمال کریں۔ مکمل اور مستقل فائدے کے لیے طلا کم از کم تین تا چار ہفتے ضرور استعمال کریں۔

**ڈائنامول (کریم)** موجودہ طرز معاشرت کی وجہ سے پیدا ہونے والے ہمہ وقتی عصبی اور دماغی تناؤ، ناقص

تفکر یہ ڈھلتی ہوئی عمر وغیرہ ایسے اہم اسباب ہیں جو انسانی زندگی پر گہرا اثر ڈالتے ہیں۔ جس کا نتیجہ مردانہ کمزوری اور ناتوانی کی صورت میں ظاہر ہوتا ہے جنسی بے رغبتی اور بے کیفی، عضو مخصوص کی ایستادگی میں جزوی کمی ہو جاتی ہے۔ دماغ سے جنسی مراکز کی جنسی پیغام رسانی اور حرکت پزیری مدہم پڑ جاتی ہے۔ اس کیفیت اور نقص کو دور کرنے کے لیے ضروری ہے کہ مردانہ عضو اور ملحقہ عضلات کی خارجی مالش کر کے ان میں حرکت پیدا کی جائے۔
ڈائنا مول کریم ان تمام نقائص کا کامیاب علاج ہے۔
ڈائنا مول کریم کی مالش سے عضو مخصوص اور دیگر جنسی مراکز کی کھوئی ہوئی اور خوابیدہ طاقت عود کر آتی ہے۔ اس میں فطری دوران خون بحال ہو کر سرد مہری دور ہو جاتی ہے۔ عضو مخصوص میں مکمل ایستادگی کی صلاحیت بحال ہو جاتی ہے۔ قدرتی امساک بحال ہو جاتا ہے۔ اس کے علاوہ ڈائنا مول کی مالش سے عضو مخصوص کی اسفنجی ساخت میں نرمی اور ملائمت پیدا ہو جاتی ہے۔ لہذا اگر عضو میں کجی ہو تو اس کو دور کر کے اسے سیدھا کرنے میں مدد ملتی ہے جو کہ مکمل مباشرت اور جنسی فعل سے بھرپور لطف اندوز ہونے کے لیے نہایت ضروری ہے۔

**طریقہ استعمال:** تقریباً ۵۰ ملی گرام ڈائنا مول کریم عضو مخصوص پر دن میں ایک بار آہستہ آہستہ مالش کریں حتی کہ کریم جذب ہو جائے۔ اگر متواتر اور زیادہ عرصہ استعمال سے دانے نکل آئیں یا جلن محسوس ہو تو کریم کا استعمال روک کر روغن ناریل لگائیں۔
جب یہ وقتی تکالیف دور ہو جائیں کریم کا استعمال شروع کر دیں۔ مکمل فائدے کے لیے ڈائنا مول کریم کم از کم تین یا چار ہفتے استعمال کریں۔

## روغن بیر بہوٹی

اس روغن کی مالش سے عضو خاص میں قوت و حرارت پیدا ہوتی اور فربہی آتی ہے۔

**طریقہ استعمال:** عضو پر مالش کر کے گرم پان باندھیں۔

## روغن خراطین

عضو میں طاقت پیدا کرتا اور سائز میں بڑھاتا ہے۔

**طریقہ استعمال:** عضو پر مالش کر کے گرم پان باندھیں۔

## روغن زفت

عضو میں خون جذب کرتا اور اس کو فربہ کرتا ہے۔

**طریقہ استعمال:** مالش کر کے اوپر سے گرم پان باندھیں۔

## طلاء اعظم

اس طلاء کے استعمال سے عضو مخصوص کی ساخت میں دوران خون تیز ہو جاتا ہے۔ اور اس کی کمزوری، لاغری، کجی اور کوتاہی وغیرہ شکایتیں دور ہو جاتی ہیں اور اس میں پورے طور پر سختی اور جوش پیدا ہونے لگتا ہے۔

**طریقہ استعمال:** دوا کے ساتھ ہے۔

## طلاء سرخ

جلق اور دوسری بری عادتوں کی وجہ سے عضو مخصوص میں جو خرابیاں مثلاً کجی، لاغری وغیرہ پیدا ہو جاتی ہیں، وہ سب اس طلاء کے استعمال سے دور ہو جاتی ہیں۔

**طریقہ استعمال:** ۵۰۰ ملی گرام یہ طلاء لے کر عضو مخصوص کی پشت اور دائیں بائیں حصہ پر مالش کریں۔ سیون اور حشفہ کو بچائیں، اوپر سے پان گرم کر کے

باندھیں۔ جب اس کے استعمال سے دانے نکل آئیں یا آبلہ پڑ جائے تو طلاء کا استعمال بند کر کے روغن چنبیلی لگائیں۔ جب دانے اچھے ہو جائیں، پھر طلاء استعمال کریں۔ اسی طرح کئی بار کریں، یہاں تک کہ عضو خاص کی خرابیاں دور ہو جائیں۔

**طلاء شباب آور** یہ طلاء عضو خاص میں تحریک و تقویت پیدا کرنے کی زبردست تاثیر رکھتا ہے، یہ عضو خاص کے رگوں پٹھوں میں خون کے دوران کو بڑھا کر ان میں نئی زندگی اور نیا جوش پیدا کرتا ہے۔ بوڑھے لوگوں میں اس کے استعمال سے جوانی کی یاد تازہ ہو جاتی ہے۔ عضو کی نرمی سختی سے بدل جاتی ہے۔

**طریقہ استعمال**: دوا کے ساتھ ہے۔

**طلاء عجیب** عضو مخصوص کی تمام خرابیوں کو دور کر کے اس میں طاقت اور سختی پیدا کرتا ہے۔

**طریقہ استعمال**: ۵۰۰ ملی گرام یہ طلاء عضو خاص پر (سر اور سیون بچا کر) مالش کریں، اوپر سے پان گرم کر کے باندھیں

**طلاء عروسک** بری عادتوں کی وجہ سے جو خرابیاں پیدا ہو جاتی ہیں، وہ سب اس طلاء کے استعمال سے دور ہو جاتی ہیں۔ رگوں پٹھوں میں نئے سرے سے خون تیز ہو کر عضو میں جوش پیدا ہوتا ہے۔

**طریقہ استعمال**: عضو پر مالش کر کے پان گرم کر کے باندھیں۔

**طلاء کیمیا تاثیر** اس طلاء کے استعمال سے نہ ابھار ہوتا ہے اور نہ جلن ہوتی ہے، البتہ وہ سب خرابیاں دور ہو جاتی ہیں جو جوانی کی بے اعتدالیوں کی وجہ سے عضو خاص میں پیدا ہو جاتی ہیں۔

**طریقہ استعمال**: ۵۰۰ ملی گرام یہ طلاء عضو خاص پر (سر اور سیون بچا کر) مالش کریں، اوپر سے پان گرم کر کے باندھیں، اگر چند روز کے استعمال سے دانے نکل آئیں تو اس طلاء کا استعمال بند کر کے روغن چنبیلی لگائیں، جب دانے اچھے ہو جائیں پھر طلاء استعمال کریں۔

**طلاء مسکن** جلق، کثرت جماع وغیرہ کی وجہ سے اگر عضو خاص میں ذکاوت حس پیدا ہو جائے جس کی وجہ سے ادنی تحریک سے مادہ تولید خارج ہو جاتا ہو اور احتلام کثرت سے ہونے لگے تو اس طلاء کے استعمال سے بڑا فائدہ ہوتا ہے۔

**طریقہ استعمال**: اس طلاء میں روئی کی پھریری بھگو کر سارے عضو اور فوطوں پر لگائیں۔ روزانہ اسی طرح کریں۔

**طلاء مقوی خاص** کثرت مباشرت، جلق اور دوسری بری عادت کی وجہ سے عضو مخصوص میں جو خرابیاں (مثلاً عضو کا ڈھیلا پن، کجی، لاغری وغیرہ) پیدا ہو جاتی ہیں، یہ طلاء ان کا مکمل علاج ہے۔ اس کے استعمال سے عضو مخصوص کے رگوں پٹھوں میں نئی طاقت پیدا ہو جاتی ہے۔ اور دوران خون کے تیز ہو جانے سے عضو کی غذائیت بڑھ جاتی ہے جس سے عضو فربہ ہوتا اور اس میں پوری طرح سختی ہونے لگتی ہے۔

**طریقہ استعمال**: دوا کے ساتھ ہے۔

---

# عورتوں کی مخصوص بیماریاں

## متعدد بیماریوں میں مفید دوائیں

**مستورین** ماہواری کی تکلیفوں، ایام کی بے قاعدگیوں، سیلان الرحم، خصیۃ الرحم کی بیماریوں اور رحم (بچہ دانی) کے دوسرے عوارض کو دور کرنے والی مجرب دوا ہے۔ ان تکلیفوں کی وجہ سے عورت کی زندگی اجیرن ہو جاتی ہے، شاداب و حسین چہرہ کمہلا کر بے رونق و بد نما ہو جاتا ہے، لیکن مستورین تمام تکلیفوں کو دور کر کے عام صحت کی بحالی میں معاون بنتی ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**معجون مقوی رحم** یہ معجون رحم کو طاقت دیتی ہے، اس کی تیاری میں خصیۃ الرحم کے لئے افعال کا خاص خیال رکھا گیا ہے، اس لیے جو عورتیں وقت سے پہلے بوڑھی معلوم ہونے لگتی ہیں، ان کے چہرے پر جھریاں پڑ جاتیں اور ان کی جاذبیت ختم ہو جاتی ہے، ایسی صورت میں یہ خاص طور پر مفید ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**معجون سہاگ سونٹھ** عورتوں کے اکثر امراض میں مفید ہے، رحم کو طاقت دیتی اور اس کی کئی خرابیوں کو دور کرتی ہے، درد کم کر کو تسکین دیتی اور بچہ پیدا ہونے کے بعد کی کمزوری کو رفع کرتی ہے۔

مقدار خوراک: ۱۰ گرام

طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں۔

معجون زنجبیل بھی عورتوں کی کئی بیماریوں میں مفید ہے جو آئندہ صفحات میں درج ہے۔

## ورم رحم۔ سختی رحم

**مرہم داخلیون** رحم اور متعلقات رحم کے ورم کو تحلیل کرنے کے لیے نہایت مفید ہے۔ اس کے استعمال سے رحم کی سختی بھی دور ہو جاتی ہے نیز رسولیاں اور گلٹیاں اس کے لگاتار استعمال سے گھل جاتی ہیں۔

طریقہ استعمال: یہ مرہم ۵ گرام لے کر اس میں ہری مکوہ کا پانی ۵ ملی لٹر ملائیں اور اس میں روئی لتھیڑ کر دایہ سے اندام نہانی میں رکھوائیں اگر ہری مکوہ نہ ملے تو تنہا مرہم استعمال کریں۔

**مہبول** یہ اندام نہانی کے ورم اور اس کی دوسری خرابیوں کو دور کرنے والی خاص دوا ہے،

اندام نہانی کی سوزش ،دکھن اور اس سے رطوبت کا بہاؤ(سیلان مہبلی) کو ختم کردیتی ہے، اندام نہانی کے ورم کو تحلیل کرتی ہے اور اس کی غشائے مخاطی (اندرونی لعاب دار جھلی) کو اصلی حالت میں لے آتی ہے۔

**طریقہ استعمال** : دو بتیاں اندام نہانی میں رات کو سوتے وقت رکھی جائیں۔ پانچ دن لگاتار استعمال کر کے دو دن کا وقفہ دینا مناسب ہے۔

ضماد جالینوس بھی رحم کے ورم اور سختی کو دور کرتے ہیں اور یہ "ورم جگر" کے زیر عنوان لکھے گئے ہیں۔

## سیلان الرحم

**حب مروارید** عورتوں کے مرض سیلان میں مفید ہیں۔ اعصاب کو قوت دیتیں اور عام جسمانی کمزوری کو دور کرتی ہیں۔

**مقدار خوراک** :ایک گولی

**طریقہ استعمال** : صبح اور شام دودھ سے کھائیں۔

**سیلانول** یہ دوا سیلان مہبلی کے لیے (جس میں ۷۵ فی صدی عورتیں مبتلا ہوتی ہیں) اکسیری دوا ہے، اس مرض میں اندام نہانی میں ہلکی خارش اور جلن ہوتی ہے اور دودھیا رنگ کی سفید رطوبت خارج ہوا کرتی ہے، اس دوا کے استعمال سے یہ شکایت دور ہوجاتی ہے اور اس کی وجہ سے پیدا ہونے والی جسمانی کمزوری بھی رفع ہو جاتی ہے ، بھوک خوب لگنے لگتی ہے اور خون کی پیدائش بڑھ جاتی ہے۔

**مقدار خوراک** :ایک قرص

**طریقہ استعمال** : رات کو سوتے وقت دودھ یا پانی سے کھائیں۔

**فمرزین** سیلان الرحم میں مفید ہے۔ اس کے استعمال سے رحم کی فضول رطوبتیں خارج ہو کر رحم اور متعلقات رحم کا ورم دور ہو جاتا ہے، اس کے استعمال کے بعد عروسک کا استعمال ضروری ہے۔

**طریقہ استعمال** : زمانہ ماہواری ایام سے فراغت کے بعد رات کو سوتے وقت دو بتیاں اندام نہانی میں خوب اندر تک رکھیں۔

**قرص سیلان** سیلان الرحم میں مفید ہیں اور رحم کو طاقت دیتے ہیں۔

**مقدار خوراک** :ایک قرص

**طریقہ استعمال** : یہ قرص صبح و شام ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں۔

**معجون موچرس** سیلان الرحم کے لیے مفید ہے، رحم کی خراب رطوبتوں کو خشک کرتی اور رحم کو طاقت دیتی ہے۔

**مقدار خوراک** :۱۰گرام

**طریقہ استعمال** : یہ معجون صبح کو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں۔

سفوف خاص "جو کثرت حیض" میں درج ہے، مہبول اور مستورین "ورم رحم" میں تحریر ہے، سیلان میں بھی مفید ہیں۔

## کثرت حیض

**سفوف حابس** کثرت حیض کو روکتا ہے ، ایام ماہواری کی بے قاعدگی کو دور کرتا ہے۔ مردوں کے جریان اور عورتوں کے سیلان میں مفید ہے ۔خون بواسیر بھی اس کے استعمال سے رک جاتا ہے۔

**مقدار خوراک** :۵گرام

**طریقہ استعمال** : یہ سفوف صبح کو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ یا تازہ پانی سے کھائیں۔

**سفوف خاص** کثرت حیض میں مفید ہے، ایام ماہواری کی بے قاعدگی کو دور کرتا ہے، سیلان الرحم کو روکتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام۔

**طریقہ استعمال:** صبح کو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ یا پانی سے کھائیں۔

قرص بندش خون اور شربت انجبار بھی کثرت حیض میں مفید ہیں، جو نفث الدم (خون تھوکنا) میں تحریر ہیں۔

## بندش حیض

**حب مدر** ان گولیوں کے استعمال سے حیض کھل کر آنے لگتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ۵۰ ملی لٹر

**طریقہ استعمال:** ایام ماہواری شروع ہونے سے تین دن پہلے یہ گولیاں صبح، دوپہر اور شام کو پانی کے ساتھ نگل جائیں، ماہواری شروع ہونے کی صورت میں ان کا استعمال مناسب نہیں ہے۔

**شربت مدر** ایام حیض بند ہوں یا کمی کے ساتھ آتے ہوں تو اس شربت کے استعمال سے جاری ہو جاتے ہیں، اگر خون نفاس بند ہو تو وہ بھی جاری ہو جاتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ۵۰ ملی لٹر

**طریقہ استعمال:** یہ شربت، عرق بادیان ۱۲۵ ملی لٹر میں ملا کر صبح اور شام دونوں وقت پئیں۔

**ماہواری** اکثر مستورات کو رحم کی کمزوری یا خصیۃ الرحم کے فعل کی خرابی سے ایام حیض میں شدید تکلیف کا سامنا کرنا پڑتا ہے، جسم کا جوڑ جوڑ ٹوٹنے لگتا ہے، پیروں میں شدید درد اور بے چینی ہوتی ہے، حیض کھل کر نہیں آتا۔ اس دوا کے استعمال سے حیض کھل کر اور باقاعدہ آنے لگتا ہے اور مریضہ کو ان تمام تکلیفوں سے نجات مل جاتی ہے۔

مقدار خوراک: ایک قرص

طریقہ استعمال: ایام مقررہ کے دو تین دن پہلے صبح و شام دونوں وقت دودھ یا پانی سے کھائیں۔

**معجون زنجبیل** اس معجون کے استعمال سے ایام ماہواری بے قاعدگی سے آنے اور درد سے آنے کی شکایت دور ہو جاتی ہے۔ سیلان میں فائدہ ہوتا ہے، وضع حمل کے بعد کی کمزوری کو دور کرنے کے لیے بھی مفید ہے۔ مردوں کے لیے مقوی و ممسک ہے۔

مقدار خوراک: ۱۰ گرام

طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں۔

## .... کشادگی

**عروسک** اس کے استعمال سے اندام نہانی کو سکیڑنے والے عضلات اور اس کی دوسری ساختیں مضبوط ہوتی ہیں، اندام نہانی کی زائد رطوبت خشک ہو جاتی ہے اور وہ ڈھیلی پڑ گئی ہو یا کشادہ ہو گئی ہو تو صحیح حالت میں آجاتی ہے۔ سیلان کی شکایت جاتی رہتی ہے۔ اس کے علاوہ اگر رحم (بچہ دانی) ٹیڑھی ہو گئی ہو یا باہر نکل آئی ہو تو وہ بھی درست ہو جاتی ہے اور تنگی پیدا ہو جاتی ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

# استقرار حمل

## حب حمل

جن مستورات کو حیض باقاعدہ آتا ہو، لیکن کسی اندرونی خرابی کی وجہ سے استقرار حمل نہ ہوتا ہو، ان گولیوں کے استعمال سے وہ خرابی دور ہو کر حمل قرار پا جاتا ہے۔

مقدار خوراک: ایک گولی

طریقہ استعمال: ایام ماہواری سے فارغ ہونے کے بعد صبح اور شام یہ گولی ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں۔ تین دن کھانے کے بعد چوتھے دن مباشرت کریں۔ اسی طرح دوسرے اور تیسرے مہینے استعمال کریں۔

## حلوائے سپاری پاک

جو مرد و عورت اولاد سے محروم ہوں اور ان میں کوئی عضوی خرابی نہ ہو، وہ دونوں اس حلوے کو ۴۰ دن استعمال کریں، اگر خدا نے چاہا تو ان کی امید پوری ہو گی۔ مردوں کا جریان، رقت و سرعت اور عورتوں کا سیلان میں بھی اس کے استعمال سے دور ہو جاتا ہے۔

مقدار خوراک: ۲۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ حلوا روزانہ صبح سویرے نہار منہ ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں۔

## دوائے ابیض

اگر رحم کی کمزوری سے حمل قرار نہ پاتا ہو تو یہ دوا استقرار حمل کی استعداد پیدا کرتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵۰۰ ملی گرام

طریقہ استعمال: یہ دوا معجون حمل عنبری یا معجون سپاری پاک ۵ گرام میں ملا کر دودھ سے کھائیں۔

## معجون سپاری پاک

یہ معجون استقرار حمل میں مدد دیتی ہے اور وضع حمل کے بعد کی کمزوری کو دور کرتی ہے، اس کے علاوہ مردوں کے لیے مقوی و ممسک ہے اور عورتوں کے مرض سیلان اور درد کمر کو دور کرتی ہے۔

مقدار خوراک: ۱۰ گرام

طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کو دودھ سے کھائیں۔

معجون مقوی رحم جو پچھلے صفحات میں لکھی گئی ہے، استقرار حمل میں مدد دیتی ہے۔

# اسقاط حمل

## معجون حمل عنبری علوی خانی

جن مستورات کا حمل بار بار ساقط ہوتا رہتا ہو یا بچے زندہ نہ رہتے ہوں، سوکھ سوکھ کر مر جاتے ہوں، اس معجون کے استعمال سے حمل اسقاط سے محفوظ رہتا ہے اور بچہ تندرست و توانا پیدا ہوتا ہے۔

مقدار خورک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں۔

## معجون نشارۂ عاج والی

جو عورتیں اسقاط حمل کی عادی ہوتی ہیں، تیسرے چوتھے مہینے ان کے حمل ساقط ہوتے رہتے ہیں، اس معجون کے استعمال سے ان کا حمل محفوظ رہتا ہے اور ٹھیک وقت پر تندرست و توانا بچہ پیدا ہوتا ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کو ۲۵۰ ملی لٹر دودھ سے کھائیں۔

## عوارض حمل

**قرص حوامل** حمل کے زمانے میں متلی اور قے طبیعت کا گرے گرے رہنا ، ابکائیوں کا آنا، درد سر ، بھوک کی کمی جیسی شکایتیں حاملہ کو اکثر ستاتی رہتی ہیں اور ان کی وجہ سے حمل گر جانے کا اندیشہ لگا رہتا ہے۔ قرص حوامل ان تمام عوارض کا کامیاب علاج ہیں۔ ان کے استعمال سے یہ سب عوارض دور ہو جاتے ہیں اور پیٹ میں بچہ صحیح وسالم رہتا اور وقت مقررہ پر تندرست وتوانا پیدا ہوتا ہے۔

**مقدار خوراک** :ایک قرص

**طریقہ استعمال** : صبح اور شام شربت انار ۱۰ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

معجون حمل عنبری علوی خانی اور معجون مقوی رحم بھی عوارض حمل میں مفید ہیں ان کا ذکر گزشتہ صفحات میں درج ہے۔

## پر سوت

**عرق دسمول** عورتوں کے مرض پر سوت میں مفید ہے جس میں ذرا سردی لگنے یا پانی کے چھینٹے پڑنے سے بخار ہو جاتا اور تمام بدن میں درد ہونے لگتا ہے۔

**مقدار خوراک** :۵، ۷ ملی لٹر

**طریقہ استعمال** : یہ عرق صبح وشام پئیں۔

شربت بزوری معتدل اور عرق مکوہ مرض پر سوت میں بدرقہ کے طور پر استعمال کیے جاتے ہیں۔

**لیڈیز کٹ** خواتین کی نسوانی تکالیف کے لیے تین دواؤں والا یہ مخصوص پیکٹ تیار کیا گیا ہے۔ ان تین دواؤں کو استعمال کرنے کی صورت میں خواتین کا جسمانی نظام قدرتی حالت پر بر قرار رہتا ہے۔ ضعف اعصاب، ماندگی و تھکاوٹ دور ہو کر توانائی اور چستی پیدا ہوتی ہے، اس میں "قرص سپاری پاک" کھانے کے لیے "سہبول گور" "ذولینو" بیرونی استعمال کے لیے ہیں۔ پرچہ ترکیب استعمال پیک کے ساتھ ہے۔

## خارش اندام نہانی

**بکنولین** یہ زنانہ اعضائے تناسل کی خارش کے لیے اکسیری مرہم ہے، خارش خواہ اندام نہانی کے باہر کے حصہ میں ہو یا خواہ اندرونی حصہ میں ، اور یہ خون کی خرابی سے ہو یا بالوں میں جوئیں پڑ جانے سے، ان سب حالتوں میں اس کا استعمال مفید ہے۔ پرانی سے پرانی تکلیف جس کی وجہ سے رات کو نیند حرام ہو اس کے استعمال سے دور ہو جاتی ہے۔

**طریقہ استعمال** :دوا کے ساتھ ہے۔

اگر خون کی حدت اور گرمی اس مرض کا سبب ہو تو "صافی" استعمال کریں یا شربت عناب ۲۵ ملی لٹر میں عرق شاہترہ ۱۲۵ ملی لٹر ملا کر پئیں۔

## دودھ کی زیادتی

اگر کسی عورت کی چھاتیوں میں دودھ کی پیدائش ضرورت سے زیادہ بڑھ جائے تو معجون نانخواہ کے استعمال سے معتدل ہو جاتی ہے۔

## پستانوں کا لٹک جانا

**ضماد شباب** اس ضماد کے لگانے سے لٹکے ہوئے پستان کی حالت میں

کہاتے ہیں۔

طریقہ استعمال: پستانوں پر لگائیں۔

---

# بچوں کی بیماریاں

## دق الاطفال۔ سوکھا

**نونہال بے بی ٹانک** اس نونہال میں وہ تمام دوائیں شامل ہیں جو کمزور بچوں کو تندرست و توانا بناتے ہیں۔ بچوں کی عام جسمانی کمزوری، سوکھا (سوکھا سان) ہڈیوں کی نرمی اور ان کا ٹیڑھا پن، جوڑوں کی سوجن، مسوڑھوں کی سوجن، جلد کا کمزور ہونا، حمہ کاہ، نزلہ و زکام کی زیادتی سب شکایتیں نونہال بے بی ٹانک کے استعمال سے دور ہو جاتی ہیں۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**ہمدرد لال تیل** یہ تیل بچوں کے ہاتھ پاؤں کی ہڈیوں اور ٹیڑھی میڑھی ہڈیوں کو ٹھیک کرتا ہے۔ سوکھے کے مرض میں نہایت مفید تیل ہے۔

طریقہ استعمال: بچوں کے ہاتھ پاؤں پر مالش کریں۔

اکسیر الاطفال اور سفوف چٹکی جو کہ بدہضمی اور قبض میں مذکور ہیں بچوں کے مرض سوکھا میں مفید ہیں۔

## پیاس کی زیادتی

عرق پودینہ اور عرق بادیان پیاس کی زیادتی میں مفید ہیں۔ ان کا ذکر ”معدے کی بیماریاں“ عنوان کے تحت درج ہے۔

## بدہضمی۔ قبض

**اکسیر الاطفال** یہ بچوں کے معدے کو ٹھیک حالت میں رکھتا ہے

ہضم کی خرابیوں کو رفع کرتا ہے بچوں اور اطفال کی نشوونما کو قائم رکھتا ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**سفوف چٹکی** یہ سفوف بچوں کی گلے کی بیماریوں میں کام آتا ہے معدہ کی بد ہضمی کی اصلاح کرتا اور قبض کو دور کرتا ہے نو قوت بچوں کو جلد غذا دیتا اور ریاح کو خارج کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۵۰۰ ملی گرام سے ۱ گرام تک

طریقہ استعمال: یہ سفوف بچے کو تھوڑے پانی میں گھول کر پلائیں۔

**ہمدرد جنم گھٹی** نومولود، شیر خوار اور کمسن بچوں کا پیٹ اور آنتیں صاف رکھنے اور قبض، دائمی ضعف معدہ، اپھارا، پیٹ کے درد اور اینٹھن، مروڑ وغیرہ جیسی شکایات میں نہایت فائدہ مند ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**نونہال گرائپ سیرپ** بچوں کے قبض، بد ہضمی، دودھ ڈالنا، دست اور پیچش، دانت نکالتے وقت تکلیف، بوٹی کا بڑھنا، نیند میں چونکنا، منہ آنا، رال بہنا، چننے (پیٹ کے کیڑے) اور پیاس کی شدت کو دور کرنے کے لیے نہایت مفید ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**ہمدرد گرائپ واٹر** بچوں کی پیٹ کی تکلیف اور بے چینی کو دور کرتا ہے اور دانت نکلنے کے دنوں میں خاص کر مفید ہے۔ اس میں عرق زیرہ، عرق اجوائن، عرق سونف، عرق سویا، عرق پودینہ اور سوڈیم بائی کاربونیٹ آئی۔ پی جیسی چیزیں شامل ہیں۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

## بچوں کے دست

**حب نرکچور** ان گولیوں کے استعمال سے بچوں کے ہرے پیلے دست رک جاتے ہیں، معدے کو طاقت پہنچتی ہے۔ بچوں کے پھوڑے پھنسیاں نکل رہے ہوں وہ بھی ان کے استعمال سے اچھی ہو جاتی ہیں۔

مقدار خوراک: ایک گولی

طریقہ استعمال: چار چار گھنٹے بعد ماں کے دودھ میں گھول کر دیں۔

نونہال گرائپ سیرپ بھی بچوں کے دست و پیچش میں مفید ہے۔

## بچوں کی مرگی (ام الصبیان)

**حب صرع** بچوں کی مرگی (ام الصبیان) میں مفید ہیں، بڑوں کی مرگی میں بھی فائدہ دیتی ہیں۔

مقدار خوراک: بچوں کو ایک گولی، بڑوں کو ۳ گولیاں

طریقہ استعمال: بچہ کو ایک گولی ماں کے دودھ میں گھس کر پلائیں۔ بڑوں کو یہ گولیاں رات کو سوتے وقت پانی سے دیں۔

خمیرہ گاؤزبان عنبری جدوار عود صلیب والا بھی بچوں کی مرگی میں مفید ہے۔ ایک ایک گرام دن میں تین بار دیں اور قرص عود صلیب ۶ سال سے ۱۲ سال تک کی عمر کے بچوں کو آدھی ٹکیہ اور اس سے بڑی عمر کے بچوں کو ایک ٹکیہ صبح و شام پانی سے دیں۔

## ڈبہ۔ پسلی چلنا

**قیروطی آرد کرسنہ** مخصوصیہ پسلیوں کے درد اور ضیق النفس (دمہ) میں بچے پر مالش کی جاتی ہے۔

طریقہ استعمال: ضرورت کے مطابق یہ قیروطی لے کر گرم کر کے مالش کریں۔ لہسن سے ہلکا گرم کر کے باندھیں۔

## کالی کھانسی

دوائے سرفہ، بلغمی دوائے سیاہ کو تروالی، حب سرفہ، لعوق آب ترپوز، دواڈلا اور لعوق سپستاں خیار شمبری بچوں کی کالی کھانسی میں فائدہ دیتی ہیں۔ ان سب دواؤں کا ذکر گزشتہ صفحات میں درج ہے۔

---

# جوڑوں کی بیماریاں

## وجع مفاصل۔ گٹھیا

**لوجاعی** جوڑوں کے درد (گٹھیا) کی نہایت مفید دوا ہے۔ گٹھیا کے علاوہ نقرس (گاوٹ) میں بھی فائدہ دیتی ہے۔ دل کے کسی مرض کے بعد یا آتشک، سوزاک کے بعد جوڑوں میں جو درد ہونے لگتا ہے، اس کے استعمال سے دور ہو جاتا ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**حب اسگند** گٹھیا اور درد کمر میں مفید ہیں۔

مقدار خوراک: ۲ گولیاں

طریقہ استعمال: رات کو پانی سے کھائیں۔

**حب سورنجان** جوڑوں کے درد کے لیے خصوصیت سے مفید ہیں۔ عضلات و اعصاب کے درد کو دور کرتی ہیں، قبض کو رفع کرتی ہیں۔

مقدار خوراک: ۳ یا ۴ گولیاں

طریقہ استعمال: رات کو سوتے وقت پانی سے کھائیں۔

**حلوائے گھیکوار** گٹھیا اور کمر کے درد کو دور کرتا ہے، کھانسی اور دمہ میں مفید ہے۔ جاڑوں میں اس کا استعمال خاص طور پر مفید ہے۔

مقدار خوراک: ۲۵ گرام

طریقہ استعمال: یہ حلوا صبح سویرے یا رات کو سوتے وقت کھا کر اوپر سے ۲۵۰ ملی لیٹر دودھ پئیں۔

**روغن بابونہ** گٹھیا کے درد کو اور دوسرے دردوں کو تسکین دیتا ہے، ورم کو تحلیل کرتا ہے۔
طریقہ استعمال: نیم گرم مالش کر کے روئی گرم کر کے باندھیں۔

**روغن حنا** گٹھیا میں فائدہ دیتا ہے۔
طریقہ استعمال: نیم گرم مالش کر کے روئی گرم کر کے باندھیں۔

**روغن سورنجان** گٹھیا، نقرس اور درد کمر کے لیے مفید ہے۔
طریقہ استعمال: نیم گرم مالش کر کے روئی گرم کر کے باندھیں۔

**روغن کچلہ** گٹھیا نقرس اور عرق النسا میں مفید ہے۔
طریقہ استعمال: نیم گرم مالش کر کے روئی گرم کر کے باندھیں۔

**کشتہ گئودنتی** گٹھیا نقرس اور عرق النسا کے لیے مفید ہے۔ اس کے علاوہ ہر قسم کے بخاروں میں فائدہ دیتا ہے۔
مقدار خوراک: ۵ ۱۲ ملی گرام یا ۲ قرص
طریقہ استعمال: یہ کشتہ معجون سورنجان ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں، بخاروں میں تلسی کے پتے پر رکھ کر کھائیں۔

**معجون لوجاع** یہ معجون ہر قسم کے ریحی دردوں میں مفید ہے، خصوصاً گٹھیا اور نقرس کے پرانے دردوں کے لیے اکسیر ہے، قبض کو دور کرتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام
طریقہ استعمال: رات کو سوتے وقت پانی سے کھائیں۔

**معجون چوب چینی** جوڑوں کے درد (گٹھیا) اور تمام بدن کے درد کو دور کرتی ہے، مصفی خون ہے۔
مقدار خوراک: ۵ گرام
طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کو پانی سے کھائیں۔

**معجون چوب چینی بہ نسخہ کلاں** جوڑوں کے درد اور دوسرے اعضاء کے درد کو دور کرتی ہے، معدے کو طاقت دیتی ہے، حرارت غریزی کو بڑھاتی ہے، خون کو صاف کرتی ہے اور چہرے کا رنگ نکھارتی ہے۔
مقدار خوراک: ۵ گرام
طریقہ استعمال: یہ معجون صبح کو پانی سے کھائیں۔

**معجون سورنجان** گٹھیا، نقرس، عرق النسا کے لیے مفید ہے، قبض کو دور کرتی ہے، جوڑوں سے گٹھیا کے مادہ کو نکالتی ہے۔
مقدار خوراک: ۱۰ گرام
طریقہ استعمال: رات کو سوتے وقت پانی سے کھائیں۔

جوہری، جوہر مستی، روغن سیر، روغن مالکنگنی، معجون عشبہ، معجون فلاسفہ اور معجون مصفی خاص بھی گٹھیا میں مفید ہیں۔

## عرق النسا، نقرس، درد کمر

وجع مفاصل (گٹھیا) کے لیے جو دوائیں اوپر لکھی گئی ہیں، وہ سب عرق النسا، نقرس اور درد کمر میں بھی فائدہ دیتی ہیں۔

# امراض عامہ

## بخار

**سکنجبین بزوری** صفراوی بخاروں میں مفید ہے۔

**مقدار خوراک:** ۲۵ ملی لٹر سے ۵۰ ملی لٹر تک

**طریقہ استعمال:** عرق بادیان ۱۲۵ ملی لٹر یا پانی میں ملا کر پئیں۔

**شربت نیلوفر** صفراوی بخاروں میں صفراء کی تیزی کو کم کرتا اور پیاس کو بجھاتا ہے، بغیر بخار کے بھی بڑھی ہوئی گرمی کو تسکین دیتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ۴۰ ملی لٹر

**طریقہ استعمال:** یہ شربت عرق نیلوفر ۱۲۵ ملی لٹر یا پانی میں ملا کر وقت ضرورت پئیں۔

**شربت خاکسی** موتی جھرہ، چیچک، خسرہ اور میعادی بخار میں مفید ہے۔

**مقدار خوراک:** ۲۵ ملی لٹر

**طریقہ استعمال:** یہ شربت نیم گرم پانی یا عرق گاؤزباں ۱۲۵ ملی لٹر میں ملا کر صبح اور شام پئیں۔

**عرق اجوائن** پرانے بخار کو دور کرتا ہے، بھوک لگاتا اور ریاح کو خارج کرتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ۷۵ ملی لٹر

**طریقہ استعمال:** یہ عرق صبح و شام پئیں۔

**عرق نیلوفر** صفراء کی تیزی کو کم کرتا اور گرمی کو تسکین دیتا ہے، پیاس کو بجھاتا ہے۔

**مقدار خواک:** ۱۲۵ ملی لٹر

**طریقہ استعمال:** یہ عرق شربت نیلوفر ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

**قرص زرشک** تپ محرقہ میں مفید ہیں، معدہ اور جگر کو طاقت دیتے ہیں۔

**مقدار خوراک:** ۲ قرص

**طریقہ استعمال:** صبح و شام عرق گاؤزباں ۱۲۵ ملی لٹر سے کھائیں۔

**قرص حمیٰ جدید** بخاروں کو روکتے ہیں، سل دق میں بھی مفید ہیں۔

**مقدار خوراک:** ایک قرص

**طریقہ استعمال:** جب بخار اتر جائے یا ہلکا ہو جائے تو یہ قرص ۲۵۰ ملی لٹر دودھ یا عرق ماء الحیات ۶۰ ملی لٹر سے کھائیں۔

**لرزین** جاڑا بخار (ملیریا) کے لیے بہترین دوا ہے۔ حفظ ماتقدم کے طور پر بھی اس کا

استعمال ملیریا سے محفوظ رکھتا ہے۔ اس کے اجزا جسم اور خون میں شامل ہو کر ملیریا کے حملہ کو ناکام بنا دیتے ہیں۔ برسات کے دنوں میں جب ملیریا کا زور ہو تو اس کا استعمال مفید ہے۔
طریقہ استعمال : دوا کے ساتھ ہے۔

## سل ودق

**شربت اعجاز** سل ودق اور خشک کھانسی میں مفید ہے۔
مقدار خوراک : ۲۵ ملی لٹر
طریقہ استعمال : یہ شربت، عرق گاؤزباں ۱۲۵ ملی لٹر میں ملا کر صبح اور شام پئیں۔

**عرق شیر مرکب** تپ دق اور جنون و مالیخولیا میں مفید ہے، ہر قسم کی حرارت کو تسکین دیتا ہے۔
مقدار خوراک : ۱۲۵ ملی لٹر
طریقہ استعمال : یہ عرق، شربت نیلوفر ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

**عرق ہرا بھرا** دق میں مفید ہے، گرمی کو تسکین دیتا ہے، پھیپھڑوں کو تقویت بخشتا ہے۔
مقدار خوراک : ۱۲۵ ملی لٹر
طریقہ استعمال : اس عرق میں شربت اعجاز ۲۵ ملی لٹر ملا کر پئیں۔

**قرص سحر** سل ودق کی خاص دوا ہے، اس کے استعمال سے دق کی ہلکی ہلکی حرارت دور ہو جاتی ہے اور پھیپھڑوں کے ابھاروں کے تحلیل ہونے اور ان کے زخموں کے اچھا ہونے میں مدد ملتی ہے، کھانسی دور ہو جاتی ہے۔ مریض اپنے آپ کو روز بروز تندرست و توانا محسوس کرنے لگتا ہے، پھیپھڑوں کی دق کے علاوہ کسی دوسرے اعضاء کی دق ہو وہ بھی اس کے استعمال سے دور ہو جاتی ہے۔ لیکن اس کے ساتھ "ماء الحیات" کا استعمال ضروری ہے۔
مقدار خوراک : بڑوں کو ایک ٹکیہ بچوں کو آدھی ٹکیہ
طریقہ استعمال : صبح سویرے ۵۰ ملی لٹر ماء الحیات کے ساتھ کھائیں۔

**قرص سرطان** سل ودق میں مفید ہیں، کھانسی کو دور کرتے ہیں۔
مقدار خوراک : یہ قرص صبح کو عرق گاؤزباں ۱۲۵ ملی لٹر اور شربت اعجاز ۲۵ ملی لٹر کے ساتھ کھائیں۔

**کافور سیال** سل ودق میں مفید ہے۔ اگر خون آتا ہو تو اس کے استعمال سے رک جاتا ہے اور بڑھی ہوئی حرارت بھی دور ہو جاتی ہے۔ دوسرے اعضاء سے بھی خون بہنے کو روکتا ہے۔ ہیضہ میں بھی فائدہ دیتا ہے۔
مقدار خوراک : ۵ قطرے
طریقہ استعمال : صبح اور شام عرق گاؤزباں ۱۲۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

**ماء الحیات** یہ ایک عرق ہے جو قرص سحر کے ساتھ استعمال کرنے سے سل ودق میں حیرت انگیز اثر دکھاتا ہے۔ پھیپھڑوں کے ابھار اور ان کے زخم اس کے استعمال سے اچھے ہو جاتے ہیں۔ ہلکی ہلکی حرارت دور ہو جاتی ہے۔ پھیپھڑوں کی دق کے علاوہ دوسرے اعضاء کی دق میں بھی مفید ہے۔
طریقہ استعمال : دوا کے ساتھ ہے۔

## میعادی بخار

میعادی بخار میں شربت خاکسی مفید ہے جو "بخار" کے تحت بیان کیا گیا ہے۔ اس کے علاوہ خمیرہ مروارید، خمیرہ مروارید خاص اور خمیرہ مروارید بہ نسخہ کلاں میعادی بخار میں دل کو طاقت دینے اور عام جسمانی کمزوری میں مفید ہیں۔۔ یہ "ضعف قلب" کے تحت درج ہیں۔

## خسرہ۔ چیچک

خسرہ اور چیچک میں شربت خاکسی کا استعمال مفید ثابت ہوتا ہے۔ یہ پچھلے صفحات میں "بخار" کے زیر عنوان درج ہے۔ اس کے علاوہ خمیرہ مروارید، خمیرہ مروارید خاص اور خمیرہ مروارید بہ نسخہ کلاں کا استعمال بھی مفید ہے۔ یہ سب "ضعف قلب" میں لکھے گئے ہیں۔

## مٹاپا

**سفوف مہزل** مٹاپے کو دور کرتا ہے، کچھ دنوں تک لگاتار استعمال کرتے رہنے سے آہستہ آہستہ وزن کم ہو جاتا ہے اور بدن صحیح حالت میں آجاتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام

**طریقہ استعمال:** صبح و شام عرق زیرہ ۶۰ ملی لٹر پانی کے ساتھ کھائیں۔

**عرق زیرہ** مٹاپے کو دور کرنے میں مدد دیتا ہے، ریاح کو خارج کرتا اور بھوک لگاتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ۷۵ ملی لٹر

**طریقہ استعمال:** یہ عرق صبح اور شام پئیں۔ اگر سفوف مہزل کھا کر اوپر سے یہ عرق پئیں تو زیادہ بہتر ہے۔

**معجون مہزل** مٹاپے کو دور کرنے کے لیے نہایت مفید ہے، کچھ دنوں تک لگاتار استعمال کرنے سے بدن صحیح حالت میں آجاتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ۱۰ گرام

**طریقہ استعمال:** یہ معجون کھا کر اوپر سے عرق زیرہ ۷۵ ملی لٹر پئیں۔

جوارش کمونی، جوارش کمونی مسہل، معجون فوتجی اور معجون نانخواہ بھی مٹاپے کو دور کرنے کے لیے بہتر ہیں۔

# فساد خون اور جلد کی بیماریاں

## خارش۔ کھجلی

**اطریفل شاہترہ** فساد خون کی تمام بیماریوں مثلاً خارش (کھجلی) داد، چنبل اور پھوڑے پھنسیوں میں مفید ہے۔ آتشک میں بھی فائدہ دیتا ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام سے ۱۰ گرام تک

طریقہ استعمال: یہ اطریفل صبح یا رات کو پانی سے کھائیں۔

**جربین** یہ خارش (کھجلی) کی بہترین دوا ہے، خارش کے علاوہ یہ دوا سر کی کھجلی دور کرنے کے لیے اور جوئیں مارنے کے لیے بھی بہت مفید ہے۔ نازک جگہ پر بھی اسے لگا سکتے ہیں۔ اس کے لگانے سے کسی طرح کی تکلیف جلن وغیرہ نہیں ہوتی۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**دوائے خارش جدید** یہ کھجلی کی نہایت مفید دوا ہے۔

طریقہ استعمال: ۱۰ گرام یہ دوا روغن چنبیلی ۶۰ ملی لٹر میں ملا کر مالش کریں۔ ایک گھنٹہ کے بعد نیم گرم پانی سے نہائیں۔

**روغن کمیلہ** کھجلی کو دور کرتا اور زخموں کو خشک کرتا ہے۔

طریقہ استعمال: کھجلی پر مالش کریں اور زخموں پر لگائیں۔

**شربت عشبہ خاص** یہ شربت اعلا درجہ کا مصفی خون ہے، فساد خون سے پیدا ہونے والی تمام بیماریوں مثلاً کھجلی، داد وغیرہ میں فائدہ دیتا ہے۔ آتشک اور سوزاک میں بھی مفید ہے۔

مقدار خوراک: ۲۵ ملی لٹر سے ۵۰ ملی لٹر تک

طریقہ استعمال: یہ شربت صبح کو پانی میں ملا کر پئیں۔

**شربت عناب** خون کو صاف کرتا اور خون کے جوش اور گرمی کو تسکین دیتا ہے۔

مقدار خوراک: ۲۵ ملی لٹر سے ۴۰ ملی لٹر تک

طریقہ استعمال: یہ شربت پانی میں ملا کر پئیں۔

## شربت مرکب مصفی خون

فساد خون کی تمام بیماریوں مثلاً کھجلی، داد اور چنبل وغیرہ میں مفید ہے، آتشک، جذام اور سوزاک میں بھی فائدہ دیتا ہے۔

مقدار خوراک: ۲۵ ملی لٹر

طریقہ استعمال: یہ شربت، عرق مرکب مصفی خون ۱۲۵ ملی لٹر میں ملا کر صبح کو پئیں۔

## صافی

یہ خون کو صاف کرنے والی لاجواب دوا ہے۔ خون کی خرابی سے پیدا ہونے والی تمام بیماریوں کے لیے اکسیر ہے۔ خارش (کھجلی) ستارہی ہو یا تمام بدن پر داد اور چنبل پیدا ہو گئے ہوں، مہاسوں نے چہرے کو بد نما بنادیا ہو، پھوڑے پھنسیاں نکلتی ہوں، پتی تکلیف دیتی ہو، یہ سب بیماریاں اس کے استعمال سے دور ہو جاتی ہیں۔ آتشک، سوزاک، بھگندر جیسی بیماریوں میں بھی اس کے استعمال سے فائدہ ہوتا ہے۔ مرد و عورت، بچے اور جوان سب کے لیے یکساں مفید ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

## عرق چرایتہ

خون کو صاف کرتا ہے، خون کی خرابی سے پیدا ہونے والی بیماریوں کو دور کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۱۲۵ ملی لٹر

طریقہ استعمال: یہ عرق صبح کو یا صبح و شام دونوں وقت پئیں۔

## عرق شاہترہ

فساد خون کی تمام بیماریوں میں استعمال کیا جاتا ہے، خون کی گرمی اور جوش کو تسکین دیتا ہے۔

مقدار خوراک: ۱۲۵ ملی لٹر

طریقہ استعمال: اس عرق میں شربت عناب ۲۵ ملی لٹر ملا کر صبح کے وقت پئیں۔

## عرق عشبہ

خون کو صاف کرتا ہے، آتشک میں مفید ہے، آتشک سے پیدا ہونے والی بیماریوں گٹھیا وغیرہ کو دور کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۱۲۵ ملی لٹر

طریقہ استعمال: یہ عرق شربت عشبہ ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

## عرق مرکب مصفی خون

اعلا درجہ کا مصفی خون ہے، پھوڑے پھنسیوں کو دور کرتا ہے۔

مقدار خوراک: ۱۲۵ ملی لٹر

طریقہ استعمال: یہ عرق، شربت عناب ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

## عرق منڈی

خون کو صاف کرتا ہے۔ بینائی کو قوت دیتا ہے، اعضائے رئیسہ اور ارواح کو طاقت دیتا ہے۔

مقدار خوراک: ۱۲۵ ملی لٹر

طریقہ استعمال: یہ عرق، شربت عناب ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں۔

## معجون عشبہ

مصفی خون ہے۔ آتشک، جذام، کھجلی وغیرہ فساد خون کی تمام بیماریوں میں مفید ہے۔ گٹھیا میں بھی فائدہ دیتی ہے۔

مقدار خوراک: ۵ گرام سے ۱۰ گرام تک

طریقہ استعمال: یہ معجون صبح یا رات کو پانی سے کھائیں۔

## قرص اصفر

یہ قرص خون کو صاف کرتے ہیں، فساد خون سے پیدا ہونے والی تمام بیماریوں مثلاً خارش (کھجلی) داد اور پھوڑے

پھنسیوں میں مفید ہیں۔
مقدار خوراک: ایک قرص
طریقہ استعمال: یہ قرص صبح اور شام پانی سے کھائیں۔

**مرہم خارش جدید** کھجلی تر ہو یا خشک، دونوں کے لیے مفید ہے۔
طریقہ استعمال: کھجلی کی جگہ پر اس مرہم کو ملیں۔

## داد۔ چنبل

**مرہم ابیض** داد کھجلی اور پھنسیوں جیسی مختلف جلدی بیماریوں کی مفید دوا ہے
طریقہ استعمال: داد، کھجلی اور پھنسیوں پر تھوڑا تھوڑا لگائیں۔

**مرہم قوبا** اس مرہم کے استعمال سے داد پورے طور پر جاتا رہتا ہے۔
طریقہ استعمال: داد کو کپڑے سے رگڑ کر یہ مرہم لگائیں۔

اگر داد اور چنبل تمام جسم پر جگہ جگہ پھیلے ہوئے ہوں تو مذکورہ بالا مقامی دواؤں کے علاوہ اطریفل شاہترہ، شربت عشبہ خاص، شربت مرکب مصفی خون، صافی اور قرص اصفر جیسی کسی دوا کا ضرور استعمال کریں۔ خارجی استعمال کے لیے مرہم خارش جدید لگائیں۔

## پھوڑے پھنسیاں

**حب مصفّی خون** فساد خون میں مفید ہیں، پھوڑے پھنسیوں اور کھجلی کو دور کرتی ہیں۔ بچے ہوں یا بڑے، دونوں کے لیے یکساں مفید ہیں۔
مقدار خوراک: بڑوں کو ۴ گولیاں، بچوں کو ایک سے ۲ گولی۔
طریقہ استعمال: یہ گولیاں صبح کو پانی سے کھائیں۔ بچوں کو آدھی گولی سے ایک گولی تک ماں کے دودھ میں گھول کر دیں۔ اس سے بڑے بچوں کو ایک سے دو گولی تک دودھ میں گھول کر دیں۔

سفوف شاہترہ، سفوف مصفی خاص، شربت عشبہ خاص، صافی، قرص اصفر، معجون چوب گز، معجون عشبہ، معجون مصفی خاص، یہ سب پھوڑے پھنسیوں میں خون کی صفائی کے لئے استعمال کی جاتی ہیں، گزشتہ صفحات میں درج ہیں۔

## مہاسے۔ چھیپ

**غازہ حسن افزا** چہرے کے داغوں، جھائیوں، چھیپ اور مہاسوں کو دور کر کے چہرے کو نکھارتا اور اس میں جاذبیت پیدا کرتا ہے۔
طریقہ استعمال: رات کو ۵ گرام یہ غازہ تھوڑے پانی میں ملا کر چہرے پر لگائیں اور صبح کو پانی سے منھ دھو ڈالیں۔

## زخم

**مرہم رال** ہر قسم کے زخموں کو بھرتا ہے، زخموں کو میل کچیل سے صاف کر کے بہت جلد بھر لاتا ہے۔

طریقہ استعمال: پہلے نیم کے پتوں کے جوشاندہ سے زخموں کو دھوئیں، اس کے بعد یہ مرہم کپڑے پر لگا کر زخم پر چسپاں کریں۔ اگلے روز پھر یہی عمل کریں۔

**مرہم کافور** یہ مرہم ایسے زخموں کے لیے مفید ہے جن میں درد اور جلن ہو، یہ ان میں تسکین بخشا اور جلدی بھر لاتا ہے۔ اس کے علاوہ ان جلن دار پھنسیوں کو بھی فائدہ دیتا ہے جن سے زرد رنگ کا پانی سا بہتا رہتا ہے۔

طریقہ استعمال: نیم کے پتوں کو پانی میں جوش دے کر اس سے زخموں اور پھنسیوں کو دھوئیں۔ اس کے بعد یہ مرہم کپڑے پر لگا کر زخم پر چپکا دیں، روز مرہ اسی طرح کریں۔

## پتی

پتی کی حالت میں صافی، اور اکسیر شفا کا استعمال بھی مفید ہے روغن کافور لگانے سے جلن دور ہو جاتی ہے۔

---

# امراض خبیثہ

## آتشک

**جوہر مُغلّی** آتشک اور آتشک کی وجہ سے پیدا ہونے والے گٹھیا اور نقرس میں نہایت مفید ہے، پرانے سوزاک میں بھی فائدہ دیتا ہے، بدن میں سوداوی مادہ کی وجہ سے اختلاج قلب اور گھبراہٹ رہتی ہو تو وہ بھی اس کے استعمال سے دور ہو جاتی ہے۔

مقدار خوراک: ۳۰ ملی گرام

طریقہ استعمال: منقی میں یہ جوہر گٹھلی کی جگہ رکھ کر گولی سی بنا کر نگل جائیں (چبائیں نہیں) اوپر سے ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

**حب لیموں** یہ گولیاں آتشک میں مفید ہیں۔ لیکن حقنہ کے بعد استعمال کرنے سے زیادہ مفید ثابت ہوتی ہیں، آتشک کی وجہ سے پیدا ہونے والا گٹھیا اور دوسرے عوارض بھی اس کے استعمال سے دور ہو جاتے ہیں۔

مقدار خوراک: ایک گولی

طریقہ استعمال: صبح اور شام حلق سے اتار لیں، مونگ کی دال اور گھیا (لوکی) سے پرہیز کریں۔

**مرہم آتشک** اس مرہم کے استعمال سے آتشکی زخم بہت جلد خشک

ہو جاتے ہیں، دوسرے خبیث زخم بھی اس کے لگانے سے اچھے ہو جاتے ہیں۔

**طریقہ استعمال:** زخموں کو پہلے نیم کے پانی یا معمولی گرم پانی سے دھو کر یہ مرہم لگائیں۔

**معجون مصفی خاص** آتشک میں مفید ہے، آتشک کے علاوہ جذام، داد، خارش پرانے سوزاک اور پھوڑے پھنسیوں میں بھی فائدہ دیتی ہے۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام

**طریقہ استعمال:** یہ معجون صبح کو شربت عشبہ خاص ۴۰ ملی لٹر یا پانی میں ملا کر پئیں۔

شربت عشبہ خاص، عرق مرکب مصفی خون، معجون عشبہ، معجون مصفی خاص، یہ سب مرض آتشک میں مفید ہیں، "فساد خون" کے زیر عنوان درج ہیں۔

## سوزاک

**دوائے صندل** سوزاک کی مفید دوا ہے، پیپ کو روکتی اور جلن کو دور کرتی ہے۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام

**طریقہ استعمال:** یہ سفوف صبح و شام ۲۵۰ ملی لٹر دودھ کے ساتھ کھائیں۔

**دوا کڑھائی والی** سوزاک نیا ہو یا پرانا، اس کے استعمال سے اچھا ہو جاتا ہے۔ قرحہ بھی اس دوا سے جاتا رہتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ایک گرام یا ایک قرص

**طریقہ استعمال:** یہ دوا کھا کر اوپر سے شربت بزوری ۲۵ ملی لٹر یا ۲۵۰ ملی لٹر دودھ یا پانی میں ملا کر پئیں۔

**روغن بہروزہ** سوزاک میں مفید ہے۔

**مقدار خوراک:** ۴۔۵ قطرے

**طریقہ استعمال:** یہ روغن بتاشہ یا تھوڑی چینی پر ڈال کر کھائیں اوپر سے دودھ پئیں۔

**سفوف صندل** نئے اور پرانے سوزاک میں مفید ہے، پیشاب کی جلن کو دور کرتا اور پیشاب کی نالی کے زخم کو بھرتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام

**طریقہ استعمال:** یہ سفوف صبح کو دودھ کی لسی سے کھائیں۔

**سفوف کشتہ قلعی** نئے پرانے سوزاک میں مفید ہے، سوزاک کی وجہ سے جریان ہو تو اس کے استعمال سے دور ہو جاتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ۵ گرام

**طریقہ استعمال:** یہ سفوف پھانک کر شربت بزوری ۴۰ ملی لٹر پانی میں ملا کر پئیں۔

**قرص سوزاک** سوزاک کی مفید دوا ہے، ان قرصوں کے استعمال سے پیشاب کھل کر آتا ہے اور پیشاب کی نالی کا زخم پیپ سے صاف ہونے کے بعد جلد ہی بھر جاتا ہے۔

**مقدار خوراک:** ۴ قرص

**طریقہ استعمال:** صبح اور شام یہ قرص پھیکے دودھ سے کھائیں، گرمیوں میں دہی کے ساتھ پانی سے استعمال کریں۔

## خنازیر (کنٹھ مالا) رسولیاں

**اطریفل غددی** خنازیر (کنٹھ مالا) میں مفید ہے۔

مقدار خوراک: ۱۰ گرام

طریقہ استعمال: یہ اطریفل رات کو پانی سے کھائیں۔

**روغن اکسیر خنازیر** خنازیری گلٹیوں کو تحلیل کرنے کے لیے نہایت مفید ہے۔

طریقہ استعمال: تھوڑا سا یہ روغن چمچہ میں لے کر آگ پر گرم کریں پھر اس کو گلٹیوں پر لگا کر انگلی سے ہلکے ہلکے مالش کریں، اس کے بعد پان یا پیپل یا ارنڈ کا پتا رکھیں اور اوپر سے روئی رکھ کر باندھیں۔

**مرہم جدوار** خنازیری گلٹیوں اور دوسری گلٹیوں اور رسولیوں کو تحلیل کرتا ہے اور زخموں کو بھرتا ہے۔

طریقہ استعمال: گلٹیوں پر یہ مرہم گرم کرکے لگائیں اور اوپر سے پان، پیپل یا ارنڈ کا پتا گرم کرکے رکھیں اور پھر روئی رکھ کر باندھ دیں۔

## بھگندر۔ ناصور

مرہم خارش جدید بھگندر اور ناصور میں فائدہ دیتا ہے۔ اس کا ذکر گزشتہ صفحات میں درج ہے۔

## برص۔ پھلبہری

**روغن برص جدید** برص (پھلبہری) کے لیے مفید ہے۔ اس کے لگاتار لگاتے رہنے سے برص کے سفید داغ صحیح حالت میں آجاتے ہیں۔

طریقہ استعمال: پھریری سے داغوں پر لگائیں۔

**برصینا** اگر برص کا مرض زیادہ پرانا اور بدن پر زیادہ پھیلا ہوا ہو تو برصینا کے استعمال سے اچھا ہو جاتا ہے۔

مقدار خوراک: ۳ گرام

طریقہ استعمال: ناشتہ کے بعد اور رات کو سوتے وقت کھائیں۔

**روغن باپچی** برص (پھلبہری) کے لیے مفید ہے۔

طریقہ استعمال: برص کے داغوں پر لگائیں۔

**سفوف برص** برص (پھلبہری) کے داغ اگر زیادہ دنوں کے نہ ہوں تو اس سفوف کے استعمال سے اچھے ہو جاتے ہیں۔

طریقہ استعمال: ۵ گرام یہ سفوف رات کو ۱۲۵ ملی لٹر پانی میں بھگو کر رکھیں، صبح کو صاف پانی نتھار کر پئیں اور پھوک کو پیس کر داغوں پر لگائیں۔

# بالوں کی بیماریاں

## بالوں کا گرنا

**روغن آملہ سادہ** بالوں کی جڑوں کو مضبوط کرتا اور ان کی سیاہی کو محفوظ رکھتا ہے۔

**طریقہ استعمال:** سر کے بالوں میں لگائیں۔

**روغن آملہ خاص** یہ تیل سر میں لگانے سے بالوں کی جڑوں کو مضبوط بناتا اور ان کو گرنے سے محفوظ رکھتا ہے، نیز بالوں کی سیاہی کو قائم رکھتا اور ان کو ملایم چمک دار بناتا ہے، اس سے سر کی خشکی دور ہو جاتی ہے، اور یہ بالوں کو بڑھانے میں مدد دیتا ہے۔

**طریقہ استعمال:** سر کے بالوں میں لگائیں۔

**زلآملہ** زلآملہ میں آملہ کے ساتھ ساتھ شکاکائی، سرسوں اور دوسری جڑی بوٹیاں بھی شامل ہیں۔ زلآملہ بالوں کو دھوتا ہی نہیں بلکہ بالوں کی پرورش بھی کرتا ہے۔ زلآملہ بالوں کی جڑوں میں چکناہٹ کی قدرتی صلاحیت کو قائم رکھتا ہے، جسے عام صابن اور کیمیکل شیمپو ختم کر دیتے ہیں۔ یہ سر کی خشکی کو دور کرتا ہے۔ بالوں کو گرنے سے روکتا ہے اور قبل از وقت بالوں کو سفید ہونے سے بچاتا ہے۔

**طریقہ استعمال:** دوا کے ساتھ ہے۔

**ہمدرد ہیئر آئل** سیاہ رنگ کے ملایم اور چمک دار بال خوبصورتی کو بڑھاتے ہیں۔ ہمدرد ہیئر آئل نہایت پاکیزہ خوشبودار تیل ہے جو بالوں کو گرنے سے بچاتا ہے اور ان کو سیاہ، ملایم اور چمک دار رکھتا ہے، ہر موسم میں اپنے بالوں کی حفاظت کے لیے اسے استعمال کیجیے۔

**طریقہ استعمال:** سر کے بالوں میں لگایا جاتا ہے۔

**بے نظیر ہیئر آئل** یہ بالوں کے لیے لاجواب تیل ہے۔ گرتے ہوئے بالوں کو روک دیتا ہے اور جس جگہ کے بال اڑ جاتے ہیں وہاں از سر نو نئے بال پیدا کرتا ہے، اس کے علاوہ بالوں کو بڑھاتا اور ان کو سیاہ چکنے چمک دار بناتا ہے اور ساتھ ہی دماغ کو طاقت بھی دیتا ہے۔

**طریقہ استعمال:** سر کے بالوں میں لگائیں۔

## بالوں کا نہ نکلنا

**روغن بیضۂ مرغ** جس جگہ بال نہ نکلتے ہوں، اس روغن کی عرصہ تک روزانہ مالش کرنے سے بال نکل آتے ہیں۔ اس کے علاوہ یہ تیل بالوں کو بڑھاتا اور ان کو وقت سے پہلے سفید ہونے کو روکتا ہے۔

**طریقہ استعمال**: جس جگہ بال نکالنا چاہیں وہاں اس کی روزانہ مالش کریں۔

## بالوں کا قبل ازوقت سفید ہو جانا

بالوں کے قبل ازوقت سفید ہونے کی صورت میں اطریفل اسطوخودوس کا اندرونی استعمال مناسب ہے۔ یہ "دردسر" کے زیر عنوان مذکور ہے۔

خارجی طور پر زلالہ، روغن آملہ خاص اور روغن بیضہ مرغ کے لگانے سے بالوں کی سیاہی محفوظ رہتی ہے اور اگر وہ قبل ازوقت سفید ہو جائیں تو ان کے لگاتار لگانے سے صحیح حالت پر لوٹ آتے ہیں۔

## بال خورہ

**روغن ذراریح** بال خورہ (جس میں سر اور داڑھی مونچھ کے بال گر کر چکنے چکتے پیدا ہو جاتے ہیں) میں مفید ہے۔

**طریقہ استعمال**: چکتوں پر پھریری سے لگائیں۔

## گنج

روغن بیضہ مرغ اور روغن ذراریح "گنج" کے لیے مفید ہیں۔ ان کا ذکر اوپر آچکا ہے۔

## سر کی جوئیں

جرمین بھی جوؤں کو مارتی ہے۔ "خارش" کے زیر عنوان تحریر ہے۔

# عام جسمانی کمزوری

**سنکارا** یہ ایک نہایت نفیس جنرل ٹانک ہے جو دیسی جڑی بوٹیوں کے جوہر اور ان سب وٹامنوں سے تیار کیا جاتا ہے، جو انسانی جسم کے لیے ضروری ہیں۔ اس کے استعمال سے بھوک بڑھتی ہے، ہاضمہ درست ہوتا ہے، بدن میں چستی اور توانائی زیادہ پیدا ہوتی ہے، وزن بڑھتا ہے، ہڈیاں دبیز ٹھوس اور مضبوط ہوتی ہیں، معدہ اور جگر کا فعل درست ہو کر اچھے خون کی پیدائش بڑھ جاتی ہے، دماغ تروتازہ رہتا ہے۔ کام میں خوب جی لگتا ہے اور سستی اور تھکاوٹ دور ہو جاتی ہے۔ خواتین کے لیے حمل کے زمانے میں اور بچوں کو دودھ پلانے کے دنوں میں اس کا استعمال بے حد مفید ہے۔ اس سے نہ صرف ان کی صحت اور طاقت قائم رہتی ہے بلکہ ماں کے جسم سے غذا حاصل کرنے والے بچہ کی صحت پر بھی اس کا شاندار اثر پڑتا ہے۔ بیماری کے بعد کی کمزوری دور کرنے اور طاقت حاصل کرنے کے لئے یہ لاجواب ٹانک ہے۔ تغذیہ کی کمی اور جملہ خرابیوں میں مفید ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**شربت فولاد** عام جسمانی کمزوری کو دور کرنے کے لیے عجیب الاثر ہے، جو بیماریاں خون سے فولاد کے اجزاء کو کم کر کے اس کا کیمیاوی تناسب بگاڑ دیتی ہیں، اور عام جسمانی کمزوری پیدا کر دیتی ہیں، ان کے بعد اس شربت کا استعمال حد درجہ مفید ثابت ہوتا ہے یہ خون کی رقت کو دور کرتا ہے اور اس کی سرخی میں اضافہ کر کے چہرے کو سرخ بنا دیتا ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**شربت اکسیر خاص** خون کی سرخی اور اس کے سرخ دانوں کی مقدار کو بڑھا کر قلت الدم (خون کی کمی) اور رقت الدم (خون کا پتلا پن) کو دور کرتا ہے، جسم کی پرورش کر کے اس کی عام جسمانی کمزوری کو دور کرتا اور قوت مدافعت (نیچرل پاور) کو بڑھاتا ہے، دماغ و اعصاب کا تغذیہ بڑھا کر انہیں طاقت دیتا ہے۔ غرضیکہ اس طرح عام جسمانی کمزوری کو دور کرنے میں عجیب اثر رکھتا ہے۔ ہر موسم اور ہر عمر میں مرد و عورت استعمال کر سکتے ہیں۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

**عرق ماءاللحم عنبری بہ نسخہ کلاں** دل، دماغ، جگر اور دوسرے اعضاء کو طاقت دیتا ہے، فرحت بخشتا ہے، قوت باہ کو بڑھاتا ہے، نہایت زود اثر اور لطیف و نفیس چیز ہے۔

مقدار خوراک: ۸۰ ملی لٹر

طریقہ استعمال: روزانہ صبح کو یہ عرق، شربت انار شیریں ۲۵ ملی لٹر میں ملا کر پئیں، اگر دواء المسک معتدل جواہر ۵ گرام کھا کر اوپر سے یہ عرق پئیں تو زیادہ بہتر ہے۔

**کشتہ طلاء کلاں** عام جسمانی کمزوری کو دور کرتا ہے، دل، دماغ اور جگر و اعصاب کو طاقت دیتا اور خون کی پیدائش کو بڑھاتا ہے۔

اعلادرجہ کا مقوی باہ ہے۔

مقدار خوراک: ۳۰ ملی گرام یا ایک قرص

طریقہ استعمال: دواء المسک معتدل جواہر والی ۵ گرام یا لبوب کبیر ۵ گرام میں رکھ کر کھائیں اوپر سے ۲۵۰ ملی لٹر دودھ پئیں۔

## گامون

اس کا ایک خاص فائدہ یہ ہے کہ یہ جگر کو تحریک دے کر خون کی پیدائش کو بڑھاتا ہے۔ اور اس طرح خون کی کمی کو دور کر کے عام جسمانی کمزوری کو دور کرتا ہے۔ اس میں ایسے اجزا شامل ہیں جو نقص تغذیہ سے پیدا ہونے والی تمام بیماریوں کا بہترین علاج ہیں۔ پھیپھڑوں اور ہڈیوں کو طاقت دیتا ہے اور بیماری سے اٹھے ہوئے مریضوں کے ضعف و نقاہت کو دور کرتا ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

## ماء اللحم دو آتشہ

دل کی وقت انقباضی کو بڑھاتا ہے، دماغ و اعصاب میں تسکین پیدا کر کے ان کی قوت میں اضافہ کرتا ہے، جگر اور معدے پر بھی محرک اثر ڈالتا ہے اسی لیے اس کے استعمال سے بھوک بڑھ جاتی اور کھائی ہوئی غذا اچھی طرح ہضم ہونے لگتی ہے اور خون کی پیدائش بڑھ جاتی ہے اور بڑھاپے میں بھی جوانی کی امنگیں پیدا ہونے لگتی ہیں۔ عام جسمانی و عصبی کمزوری دور ہو کر ضعف باہ دور ہو جاتا ہے۔ سردیوں میں ہر عمر کے مرد و عورت استعمال کر سکتے ہیں۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

## منڈوزا

جب بدن میں کیلیم کی کمی ہو جاتی ہے تو عام جسمانی کمزوری پیدا ہو جاتی ہے، دانت خراب ہو جاتے ہیں، بچوں میں ہڈیاں نرم پڑ جاتی ہیں، ہر وقت نزلہ رہنے لگتا ہے، ان حالات میں اس کے استعمال سے بہت فائدہ پہنچتا ہے۔ حاملہ اور دودھ پلانے والی عورتوں کو اس کی شدید ضرورت ہے۔ یہ دوا قرصوں کی شکل میں ہے اور یہ بہت جلد خون میں جذب ہو جاتے ہیں۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

## ماء الصحت

گرمی جیسے سخت موسم میں جگر، گردوں اور جسم کی مختلف (غدد) گلٹیوں کو بہت تیزی اور قوت سے مسلسل اپنا کام جاری رکھ کر انسانی زندگی کو بچانے کا فرض انجام دینا پڑتا ہے، زندگی تو بیشک بچ جاتی ہے لیکن مسلسل کام جاری رکھنے کی وجہ سے ان اعضاء کی قوت حیات میں کمی آ جاتی ہے۔ ماء الصحت کے استعمال سے یہ قوت حیات صحیح حالت میں واپس آتی اور محفوظ رہتی ہے۔ اس سیال کے حلق سے اترتے ہی تمام اعضاء کو نئی توانائی حاصل ہوتی ہے اور وہ بدستور اپنے افعال کو جاری رکھتے ہیں۔ اگر چکر آتے ہوں، دل دھڑکتا ہو، طبیعت نڈھال رہتی ہو تو یہ سب شکایتیں دور ہو جاتی ہیں اور طبیعت ہشاش بشاش رہنے لگتی ہے۔ مرد، عورت، جوان، بوڑھے، بچے سب کے لیے یکساں مفید ہے۔

طریقہ استعمال: دوا کے ساتھ ہے۔

مفرح مشکیں بھی جسمانی کمزوری کے لیے مفید ہے۔ یہ "ضعف دماغ" میں تحریر ہیں۔ جواہر مہرہ، خمیرہ ابریشم حکیم ارشد والا، خمیرہ مروارید خاص، دواء المسک معتدل سادہ، دواء المسک معتدل جواہر والی، مفرح شیخ الرئیس، یہ سب دوائیں بھی عام جسمانی کمزوری کو دور کرنے کے لیے استعمال کی جاتی ہیں۔ "ضعف قلب" کے زیر عنوان درج ہیں۔

# درویشی دواخانہ (رجسٹرڈ) کی دوائیں

**گیس کٹ** (درویشی چورن) : ریاحی گیس کی تمام تکالیف، پیٹ پھولنا، پیٹ کا درد، پیٹ میں جلن، دست آنا، پیچش، مروڑ اور گیس خارج نہ ہونے کے لئے اکسیر دوا۔

**درویشی امرت رس** : برسوں کی تحقیق کے بعد درویشی دواخانہ نے دل دماغ اور عام جسمانی کمزوری کے لئے بہترین دوا "درویشی امرت رس" پیش کی ہے یہ اسگندھ دار چینی، آملہ، برہمی، الائچی، مصری، شہد وغیرہ، دس جڑی بوٹیوں سے تیار کیا جاتا ہے۔ یہ امرت دل دماغ، جگر، نسوں، پٹھوں میں نیا خون پہنچا کر ان کو طاقت بخشتا ہے۔ یادداشت کو تیز کرتا، مردانہ طاقت کو بڑھاتا ہے، نئی امنگ اور نیا جوش پیدا کرتا ہے۔ چالیس دن استعمال سے حیرت انگیز فائدے حاصل ہوتے ہیں۔ ۵ گرام ایک چمچہ صبح و شام دودھ یا پانی سے کھلائیں۔

**درویشی ہیئر آئل** : دیسی جڑی بوٹیوں اور پھولوں سے تیار کردہ "درویشی ہیئر آئل" بالوں کو مضبوط کرتا، سفید ہونے سے روکتا اور ان کو کالا اور ملائم رکھتا ہے۔ نزلہ، زکام، سر درد، دماغی کمزوری کے لئے لاجواب ہے۔

**درویشی منجن**: روغن لونگ والا ۲۳ جڑی بوٹیوں سے تیار کردہ بھارت کا واحد منجن ہے، جو دانتوں کے درد، مسوڑھوں کے ورم، پائی، منہ سے بدبو آنا ہر طرح کی دانتوں کی تکلیف کو دور کرتا ہے۔ دانتوں کو مضبوط اور چمکدار بناتا ہے۔

**درویشی مرہم** : یہ مرہم کھجلی پھوڑے پھنسی، مہاسے، جلنے، کٹنے، جانوروں کے کاٹنے، بواسیر وغیرہ کے لئے اکسیر صفت ہے۔ یہ زخموں کو بھرتا ہے درد کو تسکین دیتا ہے جراثیم کا خاتمہ کرتا ہے۔ وقت پر کام آنے والی ہر گھر میں رکھنے والی چیز۔ درویشی مرہم آزما کر دیکھئے۔

**مدنی فارمولے** : درد کی مشہور دواؤں سے تیار کردہ فوری آرام پہنچانے والا مدنی فارمولہ سر درد، چکر آنا، کیڑے کاٹنا، نمونیہ، سردی، گٹھیا، موچ، چوٹ، چوٹ ورم کے لئے لاجواب دوا۔ دانت کے درد، کیڑا لگنے میں فوری فائدہ کرتا ہے۔ آنکھ اور کھلے زخم پر یہ دوا نہ لگائیں۔

**درویشی تیل** : صرف بیرونی استعمال کے لئے۔ ویدوں اور حکیموں کے تجربات کا نچوڑ، بھارت کا مشہور تیل ۲۵ جڑی بوٹیوں، سورنجان تلخ، ہلدی، دار ہلدی، کائپھل دیودار، لوبان، کچلہ، ہینگ، نرکچور، چھڑیلہ، باونہ، سونٹھ، مال کنگنی، رائی، تخم ترطم ہبابخرو، لونگ، دار چینی، اک، سنبھالو کا عرق، لہسن، کافور، حنا وغیرہ سے تیار کیا جاتا ہے۔

پرانے سے پرانے درد، ورم، موچ، چوٹ، گٹھیا، کمر کا درد، پیٹھ اور کولھوں کا درد، جلنے، کٹنے، زخم پھوڑے، کان کا درد، کمزور اور سوکھے مریضوں کی مالش، کھجلی، خارش، ہاتھ پیروں کا پھٹنا، ہاتھ پیروں کی اینٹھن، کیڑے مکوڑے اور بچھو کے کاٹنے پر، سردی نمونیہ، پیٹ کے ورم جانوروں کے خراب زخم، کھر پکنا، کیڑے پڑ جانے، کمزوری باہ، فالج، لقوہ، گردن کا اکڑ جانا، ریڑھ کے درد میں اس کا استعمال مفید ہے۔

# نسخوں میں لکھنے والے اشارے

| تشریح | اشارات |
|---|---|
| برابر۔برابر | a a |
| کھانے سے پہلے | a.c |
| شامل کرو | Ad. |
| مرضی کے مطابق ملاؤ | ad-lib |
| سادہ پانی | Aqua |
| کشید کیا ہوا پانی | Aqua dist |
| ایک گھنٹہ بعد | alt.hor |
| ایک دن چھوڑ کر | alt |
| دن میں دو بار | B.I.D. |
| برٹش فارماکوپیا | B.P. |
| سینٹی گریڈ | $C^o$ |
| ساتھ میں | cum-or-c |
| مکسچر | MIXT |
| ہلکا کر کے | Dil |
| تیز | FORT |
| فارن ہائیٹ | $F^o$ |
| مکسچر بناؤ | F.M |
| گولی بناؤ | F.PILL |
| آدھا حصہ | S.S |
| گرین | GR |
| گرام | G |
| سوتے وقت | H.S. |
| روزانہ | in-D |
| انجکشن کی دوا | INJ |
| عضلاتی انجکشن | I.M. |
| وریدی انجکشن | I.V. |
| زیر جلد | S.U.B.CUT |
| انٹرنیشنل یونٹ | I.U. |
| ہر تیسرے دن | OMN-BID |
| ہر ۲ گھنٹہ بعد | OMN.B.I.H. |
| ہر رات کو | O.M.N.NOCT |
| عمر کے مطابق | Pro-rat.eat |
| غذا کے بعد | P.C. |
| بقدر ضرورت | Q.S. |
| لیجیے | $R_x$ |
| ہدایات | SIG |
| بوقت ضرورت | S.O.S. |
| ٹنکچر | TR |

| تشریح | اشارات | تشریح | اشارات |
|---|---|---|---|
| فوراً | STAT | مرہم | UNG |
| ٹکیہ | TAB | ہدایت کے مطابق | e.m.p. |
| بڑا چمچہ بھر کر | Table.S.F | پوڈر | PULV |
| چائے کا چمچہ بھر کر | Tea.S.F. | دن میں تین بار | T.D.S. |
| ہر گھنٹہ | Q.H. | | |

## بچوں کی مقدار خوراک

بڑوں کی خوراک لکھی گئی ہے۔ بچوں کو دوا تجویز کرتے وقت ان کی عمر کا لحاظ رکھنا چاہیے۔ اس کے لئے آسان طریقہ یہ ہے کہ بچے کی عمر میں ۱۲ جمع کر کے اس کی عمر کے سال سے تقسیم کردیا جائے جو حاصل نکلے اتنا حصہ پوری خوراک کا بچے کو دیا جائے۔

مثلاً چار سال کے بچے کے لئے۔

(۴ + ۱۲ = ۱۶) — (۱۶ ÷ ۴ = ۴) یعنی پوری خوراک کا چوتھائی حصہ بچے کو دیا جائے۔
آسانی کے لئے نیچے ہم عمر کے مطابق خوراک دینے کا طریقہ لکھ رہے ہیں اس سے بھی مدد لی جاسکتی ہے۔

ایک سال کے عمر کے بچے کے لئے پوری خوراک کا بارھواں حصہ ($\frac{1}{12}$)
دو سال " " " ساتواں حصہ ($\frac{1}{7}$)
تین سال " " " پانچواں حصہ ($\frac{1}{5}$)
۴ سال " " " چوتھائی حصہ ($\frac{1}{4}$)
۷ سال " " " تہائی حصہ ($\frac{1}{3}$)
۱۴ سال " " " نصف حصہ ($\frac{1}{2}$)
۱۵ سال " " " دو تہائی حصہ ($\frac{1}{3}$)

703

# ادویہ کا ری ایکشن، علاج و تدابیر

# DRUG - REACTION

ایلو پیتھک ادویہ میں جہاں یہ خصوصیت ہے کہ وہ فوری اثر کرنے والی خطرناک اور مہلک بیماریوں سے مریض کو نجات دلانے والی ہیں، وہاں ان میں یہ نقص بھی ہے بعض اوقات ان کا ردعمل اتنا شدید ہوتا ہے کہ مریض کی جان کے لالے پڑ جاتے ہیں، عام طور سے مشہور یہ ہے کہ پینسی لین اور نے نس کے انجکشن کا ری ایکشن ہوتا ہے۔ حالانکہ اسٹر پٹو مائی سین، وٹامن بی ا، کلوروکوئن، لور ایکسٹر یکٹ، ہر قسم کی ویکسین اور گلوکوز سیلائن کی بوتل چڑھاتے وقت بھی ری ایکشن ہو سکتا ہے۔ ایک مصروف معالج کے لئے یہ بہت مشکل ہے کہ ہر انجکشن کو پہلے ٹسٹ کرے اور پھر لگائے لہٰذا ری ایکشن کے ازالہ کی تدابیر سے ہر معالج کو آگاہ ہونا چاہیئے، بوتل چڑھاتے وقت مریض کو جاڑا آجانا۔ کپکپی ہونا عام بات ہے اس کے لئے سب سے بہتر میرے تجربے میں بوتل کے ساتھ ہی یا فوراً بعد ڈیکسا میتھا سون ایول آئی ڈی زون یا ڈیکاڈرون کا انجکشن لگا دیا جائے اس سے مریض بوتل کے ری ایکشن سے محفوظ رہتا ہے، اسٹر پٹومائی سین۔ اور کلوروکوئن کے شدید ری ایکشن کے کیس بھی تجربے میں آئے۔ ایک مریض کو اسٹر پٹومائی سین کا انجکشن لگاتے ہیں جسم میں کھجلی۔ ہاتھ پیروں میں آگ نکلنا۔ سانس کی تنگی، پسینے کی کثرت چکر، قے، متلی وغیرہ کی شکایت پیدا ہو گئی فوراً مریض کو اے ول، ڈیکاڈرون، ایڈری نالین دیا گیا ساتھ ہی گلوکوز کی بوتل چڑھائی گئی اس کے بعد ہی اسٹر پٹومائی سین کا ردعمل ختم ہوا۔

کلوروکوئن کا بچوں پر بہت خراب ردعمل ہوتا ہے ۵ سال سے کم عمر بچوں کو کلوروکوئن کا انجکشن نہ لگائیں۔ اس کے لئے بھی ڈیکاڈرون بٹنی سال بہترین چیز ہے۔ لہٰذا ہر معالج کو چاہئے کہ اپنے مطب میں ری ایکشن پر قابو پانے والی ادویات ضرور موجود رکھے ورنہ بعض وقت بڑے خطرناک نتائج بھگتنے پڑتے ہیں۔

# حمل کے ایام میں دواؤں کے اثرات

قدرت نے عورت کے اندر ایسے اعضاء کی تخلیق کی ہے جس سے حمل فطری طریقے سے انجام پذیر ہونا چاہیئے اس کے باوجود بعض ایسی تبدیلیاں بھی اس حالت میں پیدا ہوتی ہیں جس سے کچھ غیر معمولی کیفیات مثلاً قے، متلی، نقاہت وغیرہ جیسی تکالیف پیدا ہو جاتی ہیں۔ ان علامتوں کے لئے اور دوسری عام بیماریوں کے لئے حاملہ کو اگر دوا دینا ضروری ہو تو ڈاکٹر کی نگرانی میں اور خوب سوچ سمجھ کر دوا استعمال کرانا چاہیئے کیونکہ جو دوا حمل کی حالت میں استعمال کرائی جاتی ہے ماں کے خون کا جز بن کر بچے کے جسم میں سرایت کرتی ہے۔

رحم میں پرورش پانے والے بچے کے نظام مکمل ہوتے نہیں ہیں اس لئے ان دواؤں کے مضر اثرات کا ازالہ نہیں کر سکتا۔

تجربات و تحقیقات سے یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ چکی ہے کہ بعض دوائیں پیٹ میں پرورش پانے والے بچے اور حاملہ عورتوں پر تباہ کن اثرات ڈالتی ہیں۔ ۱۹۶۱ء میں امریکہ میں دوا "تھالیڈومائیڈ" جو کہ مسکن اعصاب اور بے خوابی کے لئے استعمال کی جاتی تھی اس دوا کو جب حاملہ عورتوں نے استعمال کیا تو اس سے بچوں کی خلقت پر اثر پڑا اور ایسے بچے پیدا ہوئے جو جسمانی اور دماغی لحاظ سے ناقص تھے ان کے ہاتھ پیر بھی چھوٹے رہ گئے اس وجہ سے اس دوا کو وہاں خلاف قانون قرار دینا پڑا۔

حمل کے ابتدائی ۳ ماہ میں بچے کے دل، پٹھے، رگیں نشو و نما پانے لگتی ہیں ان ایام میں اگر ایسی دوائیں حاملہ کو استعمال کرائی جاتیں جو بچے کی نشو و نما میں خلل ڈالنے والی ہوں تو ان کا جنین کی ساخت پر بہت برا اثر پڑتا ہے خاص طور پر دافع کینسر دوائیں حمل کے ابتدائی ۳ ماہ میں بہت مضر ثابت ہوتی ہیں، اس بات کا ثبوت مل چکا ہے کہ اس حالت میں دافع کینسر دوائیں دینے سے پیروں کا ٹیڑھا ہونا، دماغ میں فتور اور گردوں کا غائب ہونا پایا گیا۔ کارٹی سون کے مرکبات حمل کے ابتدائی ۳ ماہ میں استعمال کرنے سے بچے کے تالو، ہونٹ کٹے ہونے کے واقعات پیش آئے ہیں۔ حمل کے ایام میں سگریٹ، تمباکو اور

شراب نوشی کے خراب اثرات کے ثبوت ملے ہیں سگریٹ پینے والی حاملہ عورتوں کے ہونے والے بچے دل کے امراض میں مبتلا اور شراب نوشی کرنے والی حاملہ کے بچوں کو سست، کاہل اور دل کے امراض میں مبتلا پایا گیا ہے۔

حمل کے دوسرے تین ماہ اور آخری تین ماہ میں جو دوائیں استعمال کرائی جاتی ہیں وہ بھی جنین (بچے) پر اثر انداز ہوتی ہیں اور اگر ان کو احتیاط سے استعمال نہ کرا جائے تو بچے کی جسمانی ساخت تک متاثر ہوتی ہے جس سے زندگی وبال جان بن جاتی ہے۔ ان ایام میں ٹٹرا سائیکلین کا اندھا دھند استعمال ہڈیوں میں زہریلے اثرات اور دانتوں کو پیلے رنگ میں تبدیل کرتا ہے۔ اسٹر پٹومائی سین کا زیادہ استعمال ہونے والے بچے کو بہرہ کر سکتا ہے، منوم دواؤں Hypnotics کا زیادہ استعمال بچے کے نظام تنفس اور اعصاب کو نقصان پہنچاتا ہے، مرخی عضلات ادویہ بچے کی ساخت کو متاثر کرتی ہیں، اسپرین یا اس کے مرکبات سے بچے کو ہیمو فیلیا (خون کا پتلا پن) اور یرقان جیسی تکالیف ہو سکتی ہیں، دافع بلڈ پریشر ادویہ بھی حاملہ کے لئے بہت نقصان پہنچا سکتی ہیں۔ جنسی ہارمون کے بے جا استعمال سے بھی بچوں کے اندر کینسر اور ان کی جنس پر خراب اثر پڑ سکتا ہے۔ مانع حمل خوردنی گولیاں (Contraceptive) کے استعمال سے جدید تحقیقات کے مطابق بچوں کی جسمانی ساخت متاثر ہوتی ہے۔

حمل کے ایام کے علاوہ دودھ پلانے کے ایام میں استعمال کی جانے والی ادویہ بھی بچے پر اثر انداز ہوتی ہیں، منوم دوائیں (Hypnotics) دودھ کے ذریعہ بچے کے جسم میں پہنچ کر اعصاب و تنفس کو متاثر کرتی ہیں، لہٰذا مرضعہ کو بھی دوا دیتے وقت غور و فکر کرنے کی ضرورت ہے۔

کمپنیوں کی پبلسٹی سے متاثر ہو کر ایک عام فیشن بن گیا ہے کہ ایام حمل اور ایام رضاعت میں کیلشیم اور فولاد کے ٹانک استعمال کرائے جاتے ہیں اس میں کوئی شک نہیں کہ ایام حمل و رضاعت میں طاقت بخش اجزاء کی ضرورت بڑھ جاتی ہے اس کمی کو مقوی اور وٹامن سے بھرپور غذاؤں سے پورا کیا جا سکتا ہے اور اگر شدید ضرورت ہو تو ڈاکٹر کے مشورے اور نگرانی کے بغیر ٹانک کا استعمال مناسب نہیں۔ کیونکہ جنین اور نومولود کے نرم و نازک جسم کے لئے بے ضرر دوا بھی مضر ہو سکتی ہے۔ ذیل میں ہم ان ادویات کے بارے میں معلومات فراہم کر رہے ہیں جو حمل کے دوران ماں اور بچے کے لئے مضر ثابت ہوتی ہیں۔

| احتیاطی تدابیر | حاملہ پر اثرات | نام دوا |
| --- | --- | --- |
| • لہٰذا بہت احتیاط کے ساتھ ان کا استعمال کیا جائے۔ | • تجربات سے ان ادویہ کا استعمال دورانِ حمل محفوظ نہیں۔ | • امپی سیلین کے مرکبات مثلاً روسی لین، بروسل وغیرہ |
| • بہت احتیاط اور ڈاکٹر ہدایت کے تحت ہی استعمال کریں۔ | • دوران حمل ان کا استعمال مضرت سے خالی نہیں۔ | • ایما کسی سیلین کے مرکبات مثلاً سائی تو موکس اموکسائی لین وغیرہ |
| • شدید ضرورت کے تحت ڈاکٹر کی نگرانی میں پوری طرح احتیاط سے استعمال کرائیں۔ | • جنین پر زہریلے اثرات مرتب ہوتے ہیں حرکت قلب متاثر ہوتی ہے جلد اور غشا مخاطی پر نیلے دھبے پڑ جاتے ہیں۔ | • کلورم فینی کال کے مرکبات مثلاً رک لور، پراکسن انبر ومائی سین کے مائی شین وغیرہ |
| • احتیاط سے ڈاکٹر کی نگرانی میں ہی استعمال کرانا چاہیئے۔ | • حمل کے نصف ایام یعنی ساڑھے چار ماہ بعد ان کے استعمال سے بچے کے دانت پیلے یا بھورے رنگ کے ہو جاتے ہیں۔ | • ڈاکسی سائیکلین کے مرکبات مثلاً وی دو سائیکلین، ٹرائی ڈوکس ڈیوراسائیکلین ٹڑاڈاکس وغیرہ |
| • ان کے استعمال میں بھی احتیاط رکھنی چاہیئے۔ | • یہ مرکبات بھی حاملہ کے لئے پورے طور پر محفوظ نہیں پائے گئے۔ | • ارائی تھرومائی سین کے مرکبات مثلاً ارائی سٹر۔ آل تھروسن، رتھ مائی سین، تھرومائی سین وغیرہ۔ |

| نام دوا | حاملہ پر اثرات | احتیاطی تدابیر |
| --- | --- | --- |
| • جنٹا مائی سین کے مرکبات، مثلاً جیر امائی سین۔ جنٹی سین وغیرہ | • یہ بھی دوران حمل مضرت سے خالی نہیں۔ | • احتیاط سے استعمال کرائیں |
| نیو مائی سین کے مرکبات، مثلاً، سلواکول۔ ڈاپیک وغیرہ | دوران حمل اس کا استعمال مضرت سے خالی نہیں۔ | احتیاط سے استعمال کریں |
| پینی سیلین کے مرکبات، مثلاً پینامڈ۔ کرسٹاپین۔ فوسین وغیرہ | اس گروپ کی دواؤں کے دوران حمل بے ضرر ہونے کی تحقیق نہیں ہوئی۔ . | احتیاط سے استعمال کریں۔ |
| ریفام پی سین کے مرکبات، مثلاً رمپن۔ نبرن۔ لپوسن وغیرہ۔ | جنین کی ساخت میں خرابی ہونے کا امکان ہے۔ | بہت احتیاط اور شدید ضرورت کے تحت ہی استعمال کریں اور دوا کے اثرات پر دھیان رکھیں۔ |
| اسٹرپٹو مائی سین کے مرکبات مثلاً اسٹرپٹو نیکس کومائی سین۔ ایمبسٹرین وغیرہ | بچے میں بہرہ پن پیدا ہو سکتا ہے۔ | ڈاکٹر کی نگرانی میں کافی احتیاط سے استعمال کرائیں۔ |
| ٹیٹرا سائیکلین کے مرکبات، مثلاً ٹیرامائی سین ہوسٹا سائی کلین۔ لیڈر مائی سین۔ رسٹکلین۔ ال سائیکلین فیر مائی سین وغیرہ۔ | دوران حمل ان ادویہ کے استعمال سے بچے کے نکلنے والے دانت مستقل طور سے پیلے، بھدے اور بدرنگ ہو جاتے ہیں اور نموپذیر ہڈیوں | اس لئے ان مرکبات کا استعمال انتہائی ہوشیاری سے اور ڈاکٹر کی نگرانی میں ہی کرانا چاہیئے۔ آنکھ بند کر کے اندھا دھند استعمال مناسب نہیں۔ |

| نام دوا | حاملہ پر اثرات | احتیاطی تدابیر |
|---|---|---|
| | میں زہریلے اثرات سرایت کر جاتے ہیں خاص طور سے جب کہ حمل کے آخری نصف ایام میں استعمال کرایا جائے۔ | |
| دافع درد و ورم (NSAID) مثلاً اسپرین فینائل بوٹازون امیڈوپائی رین انڈومیتھاسین اسکی فن بیوٹازون سیلی سیلامائیڈ ابوپروفن الوپری نال وغیرہ۔<br>•Aspirin<br>•Ibuprofen, Naproxen, Fenoprofen,<br>•Oxyphenbutazone<br>•Metamizol:<br>•Propyphenazone<br>•Indomethacin<br>•Auranofin<br>•Phenacetin<br>•Nefopam<br>•Carbamazepine<br>•Ketorolac<br>•Mephenamic<br>•Piroxicam<br>•Piroxicam-<br>•Tenoxicam<br>•Meloxicam<br>•Diclofenac Sodium<br>•Diclofenac Potassium<br>•Nimesulide<br>•Nimesulide<br>•Sulphasalazine | اسپرین کا استعمال حمل کی حالت میں خطرے سے خالی نہیں زیادہ مقدار میں دینے سے جریان خون کا اندیشہ رہتا ہے ۔ اور نوزائیدہ یرقان کا خطرہ ہوتا ہے۔امیڈوپائیرین کے استعمال سے جنین میں خون کے سفید ذرات کی شدید کمی ہو جاتی ہے،فینائل بیوٹازون سے رحم مادر میں زہریلے اثرات مرتب ہوتے ہیں دودھ کے اندر جمع ہو جاتے ہیں، سیلی سلامیڈ۔ انڈومیتھاسین کے مرکبات کا استعمال حالت حمل میں خطرناک ہے۔ | اسپرین کی معمولی مقدار احتیاط سے دی جاسکتی ہے، لیکن زیادہ مقدار اور عرصہ تک اس کا استعمال مناسب نہیں۔امیڈوپائیرین ،فینائل بوٹازون، آکسی فن بیوٹازون سیلی سیلامینیڈ، وغیرہ شدید ضرورت کے وقت ڈاکٹر کی نگرانی میں احتیاط سے استعمال کرائی جاسکتیہے، مگر ابوپرفین اور انڈومیتھاسون کے مرکبات حاملہ کو ہرگز استعمال نہ کرائیں کیونکہ ان کے زہریلے اثرات چھاتیوں میں جمع ہو جاتے ہیں |

| نام دوا | حاملہ پر اثرات | احتیاطی تدابیر |
|---|---|---|
| مسکن Tranquilizer دماغ خوش کن اور بے چینی رفع کرنے والی ادویات، مثلاً کلورڈایازی پاکسائیڈ ڈایازی پام لبریم میپروبامیٹ۔ ملٹان وغیرہ۔ | کلورڈی پاکسائیڈ سے جنین کی نشوونما میں خلل واقع ہوتا ہے اور ڈایازی پام سے جنین کے اعضاء میں خلقی نقصان پیدا ہو سکتا ہے، میپروبامیٹ ماں کے دودھ میں شامل ہو جاتی ہے۔ | لہٰذا لبریم، کلورڈی پاکسائیڈ حالت حمل میں استعمال کرنے سے پرہیز کریں۔ کامپوزوغیرہ بالکل نہ دیں۔ میپروبامیٹ بھی حاملہ اور دودھ پلانے والی عورتوں کو استعمال نہیں کرانا چاہیئے۔ |
| ہائی بلڈ پریشر کم کرنے والی دوائیں مثلاً کلونی ڈین نپری سال اسے لین الڈومٹ سرپاسل ایسی ڈریکس نفرل وغیرہ<br>**ANTIHYPERTENSIVES**<br>***Sympathetic Inhibitors:***<br>•Clonidine<br>•Methyldopa<br>•Reserpine<br>•Prazosin<br>•Hydralazine<br>•Sodium Nitroprusside<br>•Indapamide<br>•Terazosin<br>•Lacidipine<br>***ACE Inhibitors:***<br>•Captopril<br>•Enalapril Maleate<br>•Lisinopril<br>•Perindopril<br>•Ramipril<br>•Benazepril<br>•Losartan Potassium | کلونی ڈین کے استعمال سے جنین میں زہریلے اثرات پیدا ہو جاتے ہیں نپری سال کے استعمال سے جانوروں میں بد وضعی کی علامت پیدا ہو جاتی ہیں، ایزے لین سرپاسیل حالت حمل میں ضرر سے خالی نہیں۔ ایلڈومیٹ کے استعمال سے جنین کو نقصان پہنچنے کا خطرہ رہتا ہے۔<br>ایسی ڈریکس اور نورل سے پوٹاشیم کی کمی ہو جاتی ہے۔ | کلونی ڈین ضرورت پڑنے پر ڈاکٹر کی نگرانی میں استعمال کرانی چاہیئے، ایلڈومٹ ازے لین وغیرہ انتہائی شدید ضرورت پر ہی استعمال کرائیں نفرل ایسی ڈریکس دینے سے حتی الامکان پرہیز کریں۔ اگر شدید ضرورت ہو تو کم مقدار میں اور ڈاکٹر کی نگرانی میں استعمال کریں۔ |

| احتیاطی تدابیر | حاملہ پر اثرات | نام دوا |
|---|---|---|
| لہٰذا اس قسم کی دواؤں کو جہاں تک ممکن ہو حالت حمل میں ہر گز نہ دیں اور اگر شدید ضرورت پڑ ہی جائے تو کم سے کم مقدار میں استعمال کرائیں تا کہ نقصان پہنچنے کا کم سے کم امکان رہے۔ | چوہوں پر لارجیکٹیل کے تجربات سے پتہ چلا ہے کہ یہ جنین پر زہریلے اثرات مرتب کرنے کے ساتھ ساتھ مہلک صلاحیت رکھتی ہے۔ نوزائیدہ میں امکانی طور پر یرقان کا اندیشہ ہوتا ہے۔ لارجیکٹیل لمبے عرصے تک زیادہ مقدار میں استعمال کرنے سے بچے کی بینائی جانے کا خطرہ رہتا ہے یہی حال تمام مسکن اعصاب دواؤں کا ہے۔ | مسکن اعصاب۔ قے۔ متلی۔ اُبکائی۔ چکر دور کرنیوالی ادویات مثلاً لارجیکٹیل۔ سیری نیس۔ اسٹی مے ٹل سی کوئل اسکازائم وغیرہ<br>Anti emetics<br>• Prochlorperazine<br>• Metoclopramide<br>• Promethazine<br>• Trifluoperazine<br>• Triflupromazine<br>• Meclizine<br>• Doxylamin with VitB6<br>• Betahistine |
| حالت حمل اور ولادت کے وقت یہ دوائیں استعمال نہ کریں دودھ پلانے والی عورتوں کو استعمال نہیں کرانا چاہیئے کیونکہ یہ دودھ میں شامل ہو جاتی ہیں۔ | ادویات حالت حمل میں خطرے سے خالی نہیں ولادت کے وقت اس کے استعمال سے جنین کے تنفس کے کمزور ہونے کا خطرہ ہوتا ہے۔ یہ دوائیں ماں کے دودھ میں شامل ہو جاتی ہیں۔ | مسکن اور منوم ادویات، مثلاً گارڈی نال، نمبو نال لومی نال، شار نال Sedatives Hypnotics |

| احتیاطی تدابیر | حاملہ پر اثرات | نام دوا |
|---|---|---|
| اسی لئے حالت حمل میں کلورو کوئن خطرے سے خالی نہیں حتی الامکان اس سے پرہیز کرنا چاہئیے۔ | حمل کی حالت میں اس سے بچے کو بہرہ پن کا خطرہ اور دیگر خلقی بدوضعی کا اندیشہ ہے، حمل کے ابتدائی ایام میں اسقاط کا خطرہ ہے۔ | کلورو کوئن ریسوچین، نواکوئن میلوبرن وغیر<br>**ANTIMALARIALS**<br>• Sulfonamide.<br>• Sulfadoxine 500 mg +Pyrimethamine<br>• Chloroquine<br>• Mefloquine<br>• Quinine Sulphate |
| لہٰذا اس کو حالت حمل میں کبھی استعمال نہیں کرنا چاہئیے۔ | حالت حمل میں اس کا استعمال نوزائیدہ کو یرقان یا خون کے اجزا متفرق ہونے کا اندیشہ ہوتا ہے۔ | پرائی ماکوئن<br>• Primaquine |
| اس کا استعمال حالت حمل میں خاص طور سے آخری تین ماہ سے قبل استعمال کرنا مناسب نہیں۔ | حالت حمل میں اس کے مخالف اثرات پیدا ہونے کا امکان ہوتا ہے۔ | آئی سونیکس آئی سوکن وغیرہ |
| انتہائی شدید ضرورت کے بغیر اس کو حالت حمل میں استعمال نہ کریں۔ | اس کے استعمال سے بچے میں خلقی بدوضعی پیدا ہونے کا خطرہ ہے | ای تھمبو ٹال، تھمبوٹال وغیرہ<br>Ethambutol<br>Combunex*<br>Combutol<br>Inabutol Forte*<br>Myambutol<br>Mycobutol<br>Myconex 600* |
| اس کا استعمال حالت حمل میں خاص کر ابتدائی ۳ ماہ میں ہرگز نہ کریں ایام رضاعت میں بھی یہ خطرہ سے خالی نہیں۔ ٹرائی کوموناس کی سرایت میں بھی اس کا استعمال نقصان دہ ہے۔ | حالت حمل میں اس کا استعمال جنین کی بدوضعی کے خطرے سے خالی نہیں اور اس دوا کے استعمال سے کینسر کے خفیف اثرات بھی ملے ہیں۔ | میٹری ناڈا یازول فلے جل، میٹرو جل ارسٹو جل وغیرہ<br>Metronidazole<br>Entamizole*<br>Entrozyme-M Susp.*<br>Flagyl<br>Flagyl-F*<br>Inseptin-MF*<br>Kaltin MF*<br>Metrogyl/Gel/F*<br>Microneg*<br>Monizole<br>Negadix-M*<br>Qugyl*<br>Unimezol |

| احتیاطی تدابیر | حاملہ پر اثرات | نام دوا |
|---|---|---|
| تمام قسم کی جنسی ہارمون کو حالت حمل میں کبھی استعمال نہیں کرانا چاہیئے خاص طور سے مردانہ جنسی ہارمون مثلاً۔ ٹسٹوسٹران ، ایکواویران تو کسی بھی حالت میں حاملہ کو ہرگز ہرگز نہ دیں۔ | حمل کی حالت میں مانع حمل گولیاں جنین میں خلقی بدوضعی پیدا کرسکتی ہیں، کلی نسٹرول کے حاملہ کو استعمال سے جنین میں لڑکی ہے تو اس پر مردانہ خصوصیات پیدا ہو جاتی ہیں، ایکواوران، ٹسٹووران ڈیکا ڈیورا بولین وغیرہ بھی انہی خوصیات کی حامل ہیں ایکواویرن چھاتیوں میں تحلیل ہو جاتی ہے۔ اس کو دودھ پلانے والی عورتوں کو کبھی استعمال نہ کریں۔ | زنانہ مردانہ جنسی ہارمون کے مرکبات، مثلاً نارسٹرین۔ مانع حمل گولیاں۔ کلی نسٹرول اور اسائیکلین۔ سیکروڈائل پرولوتان۔ ٹسٹوسٹرون ڈیکا ڈیورابولین۔ پرائی مولٹ ایکوویران وغیرہ۔<br>•Oestrogen<br>•Estradiol<br>•Ethinylestradiol-.<br>•Norethisterone Enantate<br>•Tibolone<br>•Progestins<br>•Norethindrone Acetate<br>•Dydrogesterone<br>•Hydroxyprogesterone<br>•Lynestrenol<br>•Testosterone<br>•Mesterolone<br>•Danozol<br>•Allyloestrenol |
| اس دوا کو دوران حمل استعمال کرنے سے حتی الامکان پرہیز کریں۔ | اس کے استعمال سے جنین کے اندر خلقی بدوضعیاں پیدا ہو جاتی ہیں خاص طور سے اگر اس کو ابتدائی حمل کے ۳ ماہ میں استعمال کریا جائے۔ | ائی تھو نامائیڈ مثلاً ری جن سنڈ۔ ٹریس کاٹائل وغیرہ۔ |
| ڈاکٹری کی زیر نگرانی احتیاط کے ساتھ ہی حمل کے دوران استعمال کر سکتے ہیں۔ | دوران حمل یا دودھ پلانے کے زمانے میں اس دوا کا استعمال غیر محفوظ ہے۔ | نائٹروفورنٹائن مثلاً فوراڈن ٹین فوری نک پائی۔ بی ڈی کال وغیرہ۔ |

| پرازین ، انٹی پار ہیل ماسنڈ وغیرہ | اس کا استعمال ایام حمل میں مضرت سے خالی نہیں۔ | ضرورت پڑنے پر احتیاط سے استعمال کرائیں۔ |
|---|---|---|
| پائی ری میتھامن ذیراپرم (ملیریا سے حفاظت کے لئے) | دوران حمل اس کا استعمال جنین میں خلقی بدوضعی پیدا کرسکتا ہے۔ | انتہائی شدید ضرورت پر ہی اس دوا کو دوران حمل استعمال کرائیں اور وہ بھی ڈاکٹر کی زیر نگرانی۔ |
| فورازولیڈین کے مرکبات مثلاً ، فیوروکسون لوموفین وغیرہ | حالت حمل میں اور ایام رضاعت میں اس کا استعمال مضرت سے خالی نہیں۔ | ضرورت شدیدہ پر ڈاکٹر کی زیر نگرانی اس کو استعمال کریں |
| سلفا گروپ کی ادویہ مثلاً سلفا ڈیمی ذین میڈری لون وغیرہ | سلفا گروپ جنین کے خون میں تیزی سے پہنچ کر گردش کرنے لگتے ہیں اس لئے زہریلے اثرات پیدا ہونے کا خطرہ ہے | بہت احتیاط سے اور ضرورت شدید پر ہی استعمال کریں۔ |
| پرازین ، انٹی پار ہیل ماسنڈ وغیرہ | اس کا استعمال ایام حمل میں مضرت سے خالی نہیں۔ | ضرورت پڑنے پر احتیاط سے استعمال کرائیں۔ |
| پائی ری میتھامن ذیراپرم (ملیریا سے حفاظت کے لئے) | دوران حمل اس کا استعمال جنین میں خلقی بدوضعی پیدا کرسکتا ہے۔ | انتہائی شدید ضرورت پر ہی اس دوا کو دوران حمل استعمال کرائیں اور وہ بھی ڈاکٹر کی زیر نگرانی۔ |
| فورازولیڈین کے مرکبات مثلاً ، فیوروکسون لوموفین وغیرہ۔ | حالت حمل میں اور ایام رضاعت میں اس کا استعمال مضرت سے خالی نہیں۔ | ضرورت شدیدہ پر ڈاکٹر کی زیرنگرانی اس کو استعمال کریں۔ |

| | | |
|---|---|---|
| سلفا گروپ کی ادویہ مثلاً الکوسن۔ میڈری بون وغیرہ | سلفا گروپ جنین کے خون میں تیزی سے پہنچ کر گردش کرنے لگتے ہیں اس لئے زہریلے اثرات پیدا ہونے کا خطرہ ہے۔ | بہت احتیاط سے اور ضرورت شدید پر ہی استعمال کریں۔ |
| ٹرامو کسازول، میتھاپرم کے مرکبات مثلاً سپٹران، بیسی ٹرم سائی نس بیٹ وغیرہ۔ | حالت حمل میں یہ ادویہ بچے میں خلقی بدوضعی پیدا کر سکتی ہے۔ | احتیاط سے استعمال کرائیں۔ |
| کارٹی کو سٹرائیڈ مثلاً کارلن بائی ذرد کارٹی سون۔ | کارٹی سون کے دوران حمل استعمال سے ہونے والے بچے کے تالو میں دراڑیں | ان دواؤں کے ایام حمل میں استعمال سے حتی الامکان پرہیز کرنا چاہیئے۔ اگر ضرورت پڑ ہی جائے تو بہت احتیاط سے اور کم سے کم مقدار میں |
| پریڈنی سولون ٹرائم سی لون بیٹا میتھاسون۔ ڈیگا میتھاسون۔ وغیرہ | پڑجاتی ہیں ہونٹ پھٹ جاتے ہیں۔ اسی طرح پریڈنی سولون کے استعمال سے بچہ پیٹ میں مردہ ہو جانے اور جنین کے جسمانی اور ذہنی طور پر معذور ہو جانے کا خطرہ رہتا ہے۔ جو عورتیں دوران حمل پریڈنی سولون یا کینا کارٹ وغیرہ استعمال کرتی رہی ہوں ان کو تھائی رائیڈ ہارمون کی شدید | استعمال کرائیں تاکہ نقصان کا امکان کم سے کم رہے۔ |

| | | |
|---|---|---|
| | کمی ہو جاتی ہے۔<br>بنا میتھا سون، اور ڈیکسا میتھا سون بھی ان ایام میں مضرت سے خالی نہیں۔ | |
| مدرات بول (ڈائیوریٹک) ادویہ۔مثلاً ڈایاموکس الاسکس بائی تھالشان ال ڈکٹون کینا کومب ائی تھاکرین وغیرہ<br><br>**DIURETICS**<br>•Frusemide<br>•Spironolactone<br>•Triamterene<br>•Hydrochlorothiazide<br>•Clopamide<br>•Chlorthalidone<br>•Acetazolamide<br>•Xipamide | دوران حمل ڈایاموکس کے استعمال سے جنین میں خلقی بدوضعی کے علاوہ جنین کی موت کا بھی خطرہ رہتا ہے۔<br>یہی حال لاسکس اور الڈکٹون کا بھی ہے بائی تھالشون استعمال سے نوزائیدہ بچے میں یرقان اور خون کے ذرات میں شدید کمی کا خطرہ رہتا ہے یہی خطرہ کیناکامب میں بھی ہے یہ دونوں ماں کی چھاتیوں میں موجود دودھ میں شامل ہو جاتی ہے۔ | دوران حمل خاص طور سے ابتدائی ۳ ماہ میں ڈایاموکس جیسی پیشاب آور ادویہ بالکل نہ دیں۔<br>لاسکس سے بھی پرہیز کریں باقی دوائیں بھی شدید ضرورت پر ڈاکٹر کی نگرانی میں کم مقدار میں استعمال کرائیں، اگر دودھ پلانے والی ماں بائی تھالشان اور کیناکومب میں سے کوئی دوا استعمال کر رہی ہو تو بچے کو دودھ پلانا بند کردے، کیونکہ یہ دونوں دوائیں دودھ میں تحلیل ہونے کی صلاحیت رکھتی ہے۔ |

# کئی دوائیں ایک ساتھ استعمال کرنے کے نتائج

آج کل اکثر ڈاکٹر عموماً اپنے نسخوں میں کئی دوائیں ایک ساتھ تجویز کر دیتے ہیں۔ متعدد دوائیں ملا کر دینے سے مقصد یہ ہوتا ہے کہ مرض پر جلد قابو پالیا جائے دوا کے بداثرات کو دور کیا جائے اور دوا کو زیادہ مئوثر بنا کر مریض کی صحت بحال کی جائے، لیکن یہ افسوسناک حقیقت بھی ہے کہ اس طرح کئی دوائیں ایک ساتھ دینے سے جہاں اس کے مفید نتائج بر آمد ہوتے ہیں وہاں بعض اوقات اس کے برعکس اور مضر اثرات بھی مرتب ہوتے ہیں اور بجائے فائدے کے نقصان پہنچتا ہے۔ ایک معالج کے لئے یہ انتہائی ضروری ہے کہ وہ دواؤں کے باہمی ربط اور ان سے پیدا ہونے والے اثرات سے واقف ہو۔ بد قسمتی سے اس طرف کم توجہ دی گئی ہے حالیہ چند برسوں میں یورپی ممالک میں اس پر تحقیق ہوئی اور اب اس کے نتائج ہندوستان میں بھی شائع ہو رہے ہیں لیکن ابھی تک شاید اردو زبان میں دواؤں کے باہمی ربط کے بارے میں کوئی معلومات شائع نہیں ہو سکی۔ ہم نے انگریزی لٹریچر کی مدد سے یہ معلومات فراہم کر کے اردو داں حضرات تک پہنچانے کی کوشش کی ہے۔ دواؤں کے باہمی ربط اور اس کے اثرات کی اہمیت صرف ڈاکٹروں تک ہی محدود نہیں۔ بلکہ دوا ساز کمپنیاں جو دواؤں کی ریسرچ پر کافی روپیہ صرف کرتی ہیں ایسی دوائیں باہم ملا کر مارکیٹ میں پیش کرتی ہیں جن سے خاطر خواہ فائدہ حاصل نہیں ہوتا مثلاً ٹیرامائی سین اور وٹامن سی کے ملانے سے ٹیرامائی سین کا اخراج گردوں کے ذریعہ تیزی سے ہونے لگتا ہے اور اس کا مانع جراثیم اور دافع ورم اثر بہت جلد ختم ہو جاتا ہے اس طرح اس سے مطلوبہ فوائد پوری طرح حاصل نہیں ہوتے اسی طرح کی بہت سی مثالیں آگے پیش کی جارہی ہیں ہمیں امید ہے کہ یہ مضمون ڈاکٹروں کے لئے بہت مفید اور نتیجہ خیز ثابت ہوگا۔

# کئی دواؤں کو ایک ساتھ دینے کے اثرات

| مندرجہ ذیل ادویہ کے ساتھ | اگر یہ دوائیں دی گئیں | کیا نتیجہ بر آمد ہو گا؟ |
|---|---|---|
| • سلفونامائیڈ مثلاً الکوسن (سپا لیڈر کائن (سائی ناٹڈ) تھالازول، سلفاڈایازین سلفاڈیمی ڈین وغیرہ کے ساتھ۔ | • دافع تیزابیت دوائیں مثلاً۔ جیلوسل۔ المکارب۔ڈائی جین دینے پر۔<br>• ذیابطیس دور کرنے والی ادویات مثلاً۔ ڈایا بے نیز۔ ٹالبوٹامائیڈ وغیرہ کھلانے پر۔ | • سلفونامائیڈ کا اثر ختم ہو جاتا ہے اس لئے ان کے ساتھ دافع تیزابیت دوائیں نہیں دینا چاہیئے۔<br>• ذیابطیس دور کرنے والی دواؤں کا عمل تیز ہو جاتا ہے۔ |
| • پینسی لین جی۔ پیونڈ کرسٹاپین۔ بسٹر پن ڈائی کرسٹا سین، کمبائی ٹک وغیرہ کے ساتھ۔ | • دافع تیزابیت جیلوسل، ڈائی جین وغیرہ دینے پر۔<br>• کلوروم فینی کال دینے پر<br>• ٹٹرا سائیکلین دینے پر۔ | • پینسی لین کا اثر ختم ہو جاتا ہے اس لئے پینسی لین کے ساتھ دافع تیزابیت Antacid نہیں دینا چاہیے۔<br>• پینسی لین کا اثر ختم ہو جاتا ہے<br>• ٹٹرا سائیکلین کی وجہ سے پینسی لین کا اثر کم ہو جاتا ہے۔ لہٰذا ان دونوں کو ایک ساتھ نہیں دینا چاہیے۔ |
| • ایموکسا سیلین مثلاً سائی موکس (سارابھائی) لاموکسی (لائیکا) ایموکسی یم کے ساتھ | • دافع تیزابیت مثلاً جیلوسل۔ ڈائی جین وغیرہ دینے پر۔<br>• ارائی تھرومائی سین دینے پر | • اموکسی سیلین کا اثر ختم ہو جاتا ہے لہٰذا اس کے ساتھ دافع تیزابیت نہیں دینا چاہیئے |

| | | |
|---|---|---|
| Amoxycillin<br>Amclo*<br>Amoxil<br>Amoxivan<br>Augmentin*<br>Bicidal Plus*<br>Biomox<br>Carbomox*<br>Comoxyl<br>Damoxy<br>Dicimox<br>Flemoxin<br>Hipen<br>Hipenox*<br>Idimox | • ٹتراسائیکلین دینے پر | • ایموکسی سیلین کا اثر تیز ہو جاتا ہے۔<br>• ایموکسی سیلین کا اثر کم ہو جاتا ہے۔ |
| • ایمپی سیلین مثلاً البر سیلین (البرٹ ڈیوڈ) کیمپی سیلین (آئیڈا) بروسل (I.D.P.L.) وغیرہ کے ساتھ | • دافع تیزابیت جیلوسی۔ ڈائی جین وغیرہ دینے پر۔<br>• کلورومفینی کال کے دینے پر۔ | • امپی سیلین کا اثر کم ہو جاتا ہے اس لئے ان کو ایک ساتھ استعمال کرنے سے پرہیز کریں۔<br>• امپی سیلین کا اثر کم ہو جاتا ہے۔ |
| • نیومائی سین کے مرکبات مثلاً انٹرومیک (مےیک ڈایاپیک وغیرہ کے ساتھ۔ | • پینسی لین استعمال کرنے پر<br>• عضلات کو ڈھیلا کرنے والی دوائیں مثلاً مایانے سین۔ پیرافون وغیرہ دینے پر۔ | • پینسی لین کا اثر گھٹ جاتا ہے۔<br>• سانس کی رفتار سست اور نظام عصبی متاثر ہوتا ہے۔ |
| • پریڈنی سولن کے مرکبات ڈے سولون ڈیلٹاکارٹرل وغیرہ کے ساتھ۔ | • انجماد خون کو روکنے والی ادویہ مثلاً یونی وارفین وغیرہ دینے پر | • خون کی انجمادی کیفیت دور کرنے کا عمل رک جاتا ہے۔ |
| • بیٹامیتھاسون کے مرکبات مثلاً بیٹنی لان (گلیکسو) بیٹاکارٹرل (شیز) وغیرہ کے ساتھ | • انٹی ہسٹامین مثلاً فرگان۔ فورسٹال وغیرہ دینے پر۔ | • ان ادویہ کا جسم میں تحلیل ہونے کا عمل تیز ہو جاتا ہے اور ان کا اثر جلد ختم ہو جاتا ہے۔ |
| • ڈیکسا میتھا سون کے مرکبات، مثلاً ڈیکاڈرون (MSD) سیل کارٹن (سیبا) ائی | • دافع۔ٹی۔بی ادویات مثلاً۔ آئی سونیکس۔ پاس یونی تھائی ین وغیرہ دینے پر۔ | • ڈیکسامیتھاسون کا عمل رک جاتا ہے۔ |

